مجموعہ

خلق کو وہ فیض بخشا علم سے بس کیا کہوں
علم کا دریا بہایا اے امام احمد رضا

# رسائلِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ

جلد اوّل

جلد دوم

تصنیفِ لطیف

امام اہلِ سنّت مجدد اعظم دین و ملت اعلیحضرت عظیم البرکت سیدنا الشاہ امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

مرتب

مفتی جسٹس سید شجاعت علی قادری

اویسی بک سٹال
0333-8173630

مجموعہ

# رسائلِ اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ علیہ

جلد اوّل

جلد دوم




تصنیفِ لطیف


امام اہل سنت مجدد اعظم دین وملت اعلیٰحضرت عظیم البرکت سیدنا الشاہ امام
**احمد رضا خاں**
فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

مرتب

مفتی جسٹس سیدِ شجاعت علی قادری رحمۃ اللہ علیہ



اویسی بک سٹال جامع مسجد رضائے مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم
پیپلز کالونی گوجرانوالہ 0333-8173630

نام کتاب ——— مجموعہ رسائل اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ







ازقلم ——— امام اہل سنت مجدد اعظم دین و ملت اعلیٰحضرت عظیم البرکت سیدنا الشاہ امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

مرتب ——— مفتی جسٹس سید شجاعت علی قادری رحمۃ اللہ علیہ

پروف ریڈنگ ——— محمد نعیم اللہ خاں قادری (بی ایس سی۔ بی ایڈ ایم اے اردو)

تعداد ——— 800

صفحات ——— 568

ہدیہ ——— 440

ملنے کے پتے

- صراط مستقیم پبلی کیشنز ○ کتب خانہ امام احمد رضا
- مکتبہ قادریہ ○ مسلم کتابوی ○ کرمانوالہ بک شاپ
- مکتبہ بہار شریعت قادریہ دربار مارکیٹ لاہور
- شبیر برادرز ○ نظامیہ کتاب گھر اُردو بازار لاہور
- مکتبہ اہسنت، جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور
- شمس وقمر بھاٹی گیٹ لاہور ○ مکتبہ غوثیہ
- مکتبہ رضائے مصطفےٰ ○ مکتبہ قادریہ میلاد چوک گوجرانوالہ
- مکتبہ الفرقان ○ مکتبہ غوثیہ ○ والی کتاب گھر اُردو بازار گوجرانوالہ
- مکتبہ ضیاء السنہ ملتان ○ فیضان سنت بوہڑ گیٹ ملتان
- مہریہ کاظمیہ نیو ملتان ○ مکتبہ فریدیہ ساہیوال
- مکتبہ اہلسنّت خانیوال ○ احمد بک کارپوریشن راولپنڈی
- جلالیہ صراط مستقیم گجرات ○ رضا بک شاپ گجرات
- مکتبہ ضیائیہ ○ مکتبہ غوثیہ عطاریہ کمیٹی چوک راولپنڈی
- اسلامک بک کارپوریشن کمیٹی چوک ○ امام احمد رضا گری روڈ راولپنڈی
- مکتبہ امینیہ عطاریہ امین پور بازار فیصل آباد ○ نوریہ رضویہ فیصل آباد
- مکتبہ سُلطانیہ ○ مکتبہ صبح نور محمد پورہ فیصل آباد




مزارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا اندرونی منظر

ڈال دی قلب میں عظمت مصطفےٰ ﷺ
سیّدی اعلیحضرت پہ لاکھوں سلام



# فہرست مضامین

☆☆☆☆☆

# عرض ناشر (طبع اوّل)

علمی اور دینی کُتب کی طباعت و اشاعت کے سلسلے میں میرا مطمحِ نظر بلکہ نصب العین یہی ہے کہ انہیں امکانی طور پر بہتر سے بہتر انداز میں شائع کیا جائے۔ اس معاملے میں میری کوششوں کے مثبت نتائج سے شائقین کتب اچھی طرح واقف ہیں، علاوہ بریں اعلیٰ اور معیاری کتب کی قیمت کم رکھنے کا تعلق کاروباری مسابقت و مصلحت سے قطع نظر میری اس نیت سے ہے، جس کا اجر صرف نیتوں کا حال جاننے والا ہی عطا فرما سکتا ہے۔

بزرگانِ دین، علمائے کرام اور ملتِ مسلمہ کے رجالِ محترم کی گرانقدر تصانیف کی اشاعت کا سلسلہ، ملک میں کاغذ کی وقتی اور ہنگامی کمی کے باوجود جاری ہے اور منجملۂ کتب اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے ایمان افروز، رسائل کی اشاعت کا سلسلہ بھی شروع کر دیا ہے، جس کا پہلا دو حصے پیشِ خدمت ہے اور مزید دو حصے کتابت و طباعت کے مراحل میں ہیں۔

اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی ذاتِ گرامی اور جامع الصفات شخصیت تعریف و تعارف سے مستغنی ہے، البتہ ''رسائل اعلی حضرت'' کے بارے میں چند باتیں کہنی ضروری ہیں۔ یہ رسائل سرور کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذاتِ اقدس سے متعلق بعض مسائل کی توضیح و تلویح سے تعلق رکھتے ہیں اور لاکھوں مسلمان ان سے نور بصیرت حاصل کر چکے ہیں، تاہم بیشتر رسائل نہایت قدیم ہیں۔

رسائل اعلیٰ حضرت کی ترتیب و تدوین اور اکثر مقامات پر عربی و

فارسی عبارتوں کے تراجم نیز ضروری تصریحات ، حضرت مفتی جسٹس سیّد شجاعت علی صاحب قادری کی کاوش اور سعیٔ جمیل کا نتیجہ ہیں، میں اس سلسلے میں مفتی صاحب کا سپاس گزار ہوں۔

آخر میں قارئین سے ملتمس ہوں کہ اگر میری جانب سے ہر قسم کی احتیاط کے باوجود کتاب میں کوئی خامی رہ گئی ہو تو اس کی نشاں دہی فرما کر شکر گذاری کا موقع دیں۔

یہ نایاب تحفہ آپ تک پہنچانے میں ہمارے ملتان کے دوست حضرت مولانا سعید احمد کریمی کی شفقت شامل ہے۔ لہٰذا قارئین انہیں بھی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

شیخ محمد سرور اویسی

(گوجرانوالہ)0333-8173630

# عرضِ مرتّب

اعلیٰ حضرت کے رسائل کو یکجا کرنے کا جو سلسلہ جاری کیا گیا ہے، اس میں یہ بات خاص طور پر مدنظر رکھی جاتی ہے کہ مجموعے کے تمام رسائل ایک ہی موضوع کی مختلف حیثیات سے متعلق ہوں، کیونکہ مجموعے کا مقصد چند رسائل کو یکجا کر کے جلد باندھ دینا نہیں ہے، بلکہ اس کا مقصد یہ ہے کہ پڑھنے والا ایک ہی موضوع سے متعلق تمام مواد یکجا پڑھ لے، اور اس کو سلسلہ کی کڑیاں ملانے میں دقّت محسوس نہ ہو، اس کا یہ مقصد بھی نہیں ہے کہ اس موضوع پر اعلیٰ حضرت کے کُل رشحاتِ قلم یہی ہیں۔

مجموعے کی ضخامت میں اعتدال کی وجہ سے زیرِنظر رسائل پر اکتفا کیا گیا ہے۔ اس مجموعے کا موضوع ''بزرگانِ دین کی ذواتِ قدسیہ'' ہیں۔ عرس، فاتحہ، استمداد، تبرکات وغیرہ تمام اُمور کا تعلق، حضرات اولیاء کرام قدس سرہم سے ظاہر ہے۔

نوٹ: جہاں میں نے از خود تراجم کیے ہیں، وہاں ''م'' لکھ دیا ہے، جو مرتب کی طرف اشارہ ہے۔

مفتی سید شجاعت علی قادری

نوٹ: اس ایڈیشن میں مَیں نے حتّی الامکان کوشش کی ہے کہ تمام رسائل کے حوالہ جات لگا دیئے جائیں اور کافی حد تک اعراب کا بھی اہتمام کیا ہے۔ اللہ عزوجل میری اس سعی کو قبول فرمائے اور اس کتاب کو مقبولیت عطا فرمائے۔

محمد نعیم اللہ خاں قادری

بی ایس سی، بی ایڈ، ایم (اُردو، پنجابی، تاریخ)

بسم اللہ الرحمٰنِ الرَّحیم

روحِ ایماں، مغزِ قرآں، جانِ دیں
ہست حبِّ رحمۃ للعالمین

(اقبالؒ)

# تحریکِ تجدیدِ عشقِ رسول ﷺ

امتِ مسلمہ کا مقدر ہے کہ جب کبھی ضلالت و غوایت کی تاریک گھٹائیں اس پر مسلط ہو جاتی ہیں تو اللہ کی جانب سے ان تاریکیوں میں اُجالے پھیلانے والے نفوسِ قدسیہ وارد ہوتے ہیں۔ یہ حضرات ''مجدد'' کے نام سے یاد کئے جاتے ہیں۔ اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ (از ۱۲۷۲ھ تا ۱۳۴۰ھ) اسی سلسلے کے فردِ منفرد تھے۔

# پیدائش کے وقت کے حالات

اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی ذات امتِ مسلمہ کے لئے ایسے وقت میں فرشتۂ نجات بن کر ظاہر ہوئی جبکہ امتِ مسلمہ کا سفینہ بیچ منجدھار میں ہچکولے کھا رہا تھا۔ آپ کی خدمت کی وقعت و اہمیت اس وقت آشکار ہوگی جب اس ماحول پر نگاہ ڈالیں جس میں آپ نے کام کیا۔ صورتِ حال یہ تھی کہ انگریز نے سرزمینِ ہند میں قدم رکھتے ہی ایسی تدابیر اختیار کرنی شروع کر دیں جن کے ذریعے وہ اس سرزمین پر اپنی سلطنت کو بقائے دوام دے سکے۔ اس نے مختلف سازشی جال بچھائے۔ اسے ہندوؤں سے چنداں خطرہ نہ تھا۔ اسے ڈر تھا تو مسلمانوں سے۔ وہ سمجھتا تھا کہ ان سب کو اگر تہ تیغ کیا

جائے تو یہ دُور از کار ہے اس لئے اس نے سوچا کہ مسلمانوں کی اجتماعیت کی گردن پر افتراق کی تلوار چلاؤ، جو اس امتِ مسلمہ کو (جو محبت میں ایک جسم کی طرح ہے) خود اپنی موت مرنے پر مجبور کر دے، یعنی خواہ ان کے جسم باقی رہ جائیں مگر ان میں سے روح نکل جائے اس لئے اس نے ایک طویل المیعاد خطرناک منصوبہ بنایا اور وہ منصوبہ یہ تھا کہ امتِ مسلمہ کے قلوب سے "عشقِ رسول" کے جذبے کو نکال دیا جائے۔ تو پھر یہ کھوکھلے صنوبری جسم ہمارا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔ ان میں جو ولولہ، جوش اور امنگ ہے عشقِ رسول ہی کی وجہ سے ہے، اس قوم کا بھرم مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ ؎

در دل مسلم مقام مصطفیٰ است
آبروئے ما زنام مصطفیٰ است

(اقبالؒ)

اگر اس قوم کو قومی موت مارنا ہے تو ضروری ہے کہ اس سے عشق رسول کے جذبے کو چھین لیا جائے۔ ؎

تا شعار مصطفیٰ از دست رفت
قوم را رمز بقا از دست رفت

لیکن عشق مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کوئی بسیط چیز نہیں، یہ ایک مسلسل نظام ہے، اس کا ایک جامع فلسفہ ہے اور اس کی بنیادیں گہری ہیں۔ یہ ایک نو بہار درخت ہے۔ اس کی جڑیں دور دور تک پھیلی ہوئی ہیں۔ اگر اس کی بہاروں کو لوٹنا ہے تو اس کی جڑوں پر تیشہ زنی ضروری ہے۔ صحابہ، اہلبیت، تابعین، آئمہ، مجتہدین، علماء ربانین اور اولیائے کاملین سے عشق و محبت یہ سب جڑیں ہیں اس شجر مقدسہ کی، پھر اس کی کچھ علامات ہیں، کچھ مظاہر

ہیں۔ بزرگانِ دین اور ان سے متعلقہ چیزوں کی تعظیم کرنا، ان کے اقوال و افعال کی اتباع کرنا، سب اسی ایک محبت کے جلوے ہیں۔ انگریز نے سوچا، جب تک اس پورے نظام کو ملیامیٹ نہ کیا جائے اس وقت تک کامیابی کی اُمید نہیں۔ انگریز سمجھتے تھے کہ ہم نے اگر مسلمانوں سے کہا کہ ''رسول'' تم ہی جیسا ایک آدمی تھا'' تو کون سنے گا، اس لئے اس نے ان ہی میں سے چند لوگ تلاش کئے جو''ذیابٌ فی ثیاب'' کا مصداق تھے۔ یہ دُرست ہے امتِ مسلمہ کی اکثریت نہ تو کبھی غلط راہ چلی ہے اور نہ انشاء اللہ چلے گی لیکن چند لوگوں کا ضمیر فروش بن جانا ہر قوم کی بدقسمتی میں شامل ہے۔

سرزمینِ ہند پر بھی ایسے ہی لوگ تیار کئے گئے۔ اگر ان لوگوں کی سازشی تحریکات کا حال بیان کیا جائے تو اس کے لئے دفتر درکار ہیں، لیکن یہاں اشارات پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ یہ ضرور ہے کہ ہمارے قارئین کو اپنے قدیم مطالعے کے سامنے کچھ بے چینی ہوگی لیکن تحقیق و جستجو کا دروازہ بند نہیں۔ یہ کوئی ہزار دو ہزار سال پرانی تاریخ نہیں، کہ اصلیت کا پتہ لگانا مشکل ہو۔ یہ ایک ڈیڑھ سو سال کی بات ہے' انگریزوں اور ان کے کاسہ لیسوں نے جس طرح اپنے ایجنٹوں کو متعارف کرایا ہے، اس کا لازمی نتیجہ امت مسلمہ کی بے خبری میں ہی نکلنا تھا۔

انگریزوں نے جھوٹے مجاہد، نیچری، جھوٹے پیغمبر، خارجی، دہری اور نہ معلوم کون کون سے ادارے قائم کر دیئے۔

## ابن عبدالوہاب نجدی:

کون ہے جو ابن عبدالوہاب نجدی کے عقائد سے ناواقف ہو۔ انگریز

نے اس کے عقائد کو مسلمانوں کے تباہ کرنے کے لئے بہت مفید سمجھا۔ اس کے عقائد کی فہرست بہت طویل ہے۔ درج ذیل حوالہ جات ملاحظہ ہوں تو پتہ چلے گا کہ انگریزوں کے کتنے کام کی چیز تھی۔

اِنَّانَرٰی عَامَّةَ مُؤمِنِی ھٰذَا الزَّمَانِ مُشْرِکاً (کتاب التوحید)

ترجمہ: بے شک ہم اس زمانے میں عام مومنین کو مشرک سمجھتے ہیں۔" پھر مشرک ہونے کی وجہ لکھی جاتی ہے:

فَوَاحِدٌ یَعْبُدُ النَّبِیَّ وَ مُتَّبِعِیهِ حَیْثُ یَعْتَقِدُهُمْ شُفَعَآئَه' و اَوْلِیَاءُ' وَ ھٰذَا اَقْبَحُ اَنْوَاعِ الشِرکِ (کتاب التوحید ص ٦٤)

ترجمہ: تو کوئی نبی اور ان کے متبعین کی عبادت کرتا ہے کہ ان کو وہ اپنا سفارشی...... اور ولی سمجھتا ہے اور یہ چیز شرک کی بدترین قسم ہے۔

اس اقتباس سے معلوم ہوا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے متبعین کو شفیع ماننا شرک ہے، حالانکہ حدیث شریفِ صحیح سے ثابت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "کہ میں سب سے پہلے شفاعت کرنے والا ہوں اور سب سے پہلے میری ہی شفاعت قبول کی جائے گی، اور پھر دوسرے حضرات کی شفاعت کا بھی ذکر ہے:

آیت الکرسی میں بھی شفاعت کا اللہ کے نیک بندوں کے لئے، ثبوت ہے، رہانبی اور نیک لوگوں کو خدا کا ولی ماننا تو یہ قرآن سے صراحتاً ثابت ہے۔

انگریزوں کو مسلمانوں کا اتحاد پارہ پارہ کرنے کے لئے ایسی ہی کلہاڑی درکار تھی۔ انگریزوں نے اس کو چلانے کے لئے ہندوستان میں کئی

انجینئر تلاش کئے، ایک صاحب نے یہ مشین اس طرح چلائی:

''جو مسلمان کسی نبی یا ولی کی سچی قبر کی زیارت کے لئے دور دراز سے سفر کر کے جائے وہ مشرک ہے، جو مسلمان کسی نبی، ولی کی قبر پر شامیانہ کھڑا کرے وہ مشرک ہے۔'' (تقویت الایمان، از اسمٰعیل دہلوی)

پھر اس مشین کو نہایت ہوشیاری، ہونہاری اور انگریزی سے وفاداری کے ساتھ ان حضرات نے چلایا جنھوں نے مذکورہ لوگوں کے عقائد کو اپنایا، اور ان کی تائید و تصدیق کی، چنانچہ ایک صاحب رقم طراز ہیں:

''محمد بن عبدالوہاب کے مقتدیوں کو وہابی کہتے ہیں، ان کے عقائد عمدہ تھے اور مذہب ان کا حنبلی تھا، البتہ ان کے مزاج میں شدت تھی مگر وہ (ابن عبدالوہاب) اور ان کے مقتدی (وہابی) اچھے ہیں۔ (فتاویٰ رشیدیہ اص ۸)

اب ان سب لوگوں نے مل کر مسلمانوں پر یورش کر دی۔ ان کا سب سے پہلا نشانہ بزرگانِ دین کی عقیدت تھی' پھر سلسلہ بہ سلسلہ جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تک کسی کو نہ چھوڑا۔ ان لوگوں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت کم کرنے میں کوئی کسر نہ اُٹھا رکھی تھی، رسول کو محض اپنے جیسا ایک انسان، ڈاکیہ اور خطا کار قرار دیا۔ علم غیب جو رسول کو اللہ کی طرف سے عطا ہوتا ہے اس کا انکار کیا اور کہا کہ جو اللہ کے بتانے سے بھی رسول کے لئے علم غیب مانے وہ مشرک ہے۔ حالتِ نماز میں اگر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا تصور آ جائے گا، تو یہ گائے بیل کے تصور میں مستغرق ہونے سے بدتر ہے۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا میلاد منانا اور روایاتِ صحیحہ سے آپ کی ولادتِ باسعادت کا بیان کرنا کنھیا کا دن منانے کی طرح ہے۔ بزرگان

دین کے ساتھ جو تمسخر کیا گیا ہے اس کو کوئی باغیرت مسلمان برداشت نہیں کر سکتا۔ انبیاء اور اولیاء کو اللہ کے سامنے، چوڑھے چمار سے زائد ذلیل بتایا گیا ہے حالانکہ اللہ نے قرآن میں صاف ارشاد فرمایا ہے:

اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقٰکُمْ (پ۲۶ الحجرات:۱۳)

ترجمہ: بیشک تم میں سب سے زائد محترم اللہ کے نزدیک وہ ہے جو تم سب سے زائد پرہیزگار ہو۔

خدانخواستہ اگر اس تحریک کا مقابلہ نہ ہوتا تو مسلمان قوم بے روح و جان ہوتی مگر مجدد زمانہ حاضرہ مولانا الشاہ احمد رضا خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے تمام تر کوششیں عشقِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے خوابیدہ جذبے کو مسلمانوں میں بیدار کرنے کیلئے صرف کر دیں۔

## عشقِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی اہمیت

مختصراً یہ بتا دینا ضروری ہے کہ اسلام میں رسول اللہ صلی اللہ وسلم کی محبت اور والہانہ عقیدت کا کیا مقام ہے۔ قرآن کریم میں ہے:

(۱) اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِھِمْ (پ۲۱ الاحزاب: آیت۶)

ترجمہ: نبی صلی اللہ علیہ وسلم مومنین سے ان کی جانوں کی نسبت بھی زائد پیارے ہیں۔

(۲) حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ آپ نے ارشاد فرمایا:

لَا یُؤْمِنُ اَحَدُکُمْ حَتّٰی اَکُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْہِ مِنْ وَّالِدِہٖ وَوَلَدِہٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِیْنَ (بخاری، مسلم، مشکوٰۃ کتاب الایمان پہلی فصل)

ترجمہ: تم میں سے کوئی بھی ہرگز مومن نہیں ہو سکتا یہاں تک کہ میں اس کے نزدیک اس کے والد، اس کی اولاد اور سب لوگوں سے زائد محبوب نہ ہو

جاؤں۔

(۳) حضرت عمرؓ کی محبت کا یہ عالم تھا کہ آپ نے کہا: یا رسول اللہ! آپ مجھے ہر چیز سے زائد محبوب ہیں سوائے میری جان کے، تو آپؐ نے فرمایا:

لَنْ یُؤْمِنُ اَحَدُکُمْ حَتّٰی اَکُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْہِ مِنْ نَفْسِہٖ

تم میں سے کوئی بھی ہرگز مومن نہیں ہو سکتا یہاں تک کہ میں اس کے نزدیک اس کی جان سے زائد محبوب نہ ہو جاؤں۔

آپؐ کا یہ فرمانا تھا کہ حضرت عمرؓ کے قلب میں محبت کی یہ منزل بھی اتر آئی اور آپ فرمانے لگے۔

وَالَّذِیْ اَنْزَلَ عَلَیْکَ الْکِتَابَ لَاَنْتَ اَحَبُّ اِلَیَّ مِن نَفْسِیْ الَّتِیْ بَیْنَ جَنْبَیَّ فَقَالَ اَلْآنَ یَا عُمَرُ (بخاری)

ترجمہ: قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ پر کتاب نازل فرمائی، البتہ آپ میرے نزدیک میری اس جان سے بھی زائد عزیز ہیں، جو میرے دونوں پہلوؤں میں ہے، تو آپؐ نے فرمایا، اے عمر (رضی اللہ عنہ) تمہارا ایمان مکمل ہوا۔

(۴) حضرت علیؓ اپنی اور دیگر صحابہ کی آپؐ سے محبت کا حال فرماتے ہیں:

رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَحَبُّ اِلَیْنَا مِنْ اَمْوَالِنَا وَ اَوْلَادِنَا وَ آبَائِنَا وَ اُمَّھَاتِنَا وَ مِنَ الْمَاءِ الْبَارِدِ عَلَی الظَّمَاءِ

(جواہر البحار ج ۲ ص ۳۰ (مواہب)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے نزدیک ہمارے مال و دولت، اولاد، آباء و اجداد، ماؤں اور سخت پیاس کے وقت ٹھنڈے پانی سے بھی زائد

محبوب و پسندیدہ تھے۔

## (۵) عورتوں کی آپ سے محبت:

ایک عورت کے باپ، بھائی اور شوہر جنگِ اُحد میں شہید ہوگئے، لوگوں نے ان کو اطلاع دی تو وہ حضور کی خیریت دریافت کرنے لگیں۔ جب لوگوں نے آپؐ کی خیریت بتا دی تو کہنے لگیں کہ مجھے آپؐ کی بارگاہ میں زیارت کو لے چلو، دیدار سے آنکھوں کو ٹھنڈک دے کر عرض کرنے لگیں۔

كُلُّ مُصِيبَةٌ بَعْدَكَ جَلَلٌ (ابن اسحٰق)

ترجمہ: آپؐ کے بعد ہر مصیبت ہیچ ہے۔

(۶) زید بن دثنہ کی محبت: آپ کو مشرکینِ مکہ نے گرفتار کر لیا تھا اور ذبح کرنے کے لئے حدودِ حرم سے باہر نکال لائے تھے۔ (ابوسفیان جو ابھی تک اسلام نہ لائے تھے) نے بہ غرض آزمائش آپ سے دریافت کیا، تم اس بات کو پسند کرو گے کہ ہم بجائے تمہارے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی گردن مار دیں اور تم اپنے اہل وعیال کے ساتھ مزے اڑاؤ؟ تو زید بولے:

وَاللّٰهِ مَآ اُحِبُّ اَنّ مُحَمَّدًا الآنَ فِيْ مَكَانِهِ الَّذِيْ هُوَ فِيْهِ تُصِيْبُهُ شَوْكَةٌ وَ اِنِّي لَجَالِسٌ فِيْ اَهْلِيْ (شفاء عیاض)

بخدا مجھے تو یہ بھی گوارا نہیں کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) جہاں تشریف فرما ہیں، وہاں ان کے پیر میں کانٹا چبھ جائے اور میں اپنے گھر والوں میں بیٹھا رہوں۔

## محبت کی علامت:

دعویٰ محبت تو بہت آسان ہے مگر اس کو ثابت کرنا بڑا مشکل کام ہے، اس کا سب سے بڑا ثبوت اطاعتِ محبوب ہے۔ ترمذیؒ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کی:

(۱) مَنْ اَحْيَا سُنَّتِيْ فَقَدْ اَحَبَّنِيْ وَمَنْ اَحَبَّنِيْ كَانَ مَعِيَ فِي الْجَنَّةِ

(ترمذی)

ترجمہ: جس نے میری سنت کو زندہ کیا اس نے مجھ سے محبت کی اور جس نے مجھ سے محبت کی وہ میرے ساتھ جنت میں ہوگا۔

قرآن صاف ارشاد فرماتا ہے:

فَلَا وَ رَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوْا فِيْ اَنْفُسِهِمْ حَرَجاً مِّمَّا قَضَيْتَ وَ يُسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًاo (پ۵ النساء آیت ۶۵)

ترجمہ: پس نہیں، قسم ہے آپ کے رب کی وہ مومن نہیں ہو سکتے حتّٰی کہ وہ آپ کو حکم نہ مان لیں۔ اپنے جھگڑوں میں کچھ تنگی نہ پائیں آپ کے فیصلے سے اپنے نفسوں میں اور بخوبی تسلیم کر لیں۔

سہل بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

مَنْ لَمْ يَرَ وِلَايَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) فِي جَمِيْعِ اَحْوَالِهٖ وَ يَرىٰ نَفْسَه مِلْكَهٗ (صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) لَمْ يَذُقْ حَلَاوَسُنَّتِهٖ

جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولایت اپنے تمام احوال میں

نہ دیکھی اور اپنے آپ کو آپ کی ملک میں نہ جانا تو وہ آپ کی سنت کی مٹھاس نہ چکھے گا۔

صرف یہی نہیں بلکہ محبوب کی ہر چیز سے محبت ضروری ہے۔ علامہ قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

مِنْ عَلَامَاتِ مُحَبَّتِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَحَبَّةُ دِيْنِهٖ وَاٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَ بَلَدِهٖ وَ مُحَبَّةُ كُلِّ شَيْءٍ يُنْسَبُ اَلَيْهِ.

ترجمہ: آپؐ کی محبت کی علامات میں سے آپؐ کے دین، اولاد، اصحاب، شہر اور ہر اس چیز کی محبت ہے جو آپؐ سے منسوب ہو۔

## اعلیٰ حضرتؒ کی تحریک

اعلیٰ حضرتؒ کی تحریک کا مقصد اسی جذبے کو بیدار کرنا تھا، آپ نے ان لوگوں کے عزائم کو خاک میں ملا دیا، جو مسلمانوں اور عشقِ مصطفیٰ (صلی اللہ علیہ وسلم) میں خلیج بنا چاہتے تھے۔ آپ کے قال اور آپ کے حال سے عشقِ مصطفیٰ کے دھارے بہتے تھے۔ زبان وقلم سے عشق مصطفیٰ کے زمزمے، نکلتے تھے۔ ثبوت میں آپ کی کوئی بھی کتاب ملاحظہ کر لیجئے، اس وقت چند حوالہ جات پیش کئے جاتے ہیں۔

آپ سے کسی نے دریافت کیا کہ غلاف کعبہ کا ایک ٹکڑا کسی مسجد میں آویزاں ہے، لوگ اسے بوسہ دیتے ہیں اور اس پر بہت بھیڑ کرتے ہیں، یہ کیسا ہے؟ اس کے جواب میں آپ نے ایک رسالہ لکھا ہے جس کا تاریخی نام ''ابرالمقال'' ہے۔ اس کے چند اقتباسات ہی پڑھ لیجئے تو آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ آپ کے قلم سے عشق مصطفیٰ کے کیسے سوتے پھوٹتے ہیں،

فرماتے ہیں:

(۱) بوسۂ تعظیم شرعاً و عرفاً انحاء (اقسام) تعظیم سے ہے، اسی قبیل سے ہے، بوسۂ آستانۂ کعبہ و بوسۂ مصحف و بوسۂ کنان و بوسۂ دست علماء و اولیاء و کل ذالک مصرح فی الکتب کا الدرالمختار وغیرہ۔

اب اس عبارت پر غور فرمایئے وہی رجحان عشق و ادب کارفرما نظر آتا ہے۔ پھر آگے چل کر لکھتے ہیں:

(۲) خود احادیثِ کثیرہ میں صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کا دست و پائے اقدس حضور پُر نُور سیّد یوم النشور صلی اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وسلم و مہر نبوت کو بوسہ دینا وارد (ص۳)

صحابہ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام گرامی کس قدر اہتمام سے لیتے ہیں اور یہ کچھ اسی عبارت کے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ آپ نے اپنی تمام تصنیفات میں اس امر کا شدت سے التزام کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم شریف نہایت پیارے القاب سے لیتے ہیں اور یہی حال دیگر بزرگانِ دین کے ساتھ ہے، اس معاملے میں آپ دیوبندی، وہابی اور ندوی علماء کی طرح نہ تو وقت کی بچت کا خیال کرتے ہیں، نہ کاغذ، قلم اور دوات میں بخل سے کام لیتے ہیں۔ یہی طریقہ ہمارے اسلاف کا رہا ہے، کیا کوئی کسی حدیث سے ثابت کرسکتا ہے کہ صلعم، یا صلّم یا ؐ درود کا کوئی صیغہ ہے۔ کیا قدیم کتب میں یہ مہمل نشانات ہیں۔ یہ سب بدعتیں عشق رسول کو گھٹانے کے لئے ایجاد کی گئی ہیں اور اعلیٰ حضرت نے ان بدعات کا قلع قمع کیا ہے۔

پھر فرماتے ہیں:

(۳) جس شے کو معظم شرعی سے کسی طرح نسبت ہے، واجب التعظیم ہے،

محدث محبت ہے، لہٰذا بلدۂ طیبہ مدینہ سکینہ علیٰ صاحبہا افضل الصلوٰۃ والتحیۃ کے در و دیوار تبرکاً مس کرنا اور بوسہ دینا، اہلِ حُب و ولا کا دستور اور کلمات آئمہ و علماء میں منظور۔"

پھر فرماتے ہیں: شعر:

اَمُــرُّ عَـلَــی الــدِّیَــارِ دِیَــارِ لَیْـلٰـی
اُقَبِّــلُ ذَاالْـــجِــدَارَ وَ ذَاالْـــجِــدَارَا
وَمَــا حُــبُّ الــدِّیَــارِ شَـغُـفْـنَ قَلْبِیْ
وَلٰــکِــنْ حُــبُّ مَــنْ سَـکَــنَ الــدِّیَــارَا

میں لیلیٰ کے شہر پر گزرتے ہوئے، کبھی تو اس دیوار کو بوسہ دیتا ہوں اور کبھی اس دیوار کو، یہ شہر کی نہیں، شہر والوں کی محبت ہے۔

اعلیٰ حضرت کے پورے کلام کا محور عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔

(۴) حضور صلی اللہ علیہ تعالیٰ وسلم کے نعلِ پاک کے نقشے کے بارے میں فرماتے ہیں۔

اس سے بھی ارفع و اعلیٰ و اوضح و اجلیٰ یہ ہے کہ طبقہ در طبقہ، شرفا اور غرباء، عجما، عربا، علمائے دین و آئمہ معتمدین نعلِ مطہر و روضۂ معطر حضور سید البشر علیہ افضل الصلوٰۃ و اکمل السلام کے نقشے کاغذوں پر بناتے ہیں، کتابوں میں تحریر فرماتے ہیں اور انہیں بوسہ دینے اور آنکھوں سے لگانے، سر پر رکھنے کا حکم فرماتے ہیں۔"

پھر آپ متعدد علمائے دین کے اقوال و اشعار نقل فرماتے ہیں، ان میں ایک یہ ہے:

لِمَنْ قَدْ مَسَّ شَکْلَ نِعَالِ طٰہٰ
جَزِیْلُ الْخَیْرِ فِیْ یَوْمِ الْمَآبِ
وَ فِی الدُّنْیَا یَکُوْنُ بِخَیْرِ عَیْشٍ
وَ عِزٍّ فِی الْھَنَاءِ بَلَا ارْتِیَابٍ

''اس شخص کے لئے جس نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نقشۂ نعلِ پاک کو مس کیا، روزِ قیامت ثوابِ عظیم ملے گا اور بلاشبہ دنیا میں بہترین عظمت وخوش حالی کی زندگی گزارے گا۔

مولانا کے ہر کلام کا مقصد یہی ہوتا ہے کہ لوگ عشق رسول کی دولت سے آشنا ہو جائیں۔ آپ کا منظوم کلام جس کا مجموعہ ''حدائق بخشش'' ہے عشق رسول میں ڈوبا ہوا ہے۔ یوں تو بہت لوگوں نے حضور صلی اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نعت کہی ہے لیکن بارگاہِ نبوت کا جس درجہ خیال آپ نے رکھا ہے شاید ہی کسی اور کے کلام میں ہو۔

آپ کے کسی شعر پر آج تک کسی نے اعتراض کی جرأت نہ کی۔ یہ درست ہے کہ عشق حدوں کو توڑ دیتا ہے مگر عشقِ مصطفیٰ حدود کی پابندی سکھاتا ہے۔ جذبات مچلتے ہیں مگر حدود اللہ کو دیکھ کر واپس لوٹتے ہیں۔

اسی قسم کی طوفانی کیفیت اعلیٰ حضرت کے اس شعر میں ہے۔

پیشِ نظر وہ نوبہار، سجدے کو دل ہے بے قرار
روکیے سر کو روکیے ہاں یہی تو امتحاں ہے

یہی کیفیتِ عشق شاعرِ مشرق علامہ اقبال نے حاصل کی۔ وہ فرماتے ہیں۔

رشتۂ آئینِ حق زنجیر پاست
پاس فرمان جناب مصطفیٰ است
ورنہ گرد تربتش گردیدمے
سجدہا برخاک او پاشیدمے!

یہ علیحدہ بات ہے کہ جو مضمون علامہ اقبال نے دو اشعار میں بیان اعلیٰ حضرت نے وہ ایک ہی شعر میں بکمال حُسن و خُوبی سمو دیا ہے۔

ایک مقام پر فرماتے ہیں:

حرم کی زمیں اور قدم رکھ کے چلنا
ارے سر کا موقع ہے او جانے والے

آپ شاید یہ سمجھتے ہوں کہ دیارِ محبوب کے سامنے خاکساری کے اظہار کی کوئی صورت باقی نہ رہی، نہیں نہیں! ایسا نہیں، اعلیٰ حضرت اس سے آگے بڑھ کر کہتے ہیں:

پارۂ دل بھی نہ نکلا دل سے تحفے میں رضا
ان سگانِ کو سے اتنی جان پیاری واہ واہ

فرید الدین عطار کو عشقِ رسول کی دولت ملی تو فرمانے لگے۔

بہ عمر خویش مدح کس نہ گفتم
درے از بہر دنیا من نہ سفتم

عشق نبوی کا سودا ہی کچھ ایسا ہے کہ جس کے سر میں سما جائے تخت و طاؤس کو اس کی نگاہ میں بے حقیقت کر دے۔ امام مالک کو جب یہ نعمت ملی تو اقتدار کو ٹھوکر مار کر کہنے لگے:

گفت مالک مصطفیٰ راچا کرم
نیست جز سودائے او اندر سرم
تو ہمی خواہی مرا آقا شوی
بندۂ آزاد را مولا شوی
عشق می گوید کو فرمانم پذیر
پادشاہاں را بخدمت ہم مگیر!

یہی دولت اعلیٰ حضرت کو ملی، جب انگریز لوگوں کو خرید رہے تھے اور لوگ انگریز بہادر کی تعریف میں قصیدے کہہ رہے تھے، تذکرہ الرشید حصہ اول ص ۷۹ میں ہے کہ:

"جیسا کہ آپ حضرات (مولوی رشید احمد اور مولوی قاسم نانوتوی) اپنی انگریز، مہربان سرکار کے دلی خیر خواہ تھے، تازیست (زندگی بھر) خیر خواہ ہی ثابت رہے۔" لیکن اعلیٰ حضرت کا تعلق اس خاندانِ فضل حق خیر آبادی سے تھا جس نے جزیرۂ انڈمان میں گھلا دینا پسند کیا مگر انگریزوں کی غلامی قبول نہ کی۔ آپ نے بھی ایسا ہی بے باکانہ نعرہ لگایا۔

کروں مدح اہلِ دول رضا پڑے اس بلا میں مری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا مرا دین پارۂ ناں نہیں

یہ شعر اعلیٰ حضرت کے عقائد و نظریات کی پوری غمازی کرتا ہے۔ ان کے یہاں دینی اقدار پر کسی قسم کی سودے بازی جائز نہیں۔

مولانا محمد علی جوہر، شوکت علی، مولانا عبدالباری، مولانا نعیم الدین مراد آبادی، جن کی مساعیٔ جمیلہ سے پاکستان وجود میں آیا ان سب نے فکر و عمل کے لئے عشق رسول کے جذبے کو اعلیٰ حضرت ہی سے حاصل کیا۔

اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے شاعری میں بھی نبوت کی عظمتوں کا پورا خیال رکھا ہے۔ ایک مرتبہ حضرت اطہر ہاپوڑی نے ایک نعت کہہ کر آپ کی خدمت میں بھیجی۔ اس میں کھجور کے ان دو درختوں کو تشبیہہ دی گئی تھی جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے روضے کے سامنے تھے۔ مطلع یہ تھا۔

کب ہیں درخت روضۂ والا کے سامنے
مجنوں کھڑے ہیں خیمۂ لیلیٰ کے سامنے

اعلیٰ حضرت یہ مطلع سن کر بہت ناراض ہوئے اور فرمایا کہ اس شعر میں حضور کو لیلیٰ سے اور گنبد خضرا کو خیمۂ لیلیٰ سے تشبیہہ دینا درست نہیں، پھر آپ نے اصلاح فرمائی:

کب ہیں درخت روضۂ والا کے سامنے
قدسی کھڑے ہیں عرش معلّٰی کے سامنے

ایک جگہ آپ اپنے پاس ادب کا یوں ذکر فرماتے ہیں:

ہوں اپنے کلام سے نہایت محظوظ
بے جا سے ہے المنۃ لِلّٰہ محفوظ
قرآن سے میں نے نعت گوئی سیکھی
یعنی رہے احکامِ شریعت ملحوظ

ان کی دعا یہ تھی:

یا الٰہی جب رضا خوابِ گراں سے سر اٹھائے
دولتِ بیدار عشقِ مصطفٰی کا ساتھ ہو

خلاصۂ کلام، یہ کہ آپ نے مسلمانوں کو عشقِ رسول کی دولت سے مالا مال کردیا۔ آپ کے مسلک کا خلاصہ یہ ہے کہ خدا، رسول، صحابہ، تابعین، تبع

تابعین، علمائے ربانین، اولیائے کاملین سب ہی واجب الاحترام ہیں، کسی کی بارگاہ میں ادنیٰ گستاخی بھی روا نہیں، دین کا مکمل نظام ان تمام ہستیوں کی فرمودات پر قائم ہے۔ دین کے معاملے میں کسی قسم کی مداہنت درست نہیں۔

آپ نے اپنی اس تحریک کو کوئی نیا نام نہیں دیا۔ آپ اپنے آپ کو سنّی حنفی کہتے تھے، چونکہ آپ بریلی شریف میں رہتے تھے اس لئے ہر شہر کی نسبت کے قاعدے سے آپ کو بھی بریلوی کہا جانے لگا، ورنہ نہ یہ کوئی فرقہ اور نہ کوئی مسلک، نہ ہی آپ نے اپنے وصایا میں کہیں لکھا کہ میرے معتقدین کو بریلوی کہا جائے۔

آج جب مغربی سامراج دم توڑ رہا ہے اور مشرقی سامراج سر اُٹھا رہا ہے، پھر عشق رسول کی تمازت کو ختم کرنے کا پروگرام بن رہا ہے۔ پھر گاندھی کے مریدین پارۂ نان کے عوض ناموسِ مصطفیٰ کا سودا کرنے پر تلے ہوئے ہیں، ضرورت ہے کہ اعلیٰ حضرت کے پیغام کو عام کیا جائے اور مسلمانوں میں عشق مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی روح کو بیدار کیا جائے، یہی ہماری نجات کا واحد راستہ ہے۔ فقط۔

ابن مسعود مفتی سیّد شجاعت علی قادری (ایم۔اے)

# عرضِ مرتّب

عرصہ دراز سے یہ تمنا تھی کہ اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مولانا الشاہ احمد رضا خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے بیش قیمت رسائل، مجموعوں کی شکل میں شائع کئے جائیں تاکہ بوقتِ ضرورت تحقیق و تفتیشِ مسائل میں دشواری نہ ہو، پھر کتابت بھی معیاری ہو۔ رسائل کے مجموعے نہ ہونے کی وجہ سے اعلیٰ حضرت کے یہ محققانہ رسائل لائبریریوں میں نہ پہنچ سکے اور عوام میں بھی کما حقہٗ ان کی تشہیر و ترویج نہ ہوسکی۔ علاوہ ازیں ایک مشکل یہ تھی کہ اعلیٰ حضرت دورانِ تحریر کئی صفحات عربی اور فارسی میں تحریر فرماتے ہیں اور اس لحاظ سے ان کا ترجمہ پیش نہیں فرماتے کہ ان کے مخاطب علماء ہیں لیکن عوام کو سمجھنے میں نہ صرف دقّت ہوتی ہے بلکہ مایوسی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اب یہ پہلا مجموعہ آپ کے سامنے مندرجہ ذیل خصوصیات کے ساتھ آرہا ہے:

(۱) بہترین کتابت

(۲) بہترین طباعت

(۳) اعلیٰ کاغذ

(۴) عربی و فارسی عبارات کے تراجم جمع کرتے ہوئے یہ خیال رکھا گیا ہے کہ تمام رسائل ایک ہی موضوع سے متعلق ہوں، یعنی عظمت سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم۔

میں اُمید کرتا ہوں کہ اہلِ علم اس کو پسند فرمائیں گے اور ہمت افزائی کریں گے، تاکہ یہ سلسلہ آئندہ بھی جاری رہے۔

فقط: ابن مسعود سید مفتی شجاعت علی قادری (ایم۔اے)




# رسائل اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ

جلد اوّل

جلد دوم

تصنیفِ لطیف

احمد رضا خاں

مرتب

مفتی جسٹس سید شجاعت علی قادری (ایم۔اے)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# صَلاۃُ الصَّفاء فی نُورِ الْمُصْطفٰی ﷺ

# اس رسالے میں حضور ﷺ کے نور ہونے کی تشریح ہے

تصنیفِ لطیف

## احمد رضا خاں

# تقدیم

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو قرآن میں ، بشر اور نور ، دونوں کہا گیا ہے۔ آپ کی بشریت کا عنوان تو ظاہر ہے حتیٰ کہ آپ کو بہ حیثیت بشر کافر بھی تسلیم کرتے تھے بلکہ یہ کہنا زائد درست ہوگا کہ کافر آپ کو بشر ہی جانتے تھے، مگر آپ کی نورانیت صرف انہی لوگوں پر عیاں ہوئی جو نورانی دل اور منور آنکھیں رکھتے تھے۔ قرآن کریم میں ہے:

قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتٰبٌ مُّبِيْنٌ ط (پ٦ المائدہ آیت ١۵)

ترجمہ: بلاشبہ تمہارے پاس اللہ کی طرف سے نور اور کتاب مبین آ گئی۔

جمہور مفسرین نے نور سے مراد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ گرامی کو لیا ہے، مولوی شبیر احمد صاحب عثمانی نے بھی یہی مراد لی ہے۔

ایک حدیث بھی ہے کہ ”اے جابر اللہ نے تیرے نبی کے نور کو اپنے نور سے پیدا کیا گیا ہے۔“ مگر سوال یہ ہے کہ اللہ کے نور ہونے سے کیا مراد ہے؟ اس کا شافی جواب آپ کو اعلیٰ حضرت کے اس رسالے صلاۃ الصفاء سے ملے گا۔

مرتب

## مسئلہ:

از لشکر گوالیار، محکمہ ڈاک دربار مرسلہ مولوی نور الدین احمد صاحب،
۲۸ ذی قعدہ ۱۳۱۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ یہ مضمون کہ حضور سیّد عالم صلی اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے نور سے پیدا ہوئے اور ان کے نور سے باقی مخلوقات، کس حدیث سے ثابت ہے اور وہ حدیث کس قسم کی ہے؟ بَیِّنُوْا توجروا.

## الجواب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَللّٰهُمَّ لَکَ الْحَمْدُ يَا نُوْرُ يَا نُوْرَ النُّوْرِ يَا نُوْرَ قَبْلَ کُلِّ نُوْرٍ وَ نُوْرَ بَعْدِ کُلِّ نُوْرٍ يَا مَنْ لَهٗ النُّوْرُ وَ بِهِ النُّوْرُ وَ مِنْهُ النُّوْرُ وَ اَلَيْهِ النُّوْرُ وَهُوَ النُّوْرُ صَلِّ وَ سَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی نُوْرِکَ الْمُنِيْرِ اَلَّذِیْ خَلَقْتَهٗ مِنْ نُوْرِکَ وَخَلَقْتَ مِنْ نُوْرِهِ الْخَلْقَ جَمِيْعاً وَعَلٰی اَشِعَةِ اَنْوَارِهٖ اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَ اَقْمَارِهٖ اَجْمَعِيْنَ. اٰمِيْنَ

امام اجل سیّدنا امام مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے شاگرد اور امام اَجَل[1] سیّدنا امام احمد بن حنبل رضی اللہ تعالیٰ کے استاذ اور امام بخاری و امام مسلم کے استاذ الاستاذ حافظ الحدیث، احد الاعلام عبدالرزاق ابوبکر بن ہمام نے اپنی مصنف میں حضرت سیّدنا و ابن سیّدنا جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی۔

---
[1] بزرگ امام

قَالَ قُلْتُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ بِاَبِیْ اَنْتَ وَ اُمِّیْ اَخْبِرْنِیْ قَالَ یَا جَابِرُ اِنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی قَدْ خَلَقَ قَبْلَ الْاَشْیَاءِ نُوْرَ نَبِیِّکَ مِنْ نُوْرِہٖ فَجَعَلَ ذَالِکَ النُّوْرِ یَدُوْرُ بِالْقُدْرَۃِ حَیْثُ شَآءَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَلَمْ یَکُنْ فِیْ ذٰلِکَ الْوَقْتِ لَوْحٌ وَّلَا قَلَمٌ وَّ لَاجَنَّۃٌ وَّ لَا نَارٌ وَّ لَا مَلَکٌ وَّ لَا سَمَآءٌ وَّ لَا شَمْسٌ وَّ لَا قَمَرٌ وَّ لَا جِنِّیٌّ وَّ لَا اِنْسِیٌّ فَلَمَّا اَرَادَ اللّٰہُ تَعَالٰی اَنْ یَخْلُقَ الْخَلْقَ قَسَّمَ ذٰلِکَ النُّوْرَ اَرْبَعَۃَ اَجْزَاءٍ فَخَلَقَ مِنَ الْجُزْءِ الْاَوَّلِ الْقَلَمَ وَمِنَ الثَّانِی اللَّوْحَ وَمِنَ الثَّالِثِ الْعَرْشَ ثُمَّ قَسَّمَ الْجُزْءَ الرَّابِعَ اَرْبَعَۃَ اَجْزَاءٍ فَخَلَقَ مِنَ الْاَوَّلِ حَمَلَتہ الْعَرْشِ وَمِنَ الثَّانِیْ الْکُرْسِیَّ وَمِنَ الثَّالِثِ بَاقِی الْمَلٰئِکَۃ ثُمَّ قَسَّمَ الرَّابِعَ اَرْبَعَۃَ اَجْزَاءٍ فَخَلَقَ مِنَ الْاَوَّلِ السَّمٰوَاتِ وَمِنَ الثَّانِی الْاَرَضِیْنَ وَمِنَ الثَّالِثِ الْجَنَّۃَ وَالنَّارَثُمَّ قَسَّمَ الرَّابِعَ اَرْبَعَۃَ اَجْزَاءٍ اَلْحَدِیْثُ بِطُوْلِہٖ:

ترجمہ: یعنی وہ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کی! یا رسول اللہ ! میرے ماں باپ حضور پر قربان، مجھے بتا دیجئے کہ سب سے پہلے، اللہ عزوجل نے کیا چیز بنائی؟ فرمایا: اے جابر ! بے شک، بالیقیں اللہ تعالیٰ نے تمام مخلوقات سے پہلے تیرے نبی صلی اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نور اپنے نور سے پیدا فرمایا، وہ نور قدرتِ الٰہی سے جہاں خدا تعالیٰ نے چاہا دورہ کرتا رہا، اس وقت لوح وقلم، جنت و دوزخ، فرشتگان، آسمان، زمین، سورج، چاند، جن، آدمی، کچھ نہ تھا۔ پھر جب اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو پیدا کرنا چاہا تو اس نور کے چار حصے فرمائے پہلے سے قلم، دوسرے سے لوح، تیسرے سے عرش بنایا، پھر چوتھے کے چار حصے کئے۔

یہ حدیث امام بیہقی نے بھی دلائل النبوۃ بنحوہٖ[1] روایت کی اِجلّہ آئمہ دین مثل امام قسطلانی مواہب لدنیہ، اور امام حجر مکی افضل القریٰ اور علامہ

[1] اسی طرح

فاسی مطالع المسرات (ص ۲۲۱)اور علامہ زرقانی شرح مواہب (ج۱ص۵۵)اور علامہ دیار بکری خمیس (ج۱ص۲۲)اور شیخ محقق دہلوی، مدارج (ج۲ص۲)وغیرہا میں اس حدیث سے استناد اور اس پر تعویل و اعتماد فرماتے ہیں۔ بالجملہ وہ تلقی امت[1] کا منصب جلیل پائی ہوئی ہے تو بلا شبہ حدیث حسن صالح مقبول معتمد ہے۔ تلقی علماء بالقبول وہ شے عظیم ہے، جس کے بعد کسی سند کی حاجت نہیں رہتی۔ بلکہ سند ضعیف بھی ہو تو بھی حرج نہیں کرتی۔

كَمَا بَيَّنَاهُ فِىْ مُنِيْرِ الْعَيْنِ فِىْ حُكْمِ تَقْبِيْلِ الْاَبْهَامَيْنِ

لاجرم[2] علامہ محقق، عارف باللہ، سیّدی عبدالغنی نابلسی قدس سرہ القدسی حدیقہ ندیہ شرح طریقہ محمدیہ (ج۲ص ۳۷۵) میں فرماتے ہیں:

قَدْ خُلِقَ كُلُّ شَيْئٍ مِنْ نُوْرِهٖ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ كَمَا وَرَدَ بِهِ الْحَدِيْثُ الصَّحِيْحُ.

ترجمہ: یعنی، بے شک ہر چیز نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے نور سے بنائی گئی جیسا کہ حدیث صحیح اس معنی میں وارد ہوئی۔

ذَكَرَهٗ فِى الْمَبْحَثِ الثَّانِىْ بَعْدَ النَّوْعِ السِّتِّيْنَ مِنْ اٰفَاتِ اللِّسَانِ فِىْ مَسْئَلَةِ ذَمِّ الطَّعَامِ

مطالع المسرات شرح دلائل الخیرات میں ہے:

قد قال الاشعری انّہ تعالٰی نور لیس کالانوارِ والرّوحُ النبویّۃ القدسیّۃُ لَمعَۃٌ من الانوار و الملئکۃُ شَرَرٌ تلک الانوارِ و قال صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم اَوَّلَ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُوْرِىْ وَ مِنْ نُوْرِىْ خَلَقَ كُلَّ شَىْءٍ وَغَيْرَهٗ مِمَّا فِىْ مَعْنَاهُ (ص ۲۶۵،مطبوعہ نوریہ رضویہ، لائلپور)

[1] امت کا کسی چیز کو قبول کر لینا ۱۲ [2] یقیناً ۱۲

''یعنی امام اجل، امام اہلِ سنت سیّدنا ابوالحسن اشعری قدس سرہ (جن کی نسبت کر کے اہلِ سنت کو اشاعرہ کہا جاتا ہے) ارشاد فرماتے ہیں کہ اللہ عزوجل نور ہے اور نہ نوروں کی مانند اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی روحِ پاک اسی نور کی تابش ہے اور ملائکہ ان نوروں کے ایک پھول ہیں۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے میرا نور بنایا اور میرے ہی نور سے ہر چیز پیدا فرمائی۔ اور اس کے سوا اور بھی حدیثیں ہیں جو اسی مضمون میں وارد ہیں۔''

وَاللّٰہُ سُبْحٰنَہٗ وَ تَعَالٰی اَعْلَمُ

# مسئلہ

از ٹانڈہ ضلع مراد آباد۔ مرسلہ مولوی الطاف الرحمٰن صاحب پیلپسانوی

۱۴ شعبان ۱۳۱۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ بعض مولود شریف میں جو نُورِ محمدی کو نُورِ خدا سے پیدا ہونا لکھا ہے اس میں زید کہتا ہے، بشرطِ صحت یہ متشابہ کے حکم میں ہے، اور عمرو کہتا ہے یہ انفکاک[1] ذات سے ہوا ہے اور خالد کہتا ہے متشابہات میں مذہب اسلم رکھتا ہوں اور سالم کو برا نہیں جانتا اور اس میں چُون و چرا بے جا ہے۔ بیّنوا' توجروا.

# الجواب

عبدالرزاق نے اپنی مُصنّف[2] میں حضرت سیّدنا جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ حضور پُر نُور صلی اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا:

یَا جَابِرُ اِنَّ اللّٰہُ تَعَالٰی خَلَقَ قَبْلَ الْاَشْیَاءِ نُوْرَ نَبِیِّکَ مِنْ نُوْرِہٖ

ترجمہ: اے جابر! بے شک اللہ تعالیٰ نے تمام چیزوں سے پہلے تیرے نبی کا نور اپنے نور سے پیدا کیا۔

ذَکَرَہٗ الْاِمَامُ الْقَسْطَلَانِیُّ فِی الْمَوَاھِبُ (ج ۱ ص ۵۵ مواھب مع زرقانی) وَغیرہٖ مِنَ الْعُلَمَاءِ الکرام.

عمرو کا قول سخت باطل و شنیع و گمراہی فظیع ہے بلکہ سخت امر کی طرف

---

۱ یعنی یہ نور اللہ تعالیٰ کی ذات سے جدا ہوا ہے۔ ۲ یہ ایک کتاب کا نام ہے۔

منجر ہے۔ اللہ عزّ وجل اس سے پاک ہے کہ کوئی چیز اس کی ذات سے جدا ہو کر مخلوق بنے اور قولِ زید میں لفظ بشرطِ صحت ہُوئے انکار کر دیتا ہے، یہ جہالت ہے، بہ اجماعِ علماء دربارۂ فضائل صحتِ مصطلحہ محدثین کی حاجت نہیں۔

علّامہ عارف باللہ سیّدی عبد الغنی نابلسی قدس سرہٗ القدسی نے اس حدیث کی تصحیح کی تصریح کی فرمائی۔ علاوہ بریں یہ معنی قدیماً و حدیثاً تصانیف و کلماتِ آئمہ و علماء و اولیاء وعرفاء میں مشہور و متلقی بالقبول رہے۔ یہ خود صحتِ حدیث کی دلیل کافی ہے۔

فَاِنَّ الْحَدِیْثَ یَتَقَوّٰی بِتَلَقِی الْاَئِمَّۃِ بِالْقُبُوْلِ کَمَا اَشَارَ اِلَیْہِ الْاِمَامُ التِّرْمَذِیُّ فِیْ جَامِعِہٖ وَ صَرَّحَ بِہٖ عُلَمَاؤُنَا فِی الْاُصُوْلِ.

(ملاعلی قاری: مرقاۃ ج ۳ ص ۹۸، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان)

ہاں اُسے بہ اعتبارِ کُنہ[1] کیفیت متشابہات سے کہنا وجہِ صحت رکھتا ہے۔ واقعی نہ ربّ العزّت جلّ و علا نہ اس کے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں بتایا کہ مولیٰ تعالی نے اپنے نور سے نور مطہر سیّد انور صلی اللہ علیہ وسلم کیوں کر بنایا۔ نہ بے بتائے اس کی پوری حقیقت خود معلوم ہوسکتی ہے اور یہی معنی متشابہات ہیں۔

بکر نے جو کہا وہ دفعِ خیال ضلال عَمرو کے لئے کافی ہے۔ شمع سے شمع روشن ہو جاتی ہے، بے اس کے کہ اس شمع سے کوئی حصہ جدا ہو کر یہ شمع بنے۔ اس سے بہتر آفتاب اور دھوپ کی مثال ہے کہ نور شمس نے جس پر تجلّی کی وہ روشن ہوگیا اور ذاتِ شمس کے کچھ جُدا نہ ہوگا، مگر ٹھیک مثال کی وہاں مجال

---

[1] حقیقت ۱۲

نہیں، جو کہا جائے گا ہزاروں وجوہ پر ناقص و ناتمام ہوگا۔ بلاشبہ طریقِ اسلم قولِ خالد ہے اور وہی مذہبِ آئمہ سلف رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین ہے۔

وَاللّٰهُ سُبْحَانَه' تَعَالٰی اَعْلَمُ

## مسئلہ ۳

پیشِ نظر رہے یہ بات کہ میں کوئی عالم و فاضل نہیں ہوں کہ بحث و مباحثہ کا خیال درمیان میں آئے۔ فقط دریافت کرنے کی غرضِ فدویانہ لکھتا ہوں تاکہ میرے عقیدے میں جو کچھ غلطی ہو وہ صحیح ہو جائے۔ مجھ کو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تمام مخلوقات انسان کا یہ حال ہے کہ غلاظت آلودہ پیدا ہوتے ہیں، مگر خدائے تعالیٰ نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو ان سب باتوں سے محفوظ رکھا ہے، اور تمام مخلوقات پر ان کو بزرگی عطا فرمائی ہے۔ اگر یہ بات سچی ہے تو حدیث شریف کے معنی مجھ کو یوں معلوم ہوتے ہیں، ملاحظہ فرمائے گا۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا جَابِرُ اِنَّ اللّٰهَ خَلَقَ نُوْرَ نَبِيِّكَ مِنْ نُوْرِهٖ

فرمایا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے، اے جابر! تحقیق اللہ نے بزرگ پیدا کیا ذات نبی تیرے کو۔

مثال چراغ کی جو جناب نے فرمائی ہے، اس میں مجھ کو شک ہے۔ چاہتا ہوں کہ شک دور ہو جاوے۔ مثال۔ ایک چراغ سے دوسرا چراغ روشن ہوگیا اور دوسرے چراغ سے اور بہت سے چراغ روشن ہوگئے، پہلے اور دوسرے میں کچھ کمی نہیں آئی۔ یہ آپ کا فرمانا صحیح اور بجا ہے لیکن یہ سب

چراغ نام اور ذاتِ روشنی میں ہم جنس ہیں یا نہیں، اور یہ سب مرتبہ برابر ہونے کا رکھتے ہیں یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

## الجواب

نجاست سے آلودہ پیدا ہونے میں سب مخلوق شریک نہیں۔ تمام انبیاء علیہم السلام پاک ومنزہ پیدا ہوئے، بلکہ حدیث سے ثابت ہے کہ حضرات حسنین رضی اللہ عنہما بھی صاف ستھرے پیدا ہوئے۔ نور کے معنی فضل کے نہیں، مثال سمجھانے کو ہوتی ہے نہ ہر طرح برابری بتانے کو، قرآن عظیم میں نورِ الٰہی کی مثال دی: کَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ۔ (النور: ۳۵) کہاں چراغ اور قندیل اور کہاں نورِ ربِّ جلیل۔ یہ مثال وہابیہ کے اس اعتراض کے دفع کو تھی کہ نورِ الٰہی سے نورِ نبوی پیدا ہوا، تو نور الٰہی کا ٹکڑا جدا ہونا لازم آیا۔ اسے بتایا گیا کہ چراغ سے چراغ روشن ہوتے ہیں، اس کا ٹکڑا کٹ کر اس میں نہیں آجاتا۔ جب یہ فانی مجازی نور اپنے نور سے دوسرا نور روشن کر دیتا ہے، تو اس نور کا کیا کہنا، نور سے نور پیدا ہونے کو نام و روشنی میں مساوات بھی ضرور نہیں۔ چاند کا نور آفتاب کی ضیا سے ہے، پھر کہاں وہ اور کہاں یہ۔ علم ہیأت میں بتایا گیا ہے کہ اگر چودھویں رات کے کامل چاند کے برابر نوے ہزار چاند ہوں، تو روشنی آفتاب تک پہنچیں گے۔ واللہ اعلم۔

## مسئلہ ۴

از کلکتہ ۹ گووند چند دھرس لین، مرسلہ حکیم محمد ابراہیم صاحب بناری، ۱۹ ذیقعدہ ۱۳۲۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ رسولِ[1] مقبول صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے نور سے پیدا ہیں یا نہیں؟ اگر اللہ کے نور سے پیدا ہیں تو نورِ ذاتی سے، یا نورِ صفاتی سے، یا دونوں سے، اور نور کیا چیز ہے؟

## الجواب

جواب مسئلہ سے پہلے ایک اور گزارش کرلوں۔

لِقَوْلِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ رَاٰی مِنْكُمْ مُنْكَرًا فَلْيُغَيِّرْهُ بِيَدِهٖ فَاِنْ لَّمْ تَسْتَطِعْ فَبِلِسَانِهٖ الحديث[2] (مسلم ج ۱ ص ۷۱)

حضور پُر نور سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ذکر کریم کے ساتھ جس طرح زبان سے درود شریف پڑھنے کا حکم ہے۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَ عَلٰی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَبَدًا.

درود و سلام کی جگہ فقط صاد یا عم یا صلعم یا صللم کہنا ہرگز کافی نہیں بلکہ وہ الفاظ بے معنی ہیں اور فَبَدَّلَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا قَوْلًا غَيْرَ الَّذِيْ قِيْلَ لَهُمْ (پ ۱ البقرہ آیت ۵۹) میں داخل کہ:

ظالموں نے وہ بات جس کا انھیں حکم تھا، ایک اور لفظ سے بدل ڈالی۔

---

[1] حسنی پریس کی اشاعتِ سابقہ میں غلطی ہے یہاں اُڑا کر درود شریف بتامہ لکھ دیا جو اصل عبارت سائل کے خلاف ہے۔ اصل سوال میں یہاں صرف بنا ہے اور اسی پر حضور اعلیٰ حضرت قبلہ قدس سرہ نے اصل مسئلے کے جواب سے پہلے تنبیہ فرمائی ہے (۲) مصحح۔

[2] ترجمہ تم میں سے جو شخص بھی کوئی برائی دیکھے تو اُسے چاہئے کہ اپنے ہاتھ سے بدل دے اور اگر ایسا نہ کر سکے تو اپنی زبان سے، (الحدیث)

فَاَنْزَلْنَا عَلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ۝ (پ۱ البقرہ: ۵۹)

تو ہم نے اُتارا آسمان سے ان پر عذاب، بدلہ ان کی بے حکمی کا!

یوں ہی تحریر میں بھی اَلْقَلَمُ اِحْدَى اللِّسَانَيْنِ ۝[۱] بلکہ فتاوی تاتار خانیہ سے منقول کہ اس میں اس پر نہایت سخت حکم فرمایا، اور اسے معاذ اللہ تخفیفِ شانِ نبوت بتایا۔ طحطاوی علی الدر المختار (ج۱ص۶، مطبوعہ بیروت) میں ہے۔

[۲] يُحَافَظُ عَلٰى كِتَابَةِ الصَّلَاةِ وَالسَّلَامِ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَا يَسْأَمُ مِنْ تَكْرَارِهٖ وَ اِنْ لَّمْ يَكُنْ فِي الْاَصْلِ وَ يُصَلِّيْ بِلِسَانِهٖ اَيْضاً وَ يُكْرَهُ الرَّمْزُ بِالصَّلٰوةِ وَالتَّرَضِّيْ بِالْكِتَابَةِ بَلْ يَكْتُبُ ذٰلِكَ كُلَّهٗ بِكَمَالِهٖ وَفِيْ بَعْضِ الْمَوَاضِعِ عَنِ التَّاتَار خَانِيَةِ مَنْ كَتَبَ عَلَيْهِ السَّامُ بِالْهَمْزَةِ وَالْمِيمِ يَكْفُرُ لِاَنَّهٗ تَخْفِيْفٌ وَتَخْفِيفُ الْاَنْبِيَآءِ عَلَيْهِمُ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ كُفْرٌ بِلَا شَكٍّ وَلَعَلَّهٗ اِنْ صَحَّ النَّقْلُ مُقَيَّدٌ بِقَصْدِهٖ وَ اِلَّا فَالظَّاهِرُ اَنَّهٗ لَيْسَ بِكُفْرٍ نِعْمَ الْاِحْتِيَاطُ فِي الْاِحْتِرَازِ عَنِ الْاِبْهَامِ وَالشُّبْهَةِ مُخْتَصَراً.

---

[۱] قلم دو زبانوں میں سے ایک زبان ہے۔۱۲

[۲] ترجمہ: درود و سلام لکھنے پر محافظت کی جائے اور اس کی تکرار سے تنگ دل نہ ہو گا اگرچہ اصل میں نہ ہو اور اپنی زبان سے بھی درود پڑھے۔ درود یا رضی اللہ عنہ کی طرف لکھنے میں اشارہ کرنا مکروہ ہے بلکہ پورا لکھنا چاہیئے۔ تاتار خانیہ کے بعض مقامات پر ہے کہ جس نے علیہ السلام ہمزہ اور میم سے لکھا کافر ہوگیا کیونکہ یہ تخفیف ہے اور انبیاء کی تخفیف کفر ہے، اگر یہ نقل صحیح ہے تو اس میں قصد کی قید ضرور ہوگی، ورنہ بظاہر یہ کفر نہیں، ہاں احتیاط ابہام او، ش ۱۲

اس کے بعد اصل مسئلے کا جواب بعون الملک الوہاب لیجئے۔ نور عرفِ عامہ میں ایک کیفیت ہے کہ نگاہ پہلے اسے ادراک کرتی ہے اور اس کے واسطے سے دیگر اشیائے دیدنی کو، قَالَ السَّیِّدُ فِیْ تَعْرِیْفَاتِہٖ النُّوْرُ کَیْفِیَّۃٌ تَدْرِکُھَا الْبَاصِرَۃُ اَوَّلاً وَ بِوَاسِطَتِھَا الْمُبْصَّرَاتِ اور حق یہ کہ نور اس سے اجلٰی ہے کہ اس کی تعریف کی جائے، یہ جو بیان ہوا تعریف الجلی بالخفی ہے کَمَانَبَّہَ عَلَیْہِ فِی الْمَواقِفِ وَ شَرْحِھَا.

نور بہ ایں معنی ایک عرض وحادث ہے اور ربّ عزّ وجل اس سے منزّہ۔ محققین کے نزدیک نور وہ کہ خود ظاہر ہو اور دوسروں کا مظہر۔

کَمَا ذَکَرَہُ الْاِمَامُ حُجَّۃُ الْاِسْلَامِ الْغِزَالِی ثُمَّ الْعَلَّامَۃُ الزَّرْقَانِیُّ فِیْ شَرْحِ الْمَوَاھِبِ الشَّرِیْفَۃِ. بہ ایں معنی اللہ عزّ وجل نورِ حقیقی ہے بلکہ حقیقتاً وہی نور ہے اور کریمہ اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (النور: ۳۵) بلا تکلف و بلا تاویل اپنے معنی حقیقی پر ہے۔

فَاِنَّ[1] اللّٰہَ عَزَّوَجَلَّ ھُوَ الظَّاھِرُ بِنَفْسِہٖ الْمُظْھِرُ لِغَیْرِہٖ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْھِنَّ وَسَائِرَ الْمَخْلُوْقَاتِ.

حضور پرنور سیّد عالم صلی اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وسلم بلاشُبہ اللہ عزّوجل کے نور ذاتی سے پیدا ہیں۔ حدیث شریف میں ارشاد ہوا۔

یَا جَابِرُ اِنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی قَدْ خَلَقَ قَبْلَ الْاَشْیَاءِ نُوْرَ نَبِیِّکَ مِنْ نُوْرِہٖ رَوَاہُ عَبْدُ الرَّزَّاقِ وَ نَحْوُہٗ عِنْدَ الْبَیْھَقِی

[1] کیونکہ اللہ خود بھی ظاہر ہے اور آسمانوں، زمین اور باقی مخلوق کو ظاہر کرنے والا ہے۔ ۱۲

اے جابر بے شک اللہ تعالیٰ نے تمام اشیاء سے پہلے تیرے نبی کا نور اپنے نور سے پیدا کیا۔

حدیث میں نورہٖ فرمایا جس کی ضمیر اللہ تعالیٰ کی طرف ہے کہ اسمِ ذات ہے۔ مِنْ نُوْرِ جَمَالِہٖ یا نُوْرِ عِلْمِہٖ یا نُوْرِ رَحْمَتِہٖ وغیرہ نہ فرمایا کہ نورِ صفات سے تخلیق ہو۔

علّامہ زرقانی رحمۃ اللہ علیہ تعالیٰ اسی حدیث کے تحت فرماتے ہیں۔

(مِنْ نُوْرِہٖ) اِیْ مِنْ نُوْرِ ھُوَ ذَاتِہٖ. یعنی اللہ عزّ وجل نے نبی صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اس نور سے پیدا کیا جو عین ذاتِ الٰہی ہے۔ یعنی اپنی ذات سے بلا واسطہ پیدا فرمایا۔ کَمَا سَیَاتِی تقریرہٗ

امام احمد قسطلانی مواہب شریف میں فرماتے ہیں:

کَمَا تَعَلَّقَتْ اِرَادَةُ الْحَقِّ تَعَالٰی بِاِیْجَاد خلقہٖ اَبْرَزَ الْحَقِیْقَةَ الْمُحَمَّدِیَّةَ مِنَ الْاَنْوَارِ الصَّمَدِیَّةِ فِی الْحَضْرَةِ الْاَحَدِیَّةِ ثُمَّ سَلَخَ مِنْهَا الْعَوَالِمَ کُلَّهَا عَلْوَّهَا وسِفلَهَا (مواہب مع زرقانی ج۱ص۳۳)

ترجمہ: یعنی جب اللہ عزوجل نے مخلوقات کو پیدا کرنا چاہا صمدی نوروں سے مرتبہٴ ذات صرف میں حقیقتِ محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ظاہر فرمایا۔ پھر اس سے تمام عالمِ علوی وسفلی نکالے۔

اور شرحِ علّامہ (ج۱ص۳۳) میں ہے:

وَالْحَضرَةُ الْاَحَدِیَّةُ هِیَ اَوَّلُ تَعَیُّنَاتِ الذَّاتِ وَ اَوَّلُ رُتبِهَا الَّذِیْ لَا اِعْتِبَارَ فِیْهِ لِغَیْرِ الذَّاتِ کُمَا هُوَ الْمُشَارُ اِلَیْهِ بِقَوْلِهٖ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ کَانَ اللّٰهُ وَمَا شَیْءَ مَعَه‘. ذَکَرَهُ الکاشِیُّ.

ترجمہ: یعنی مرتبۂ احدیّت ذات کا پہلا تعیّن اور پہلا مرتبہ ہے جس میں غیر ذات کا اصلا لحاظ نہیں، جس کی طرف نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد میں اشارہ ہے کہ اللہ تعالیٰ تھا اور اس کے سوا کچھ نہ تھا۔ اسے سیّدی کاشی قدس سرہٗ نے ذکر فرمایا۔

شیخِ محقق مولانا عبدالحق مُحدِّث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ''مدارج النبوۃ'' میں فرماتے ہیں۔

[1] انبیاء مخلوق انداز اسمائے ذاتیہ حق، و اولیاء از اسمائے صفاتیہ، و بقیہ کائنات از صفاتِ فعلیہ، و سیّدِ رسل مخلوق است از ذات حق و ظہور حق دروے بالذات است۔ (ج۲ص ۶۰۹، مطبوعہ نوریہ رضویہ سکھر)

ہاں عین ذاتِ الٰہی سے پیدا ہونے کے یہ معنیٰ نہیں کہ معاذ اللہ ذات الٰہی ذاتِ رسالت کے لئے مادہ ہے، جیسے انسان مٹی سے پیدا ہوا۔ یا عیاذًا باللہ ذاتِ الٰہی کا کوئی حصہ یا کُل ذاتِ نبی ہوگیا۔ اللہ عزوجل حصّے اور ٹکڑے اور کسی کے ساتھ متحد ہو جانے یا کسی شئے میں حلول فرمانے سے پاک اور منزّہ ہے۔ حضور سیّد عالم صلی اللہ علہ وسلم خواہ کسی شے کو جزء ذاتِ الٰہی، خواہ کسی مخلوق کو عین ونفسِ ذاتِ الٰہی ماننا کفر ہے۔ اس تخلیق کے اصل معنیٰ تو اللہ و رسولؐ جانیں۔ جلّ علا وصلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم۔ عالم میں تو ذاتِ رسول کو کوئی پہچانتا نہیں، حدیث میں ہے۔

يَا اَبَا بَكْرٍ لَمْ يَعْرِفْنِيْ حَقِيْقَةً غَيْرُ رَبِّيْ

---

[1] ترجمہ: انبیاء اللہ کے اسمائے ذاتیہ سے پیدا ہوئے ہیں۔ اولیاء اسمائے صفاتیہ سے، بقیہ کائنات صفاتِ فعلیہ سے اور سیّد رسل ذات حق سے، اور عین حق کا ظہور

اے ابوبکر جیسا میں حقیقت میں ہوں، میرے رب کے سوا کسی نے نہ جانا۔ ذاتِ الٰہی سے اس کے پیدا ہونے کی حقیقت کسے مفہوم ہو، مگر اس میں فہم ظاہر بیں کا جتنا حصہ ہے وہ یہ ہے کہ حضرتِ حق عزّ جلالہٗ نے تمام جہان کو حضور اکرم صلّی اللہ تعالیٰ وسلّم کے واسطے پیدا فرمایا۔ حضورؐ نہ ہوتے تو کچھ نہ ہوتا۔ لَوْلَاکَ مَا خَلَقْتُ الدُّنْیَا آدم علیہ الصلوٰۃ والسّلام سے ارشاد ہوا۔

لَوْلَا مُحَمَّدٌ مَا خَلَقْتُکَ وَلَا اَرْضاً وَلَا سَمَآءً (مطالع المسرات ص۲۶۴)

اگر محمد نہ ہوتے تو میں نہ تمہیں بناتا، نہ زمین کو، نہ آسمان کو

تو سارا جہان ذاتِ الٰہی سے بواسطہ حضور صاحبِ لولاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم پیدا ہوا۔ یعنی حضور کے واسطے، حضور کے صدقے، حضور کے طفیل میں۔

۱؎ لَا انّہٗ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسلَّمَ اِسْتَفَاضَ الْوُجُوْدَ مِنْ حَضْرَتِ الْعِزَّۃِ ثُمَّ ھُوَ اَفَاضَ الْوُجُوْدَ عَلٰی سائِرِ الْبَرِیَّۃِ کَمَا تَزْعَمُ کَفَرَۃُ الْفَلَاسِفَۃ مِنْ تَوْسِیْطِ الْعُقُوْلِ تَعَالَی اللّٰہُ عَمَّا یَقُوْلُ الظَّالِمُوْنَ عُلُوّاً کَبِیْراً ھَلْ مِنْ خالِقٍ غَیْرُ اللّٰہِ.

بخلاف ہمارے حضور عین النور صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کے کہ وہ کسی کے طفیل میں نہیں۔ آپ ربّ کے سوا کسی کے واسطے نہیں، تو وہ ذات الٰہی سے بلا واسطہ پیدا ہیں۔

۱؎ ترجمہ: یہ مقصد نہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ سے وجود حاصل کیا پھر باقی مخلوق کو آپ نے وجود دیا جیسے کافر فلاسفہ کہتے ہیں کہ عقول کے واسطے سے دوسری چیزیں پیدا ہوئی ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان ظالموں کے اس قول سے بلند و بالا ہے، کیا اللہ تعالیٰ کے علاوہ بھی کوئی خالق ہوسکتا ہے۔

زرقانی شریف (ج ا ص ۵۵) میں ہے۔

[1] اَیْ مِنْ نُوْرٍ هُوَ ذَاتُه' لَا بِمَعْنٰی اَنَّهَا مَا دَّةٌ خَلَقَ نُوْرَه' مِنْهَا بَلْ بِمَعْنٰی تَعَلُّقِ الْاِرَادَةِ بِهٖ بِلَا وَاسطَةِ شَیْءٍ فِیْ وَجُوْدِهٖ

یا زیادہ سے زیادہ بہ غرضِ توضیح ایک کمال ناقص مثال یوں خیال کیجئے کہ آفتاب نے ایک عظیم وجمیل وجلیل آئینے پر تجلّی کی، آئینہ چمک اُٹھا، اور اس کے نور سے اور آئینے اور پانیوں کے چشمے اور ہوائیں اور سائے روشن ہوئے۔ آئینوں اور چشموں میں صرف ظہور نہیں بلکہ اپنی اپنی استعداد کے لائق شعاع بھی پیدا ہوئی کہ اور چیز کو روشن کر سکے، کچھ دیواروں پر دھوپ پڑی۔ یہ کیفیت نور سے متکیف ہیں۔ اگرچہ اور کو روشن نہ کریں جن تک دھوپ بھی نہ پہنچی، وہ ہوائے متوسط ظاہر کیں، جیسے دن میں مسقّف[2] دالان کی اندرونی دیواریں وغیرہا واسطہ در واسطہ کہ کیفیت نور سے بہرہ نہ پایا۔ پہلا آئینہ خود ذات آفتاب سے بلاواسطہ روشن ہے، اور باقی آئینے، چشمے اس کے واسطے سے، اور دیواریں وغیرہا واسطہ در واسطہ، پھر جس طرح وہ نور کہ آئینہ اوّل پر پڑا، بعینہٖ آفتاب کا نور ہے۔ بغیر اس کے کہ آفتاب خود یا اس کا کوئی حصہ آئینہ ہوگیا ہو۔ یوں ہی باقی آئینے اور چشمے کہ اس آئینے سے روشن ہوئے اور دیوار وغیرہ اشیاء جن پر ان کی دھوپ پڑی یا صرف ظاہر ہوئیں، ان سب پر بھی یقیناً آفتاب ہی کا نور اور اسی کا ظہور ہے، آئینے

[1] ترجمہ: یعنی اس نور سے جو اللہ کی ذات ہے، یہ مقصد نہیں کہ وہ کوئی مادّہ ہے جس سے آپ کا نور پیدا ہوا، بلکہ مقصد یہ ہے کہ اللہ کا ازادہ آپ کے نور سے بلا کسی واسطہ فی الوجود کے متعلق ہوا۔۱۲

[2] چھت والا دالان ۱۲

اور چشمے فقط واسطۂ وصول ہیں۔ ان کی حدِّ ذات میں دیکھو، تو یہ خود نور تو نور، ظہور سے بھی حصہ نہیں رکھتے۔

یک چراغ است دریں خانہ کہ از پرتو آں
ہر کجامی نگری انجمنے ساختہ اند

یہ نظیر محض ایک طرح کی تقریب[1] فہم کے لئے ہے جس طرح ارشاد ہوا مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ (النور: ۳۵) ورنہ کجا چراغ اور کجا وہ نورِ حقیقی وَلِلّٰهِ الْمَثَلُ الْاَعْلٰى. توضیح صرف ان دو باتوں کی منظور ہے، ایک یہ کہ دیکھو آفتاب سے تمام اشیاء منور ہوئیں، بے اس کے کہ آفتاب خود آئینہ ہوگیا، یا اس میں سے کچھ جدا ہو کر آئینہ بنا۔ دوسرے یہ کہ ایک آئینہ نفسِ ذاتِ آفتاب سے بلاواسطہ روشن ہے، باقی بوسائط، ورنہ حاشا کہاں مثال اور کہاں وہ بارگاہِ جلال۔ باقی اشیاء سے کہ مثال میں بالواسطہ منور مانیں ،آفتاب حجاب میں ہے اور اللہ عزوجل احتیاج سے پاک۔ غرض کسی بات میں نہ تطبیق مراد، نہ ہرگز ممکن حتّٰی کہ نفسِ وساطت بھی یکساں نہیں كَمَا لَا يَخْفٰى وَقَدْ اَشَرْنَا اِلَيْهِ

سیّدی ابو سالم عبداللہ عیاشی، ہم استاذِ علّامہ محمد زرقانی، تلمیذ علّامہ ابو الحسن شبراملسی اپنی کتاب ''الرحلہ'' پھر سیّدی علّامہ عشماوی رحمہم اللہ تعالیٰ جمیعاً ''شرح صلاۃ'' حضرت سیّدی احمد بدوی کبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں فرماتے ہیں:

اِنَّمَا يُدْرِكُهٗ عَلٰى حَقِيْقَتِهٖ مَنْ عَرَفَ مَعْنٰى قَوْلِهٖ تَعَالٰى اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَتَحْقِيْقُ ذٰلِكَ عَلٰى مَا يَنْبَغِيْ لَيْسَ مِمَّا يُدْرِكُ بِبِضَاعَةِ الْعُقُوْلِ وَلَا مِمَّا تَتَسَلَّطُ عَلَيْهِ الْاَوْهَامُ وَ اِنَّمَا

[1] بات کو ذہن سے قریب لانے کے لئے

يُدْرِكُ بِكَشْفٍ اِلٰهِيٍّ وَ اِشْرَاقِ حَقِّهٖ مِنْ اَشْعَةِ ذٰلِكَ النُّوْرِ فِيْ قَلْبِ الْعَبْدِ فَيُدْرِكُ نُوْرَ اللّٰهِ بِنُوْرِهٖ وَ اَقْرَبُ تَقْرِيْرٍ يُّعْطِي الْقُرْبَ مِنْ فَهْمِ مَعْنَى الْحَدِيْثِ اِنَّهٗ لَمَّا كَانَ النُّوْرُ الْمُحَمَّدِيُّ اَوَّلَ الْاَنْوَارِ الْحَادِثَةِ الَّتِيْ تَجَلّٰى بِهَا النُّوْرُ الْقَدِيْمُ الْاَزَلِيُّ وَهُوَ اَوَّلُ التَّعَيُّنَاتِ لِلْوُجُوْدِ الْمُطْلَقِ الْحَقَّانِيِّ وَهُوَ مَدَدُ كُلِّ نُوْرٍ كَائِنٍ اَوْ يَكُوْنَ وَكَمَا اَشْرَقَ النُّوْرُ الْاَوَّلُ فِيْ حَقِيْقَتِهٖ فَتَنَوَّرَتْ بِحَيْثُ صَارَتْ هُوَ نُوْرًا اَشْرَقَ نُوْرُهُ الْمُحَمَّدِيُّ عَلٰى حَقَائِقِ الْمَوْجُوْدَاتِ شَيْئًا فَشَيْئًا فَهِيَ تَسْتَمِدُّ مِنْهُ عَلٰى قَدْرِ تَنَوُّرِهَا بِحَسْبِ كَثْرَةِ الْوَسَائِطِ وَ قِلَّتِهَا وَعَدَمِهَا وَكُلَّمَا اَشْرَقَ نُوْرُهٗ عَلٰى نَوْعٍ مِنْ اَنْوَاعِ الْحَقَائِقِ ظَهَرَ النُّوْرُ فِيْ مَظْهَرِ الْاِنْقِسَامِ فَقَدْ كَانَ النُّوْرُ الْحَادِثُ اَوَّلًا شَيْئًا وَاحِدًا ثُمَّ اَشْرَقَ فِيْ حَقِيْقَةٍ اُخْرٰى فَاسْتَنَارَتْ بِنُوْرِهٖ تَنَوُّرًا كَامِلًا بِحَسْبِ مَآ تَقْتَضِيْهِ حَقِيْقَتُهَا فَحَصَلَ فِي الْوُجُوْدِ الْحَادِثِ نُوْرَانِ مُفِيْضٌ وَمَفَاضٌ وَفِيْ نَفْسِ الْاَمْرِ لَيْسَ هُنَاكَ اِلَّا نُوْرًا وَاحِدًا اَشْرَقَ فِيْ قَابِلِ الْاِسْتِنَارَةِ، يَتَنَوَّرُ بِتَعَدُّدَاتِ الْمَظَاهِرِ وَالظَّاهِرُ وَاحِدٌ ثُمَّ كَذَالِكَ كُلَّمَا اَشْرَقَ فِيْ مَحَلٍّ ظَهَرَ بِصُوْرَةِ الْاِنْقِسَامِ وَ قَدْ يَشْرُقُ نُوْرُ الْمُفَاضِ عَلَيْهِ اَيْضًا بِحَسْبِ قُوَّتِهٖ عَلٰى قَوَابِلَ اٰخَرَ فَتَنَوَّرُ بِنُوْرِهٖ فَيَحْصُلُ اِنْقِسَامُ اٰخَرَ بِحَسْبِ الظَّاهِرِ وَكُلُّهَا رَاجِعَةٌ اِلَى النُّوْرِ الْاَوَّلِ الْحَادِثِ اِمَّا بِوَاسِطَةٍ اَوْ بِدُوْنِهَا قَالَ وَ هٰذَا غَايَةُ مَا تَصِلُ اِلَيْهِ الْعِبَارَةُ فِيْ هٰذَا التَّقْرِيْرِ وَمَثَلِيْ فِيْ قِصَرِ بَاعِهٖ وَعَدَمِ تَضَلُّعِهٖ مِنَ الْعُلُوْمِ الْاِلٰهِيَّةِ اِنْ زَادَ فِي التَّقْرِيْرِ خَشِيَ عَلَيَّ وَ اَقْرَبُ مِثَالٍ يُّضْرَبُ لِذٰلِكَ نُوْرُ الْمِصْبَاحِ

تُصْبَحُ مِنْهُ مَصَابِيْحُ كَثِيْرَةٌ وَهُوَ فِيْ نَفْسِهٖ بَاقٍ عَلٰى مَا هُوَ عَلَيْهِ لَمْ يَنْقُصْ مِنْهُ شَيْءٌ وَ اَقْرَبُ مِنْ هٰذَا الْمِثَالِ اِلَى التَّحْقِيْقِ وَابْعَدُ عَنِ الْاَفْهَامِ نُوْرُ الشَّمْسِ الْمُشْرِقُ فِي الْاَهِلَّةِ وَالْكَوَاكِبِ عَلَى الْقَوْلِ بِاَنَّ الْكُلَّ مُسْتَنِيْرٌ بِنُوْرِهٖ وَلَيْسَ لَهَا نُوْرٌ مِنْ ذَاتِهَا فَقَدْ يُقَالُ بِحَسْبِ النَّظَرِ الْاَوَّلِ اِنَّ نُوْرَ الشَّمْسِ مُنْقَسِمٌ فِيْ هٰذِهِ الْاَجْرَامِ الْعُلْوِيَّةِ وَفِي الْحَقِيْقَةِ لَيْسَ هٰذَا اِلَّا نُوْرُهَا وَهُوَ قَائِمٌ بِهَا لَمْ يَنْقُصْ مِنْهُ شَيْءٌ وَلَمْ يُزَايِلْهَا مِنْهُ شَيْءٌ وَلٰكِنَّهٗ اَشْرَقَ فِيْ اَجْرَامٍ قَابِلَةِ الْاِسْتَنَارَةِ فَاسْتَنَارَتْ وَ اَقْرَبُ مِنْ هٰذَا لِلْفَهْمِ مَا يَحْصُلُ فِي الْاَجْرَامِ السِّفْلِيَّةِ مِنْ اِشْرَاقِ اَشِعَةِ الشَّمْسِ عَلَى الْمَآءِ اَوْ قَوَارِيْرِ الزُّجَاجِ فَيَسْتَنِيْرُ مَا يُقَابِلُهَا مِنَ الْجُدْرَانِ بِحَيْثُ يَلْمَحُ فِيْهَا نُوْرٌ كَنُوْرِ الشَّمْسِ مُشْرِقٌ بِاَشْرَاقِهٖ وَلَمْ يَنْفَصِلْ شَيْئٌ مِنْ نُوْرِ الشَّمْسِ عَنْ مَحَلِّهٖ اِلٰى ذٰلِكَ الْمَحَلِّ وَمَنْ كَشَفَ اللّٰهُ حِجَابَ الْغَفْلَةِ عَنْ قَلْبِهٖ وَ اَشْرَقَتِ الْاَنْوَارُ الْمُحَمَّدِيَّةُ عَلٰى قَلْبِهٖ بِصِدْقِ اتِّبَاعِهٖ لَهٗ اَدْرَكَ الْاَمْرَ دَرْكًا اٰخَرَ لَا يَحْتَمِلُ شَكًّا وَلَا وَهْمًا نَسْأَلُ اللّٰهَ تَعَالٰى اَنْ ينور بِنُوْرِ الْعَلَمِ الْاِلٰهِيِّ بِصَائِرَنَا وَ يُحْجَبُ عَنْ ظُلُمَاتِ الْجَهْلِ سَرَائِرَنَا وَ يَغْفِرَلَنَا مَا اجترأنا عَلَيْهِ مِنَ الْخَوْضِ فِيْمَا لَسْنَا لَهٗ بِاَهْلٍ وَ نَسْئَلُهٗ اَنْ لَا يُؤَاخِذَنَا بِمَا تَقْتَضِيْهِ الْعِبَارَةُ مِنْ تَقْصِيْرٍ فِيْ حَقِّ ذٰلِكَ الْجَنَابِ اھ مُخْتَصَراً.

ترجمہ: آپ کی نورانیت کا مقصد حقیقی طور پر وہی سمجھ سکتا ہے جو اللہ نور السموات والارض کو سمجھتا ہے، اس کی تحقیق عقل و وہم کے بس کا روگ نہیں۔ اس کا ادراک تو اسی وقت ممکن ہے جبکہ نورِ الٰہی کی تجلیات سے بندے کا

قلب منور ہو اور نورِ الٰہی کو نورِ الٰہی سے معلوم کر لے۔ حدیث کے معنی آسان ترین پیرائے میں یوں ہو سکتے ہیں کہ نور محمدی تمام انوار سے پہلے پیدا ہوا اور نور قدیم ازلی کی پہلی تجلّی قرار پایا، وجود مطلق حق کا تعین اوّل ہوا اور ہر اس نور کی مدد بنا جو ہے یا ہوگا اور جب نورِ اوّل نے اپنی حقیقت کو منور کیا تو نورِ محمدی حقائقِ موجودات پر منور ہوا، آہستہ آہستہ، اب موجودات وسائط کی کثرت و قلت اور عدم کے اعتبار سے اس سے مستفید ہیں، اور جب بھی ان کا نور حقائق کی کسی نوع پر ظاہر ہوتا ہے تو وہ نور بھی مظہر انقسام پر ظاہر ہوتا ہے، کیونکہ نورِ حادث پہلے ایک ہی چیز تھا پھر اس کا ظہور دوسری حقیقت میں ہوا جو اپنی بساط کے مطابق اس سے پوری طرح منور ہوگئی۔ اب وجود حادث میں دو نور پیدا ہوئے، ایک فیض دینے والا اور ایک وہ جس کو فیض دیا گیا ورنہ درحقیقت ایک ہی نور ہے، جو نور کو قبول کرنے والی چیزوں میں ظاہر ہوتا ہے اور مظاہر کے تعدد کی وجہ سے متور ہوتا ہے، حالانکہ ظاہر ہونے والا ایک ہی ہے، پھر اسی طرح جب وہ کسی محل میں چمکتا ہے تو بصورتِ انقسام ظاہر ہوتا ہے، اسی طرح جس کو نور ملتا ہے وہ بھی اپنی استطاعت کے مطابق دوسری اشیاء کو متور کرتا ہے، پھر مظاہر کے اعتبار سے ایک دوسری تقسیم ہوتی ہے، اور یہ سب نورِ حادث کی طرف راجع ہیں یا بواسطہ یا بلا واسطہ، اس سلسلے میں جو کچھ کہا جا سکتا ہے وہ یہی ہے، اور مجھ جیسا شخص جو علوم الٰہیہ میں پوری مہارت نہیں رکھتا اگر اس سے زائد مُو شگافی کرے تو اپنا خطرہ ہے، اس کی سب سے قریب ترین مثال چراغ ہے جس سے متعدد چراغ روشن ہوتے ہیں اور پہلا چراغ علیٰ حالہ باقی رہتا ہے، اس میں کچھ کمی واقع نہیں ہوتی ہے، اس مثال سے بھی زائد تحقیقی مثال جو اگرچہ دقیق ہے، یہ ہے کہ آفتاب

کا نور جو چاند اور ستاروں میں چمک رہا ہے (جبکہ یہ مانا جاتا ہے کہ سب اس کے نور سے منور ہیں اور ان کا ذاتی نور نہیں ہے) اس کو بہ ظاہر دیکھ کر یہی کہا جاتا ہے کہ آفتاب کا نور ان چیزوں میں منقسم ہے، اور درحقیقت یہ اسی کا نور ہے لیکن آفتاب کے نور میں نہ تو کمی ہوئی اور نہ اس سے کوئی چیز جدا ہوئی، صرف اتنا ہوا کہ وہ شفاف چیزوں پر چمکا تو وہ چیزیں بھی روشن ہوگئیں، زمین کے اجسام میں مثال یہ ہے کہ آفتاب کی کرنیں پانی یا شیشے پر پڑتی ہیں تو ان چیزوں کا عکس دیوار پر پڑتا ہے، وہ بھی منور ہو جاتی ہے جیسے آفتاب کے نور سے منور ہوئی ہے حالانکہ آفتاب کے نور سے کوئی چیز جدا نہیں ہوتی ہے، اور خدا جس کے قلب سے غفلت کا پردہ اُٹھا دے اور حضور کی پیروی کی وجہ سے انوار محمدیہ (علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسّلام) اس کے قلب پر پڑ جائیں تو وہ معاملے کی تہہ تک پہنچ جائے گا اور شک و شبہ ختم ہو جائے گا۔ ہم اللہ سے دعا کرتے ہیں کہ وہ اس علم سے ہماری روحوں کو جہل کی تاریکیوں سے محفوظ رکھے اور ہم نے اپنی بساط سے زائد جن چیزوں پر غور کیا ہے اس کو معاف فرما دے اور عبارت میں اس بارگاہ کی حیثیت سے جو کمی ہوئی ہے اسے بھی معاف کر دے۔

اس تقریر منیر سے مقاصدِ مذکورہ کے سوا چند فائدے اور حاصل ہوئے اوّلاً یہ بھی روشن ہوگیا کہ تمام عالم نور محمدی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے کیونکر بنا، بے اس کے کہ نورِ حضور تقسیم ہوا، یا اس کا کوئی حصہ این و آں بنا ہو۔ اور یہ کہ وہ جو حدیث میں ارشاد ہوا کہ پھر اس نور کے چار حصے کئے۔ تین سے قلم ولوح وعرش بنائے۔ چوتھے کے پھر چار حصے کئے۔ الیٰ آخرہٖ۔ یہ اس کی

شعاعوں کا انقسام ہے، جیسے ہزارہا آئینوں میں آفتاب کا نور چمکے، تو وہ ہزار حصوں پر منقسم نظر آئے گا، حالانکہ آفتاب نہ منقسم ہوا نہ اس کا کوئی حصہ آئینوں میں آیا۔

وَ اِنْدَفَعَ مَا اَسْتَشْكَلَه' اَلعَلَّامَةُ الشبرا ملسی اَنَّ الْحَقِيْقَةَ الْوَاحِدَةَ لَا تَنْقَسِمُ وَلَيْسَتِ الْحَقِيْقَةُ الْمُحَمَّدِيَّةُ اِلَّا وَاحِدَةً مِنْ تِلْكَ الْاَقْسَامِ وَالْبَاقِيْ اِنْ كَانَ مِنْهَا اَيضاً فَقَدِ انْقَسَمْتُ وَ اِنْ كَانَ غَيْرُ هَا فَمَا مَعْنَى الْاِنْقِسَامِ وَحَاوَلَ الْجَوَابَ و تَبِعَه' فِيهِ تَلْمِيْذُه' الْعَلَّامَةُ الزَّرْقَانِيُّ بِاَنَّ الْمَعْنٰى اَنَّه' زَادَفِيهِ لَا اَنَّه' قُسِمَ ذٰلِكَ النُّوْرُ الَّذِیْ هُوَ نُوْرُ الْمُصْطَفٰى صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا الظَّاهِرُ اَنَّه' حَيْثُ صَوَّرَه بِصُوْرَةٍ مُمَاثِلَةٍ كَصُوْرَةِ الَّتِیْ سيُصِيرُعَلَيْهِ لَا يَنْقَسِمُ اِلَيْهِ وَاِلٰى غَيْرِهٖ اِه (شرح مواهب ج ۱ ص ۵۵)

وَحَاصِلُ جَوابِهٖ كَمَا قَرَّرَه' تَلْمِيْذُه' العَيَاشِي اِنَّ مَعْنٰى الْاِنْقِسَام زِيَادَةُ نُوْرٍ عَلٰى ذٰلِكَ النُّوْرِ الْمُحَمَّدِيّ فَيُوْخَذُ ذٰلِكَ الزَّائِد ثُمَّ يَزادُ عَلَيْهِ نُورٌ اٰخَرَ ثُمَّ كَذٰلِكَ الٰى اٰخِرِ الْاَقْسَامِ قَالَ الْعَيَاشِيُّ وَ هٰذَا جَوَابٌ مُقْنِعٌ بِحَسْبِ الظَّاهِر وَالتَّحقِيْقِ وَاللّٰهُ تَعَالٰى اَعْلَمُ وراءَ ذٰلِكَ اھ ثُمَّ ذَكَرَ مَا نَقَلْنَا عَنْهُ اٰنِفًا ورأيتنى كتبت عَلٰى هَامِش الزَّرقَانِیْ مَا نَصَّه'.

اَقُوْلُ تَبِعَ فِيْهِ شَيْخَه' الشبراملسی اَلْحَقُّ لَا مَعْنٰى لَه'فَاِنَّه' اِذَنْ لَا يَكُوْنَ التَّخْلِيْقُ مِنْ نُورِهٖ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ خِلَافُ الْمَنْصُوصِ والْمُرادِ اه

اَقُوْلُ وَيُمْكِنَ الْجَوَابُ بِاَنَّ الْمُرَادَاِنَّه' تَعَالٰی كَسَاهُ شُعَاعاً اَكْثَرَمِمَّا كَانَ ثُمَّ فَصَلَ مِنْ شُعَاعِهٖ شَيْئًا قَسَّمَه' كَمَا تَاخُذُ الْمَلٰئِكَةُ شَيْئًا مِنَ الْاَشْعَةِ الْمُحِيْطَةِ بِالْكَوَاكِبِ فَتَرمِيْ بِهٖ مُسْتَرِقِي السَّمْعِ وَيُقَالُ بِذٰلِكَ اَنَّ النُّجُوْمَ لَهَا رَجُوْمٌ وَلٰكِنْ مَنَحَ الْمَوْلٰی تَعَالٰی مِنْ ذٰلِكَ التَّقْرِيْرِ الْمُنِيْرِ مَا اَغْنٰی عَنْ كُلِّ تَكَلُّفٍ وَ لِلّٰهِ الْحَمْدُ وَقَدْ كَانَ مَنَحَ لِلْعَبْدِ الضَّعِيْفِ ثُمَّ رَاَيْتَه' فِي شَرْحِ الْعَشْمَاوِيِّ جَزَاهُ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنِّيْ وَعَنِ الْمُسْلِمِيْنَ خَيْرًا كَثِيْراً. امين

ترجمہ: اس سے علامہ شبرملسی کا یہ اعتراض بھی ختم ہوا کہ ایک ہی حقیقت منقسم نہیں ہوتی ہے۔ اور حقیقتِ محمد یہ ان قسموں میں سے ایک ہی ہے اور باقی ماندہ چیزیں اگر اسی سے ہیں تو یہ حقیقت منقسم ہوگئی، اور اگر وہ چیزیں اس کی غیر ہیں تو انقسام کے کیا معنی ہوئے۔ پھر انھوں نے خود اس کا جواب دیا اور ان کے شاگرد زرقانی نے بھی ان کی اتباع کی۔ معنی یہ ہیں کہ اللہ نے اس میں اضافہ کر دیا، یہ نہیں کہ نورِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہی کو تقسیم کر دیا، کیونکہ جب ان کو ایک صورت عطا کر دی تو ظاہر یہی ہے کہ اس کو پھر تقسیم نہیں کیا جائے گا، ان کے شاگرد عیاشی نے ان کے جواب کا خلاصہ یہ بیان کیا ہے کہ انقسام کے معنی نورِ محمدی پر اضافے کے ہیں، پھر اس زائد کو لے لیا گیا اور اس میں اور زیادتی کر دی گئی، اسی طرح سلسلہ جاری رہا۔

عیاشی نے کہا کہ بہ ظاہر یہ جواب کافی ہے اور تحقیق واللہ اعلم اس کے علاوہ ہے۔ میں کہتا ہوں کہ انھوں نے اس مسئلے میں اپنے شیخ

کی اتباع کی لیکن یہ ایک بے معنی بات ہے کیونکہ اس صورت میں تخلیق آپ کے نور سے نہ ہوگی اور یہ خلاف منصوص ہے۔

یہ میں کہتا ہوں یہ جواب بھی ہو سکتا ہے کہ اللہ نے آپ کے نور کو پہلی شعاع سے زائد شعاع عطا کی پھر اس شعاع کا کچھ حصہ جدا کیا پھر اس کی تقسیم کر دی جیسے فرشتے ستاروں کی کچھ شعاعیں لے کر چھپ کر سننے والے شیاطین کو مارتے ہیں، اس لئے کہا جاتا ہے کہ نجوم کے لئے رجوم ہیں، اس تقریر منیر کے ذریعے مولیٰ تعالیٰ نے ہر تکلف سے بے نیاز کر دیا وللہ الحمد۔ یہ تقریر عبد ضعیف پر منکشف ہوئی۔ پھر شرحِ عشاوی میں بھی یہی نکلی جَزَاهُ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنِّیْ وَ عَنِ الْمُسْلِمِیْنَ خَیْراً کَثِیْراً۔ (آمین)

ثانیاً اَقُوْلُ، یہ شبہ بھی دفعہ ہوگیا کہ خلق میں کفار و مشرکین بھی ہیں، وہ محض ظلمت تو نور مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ وسلم سے کیونکر بنے، اور نرے نجس ہیں تو اس نور پاک سے کیونکر مخلوق مانے گئے۔ وجہ اندفاع ہماری تقریر سے روشن، ظلمت ہو یا نور، جس نے خلعتِ وجود پایا ہے اس کے لئے تجلی آفتابِ وجود سے ضرور حصہ ہے۔ اگر نور نہ ہو صرف ظہور ہو کَمَا تَقَدَّمَ اور شعاع شمس ہر پاک و ناپاک جگہ پڑتی ہے جو جگہ فی نفسہٖ پاک ہے اس سے دھوپ ناپاک نہیں ہو سکتی۔

ثالثاً اَقُوْلُ یہ بھی ظاہر ہوگیا کہ جس طرح مرتبۂ وجود میں صرف ذات حق ہے باقی سب اسی کے پرتو وجود، سے موجود یوں ہی مرتبۂ ایجاد میں، صرف ایک ذاتِ مصطفیٰ ہے باقی سب پر اسی کے عکس کا فیضِ وجود مرتبۂ کون و مکاں میں نورِ احدی آفتاب ہے اور تمام عالم اس کے آئینے اور مرتبہ تکوین میں نور احمدی آفتاب اور سارا جہان اس کے آبگینے، وفی ہذا۔

اقول ؎

۱ خَالِقُ کُلِّ الْوَرَیٰ رَبُّکَ لَا غَیْرُہٗ، نُوْرُکَ کُلُّ الْوَرَیٰ غَیْرُکَ لَمْ لَیْسَ لَنْ اَیْ لَمْ یُوْجَدْ وَلَیْسَ مَوْجُوْدًا وَلَنْ یُّوْجَدَ اَبَدًا۔

رابعاً اَقُــوْلُ نُورِاَحدی تو نُورِاَحدِی، نور احمدی پر بھی آفتاب کی یہ مثالِ منیر چراغ سے احسن واکمل ہے۔ ایک چراغ سے بھی اگرچہ ہزار چراغ روشن ہو سکتے ہیں بے اس کے کہ ان چراغوں میں اس کا کوئی حصہ آئے۔ دوسرے چراغ صرف حصولِ نور میں اسی چراغ کے محتاج ہوئے۔ بقا میں اس سے مستغنی ہیں۔ اگر انھیں روشن کر کے پہلے چراغ کو ٹھنڈا کر دیجئے ان کی روشنی میں فرق نہ آئے گا، نہ روشن ہونے کے بعد ان کو اس سے کوئی مدد پہنچ رہی ہے۔ معہذا کسب نُور کے بعد ان میں اور اس چراغِ اول میں کوئی فرق نہیں رہتا، سب یکساں معلوم ہوتے ہیں، بخلاف نور محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کہ عالم جس طرح اپنی ابتدائے وجود میں اس کا محتاج تھا کہ وہ نہ ہوتا تو کچھ نہ بنتا یوں ہی ہر شئے اپنی بقا میں اس کی دست نگر ہے۔ آج اس کا قدم درمیان سے نکال لیں تو عالم دفعتاً فنائے محض ہو جائے۔ ؎

وہ جو نہ تھے، تو کچھ نہ تھا وہ جو نہ ہوں تو کچھ نہ ہوں
جان ہیں وہ جہاں کی، جان ہے تو جہان ہے

نیز جس طرح ابتدائے وجود میں تمام جہان اس سے مستفیض ہوا بعد وجود بھی ہر آن اسی کی مدد سے بہرہ یاب ہیں۔ پھر تمام جہان میں کوئی اس

۱ کل مخلوق پیدا کرنے والا آپ کا رب ہی ہے، آپ ہی کا نور کل مخلوق ہے اور آپ کا غیر کچھ بھی نہیں تھا، نہ ہے، نہ ہوگا۔

کے مساوی ہوسکتا۔ یہ تینوں باتیں مثال آفتاب سے روشن ہیں۔ آئینے اسی سے روشن ہوئے اور جب تک روشن ہیں اسی کی مدد پہنچ رہی ہے۔ اور آفتاب سے علاقہ چھوٹتے ہی فوراً اندھیرے ہیں، پھر کتنے ہی چمکیں، سورج کی برابری نہیں پاتے۔ یہی حال ایک ذرّہ عالم عرش وفرش اور جو کچھ ان میں ہے اور دنیا و آخرت اور ان کے اہل اور انس و جن و ملک و شمس وقمر و نجوم و جُملہ انوارِ ظاہر و باطن حتّٰی کہ شموسِ رسالت علیہم الصلوٰۃ والتحیہ کا ہمارے آفتابِ جہاں تاب عالم مآب علیہ الصلوٰۃ والسّلام منَ الملک الوہاب کے ساتھ ہے کہ ہر ایک ایجاد و امداد و ابتدا و بقا میں ہر حال، ہر آن اُن کا دست نگر، اُن کا محتاج ہے۔ وللہ الحمد۔ امام اجل محمد بوصیری قدس سرہٗ ام القریٰ میں عرض کرتے ہیں۔

كَيفَ تَرقٰى رُقِيكَ الْاَنْبِيَاء
يَاسمَاءً مَا طَاوَ لَتهَا سَمَاء'
لَمْ يَسَاووكَ فِي عُلَاكَ وَ قَدحَاشَ
سَنَامِنكَ دُوْنَهُمْ وَسَنَاء'
اِنَّمَا مَثَلُوْا صِفَاتِكَ لِلنَّاسِ
كَمَا مَثَلَ النُّجُومَ الْمَآء'

یعنی انبیاء حضور کی سی ترقی کیونکر کریں۔ اے وہ آسمانِ رفعت جس سے کسی آسمان نے بلندی میں مقابلہ نہ کیا۔ انبیاء حضور کے کمالاتِ عالیہ میں حضور کے ہمسر نہ ہوئے۔ حضور کی جھلک اور بلندی نے ان کو حضور تک پہنچنے سے روک دیا، وہ حضور کی صفتوں کی ایک شبیہ لوگوں کو دکھاتے ہیں، جیسے

ستاروں کا عکس پانی دکھاتا ہے۔

یہ وہ تشبیہ وتقریر ہے جو ہم نے ذکر کی۔ وہاں ذات کریم اور افاضۂ انوار کا ذکر تھا لہٰذا آفتاب سے تمثیل دی۔ یہاں صفات کریمہ کا بیان ہے لہٰذا ستاروں سے تشبیہ مناسب ہوئی۔ مطالع المسرات شریف میں ہے۔

**اِسْمُہٗ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ مُحْیٖ لِحَیَاتِ جَمِیْعِ الْکَوْنِ بِہٖ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَھُوَ رُوْحُہٗ وَحَیَاتُہٗ وَسَبَبُ وَجُوْدِہٖ وَبَقَائِہٖ**

حضور اقدس صلی اللہ علیہ تعالیٰ وسلم کا نام پاک محی ہے، زندہ فرمانے والے، اس لئے کہ سارے جہان کی زندگی حضور سے ہے۔ تو حضور تمام عالم کی جان و زندگی اور اس کے وجود اور بقا کے سبب ہیں۔

اسی میں (ص۹۹) ہے:

**ھُوَ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رُوْحُ الْاَکْوَانِ وَحَیَاتُھَا وَ سِرّ وَجُوْدِھَا وَلَوْلَاہُ لِذَھَبَتْ وَتَلَاشَتْ کَمَا قَالَ سَیِّدِیْ عَبْدُ السَّلَامِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ وَنَفَعَنَا بِہٖ لَا شَیْءَ اِلَّا وَھُوَ بِہٖ مَنُوْطٌ اِذْلَوْلَا الْوَاسِطَۃُ لَذَھَبَ کَمَا قِیْلَ الْمَوْسُوْطُ**

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تمام علم کی جان وحیات وسبب وجود ہیں۔ حضور نہ ہوں تو عالم نیست و نابود ہو جائے کہ حضرت سیّدی عبدالسلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ عالم میں کوئی ایسا نہیں جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دامن سے وابستہ نہ ہو، اس لئے کہ واسطہ نہ رہے تو جو اس کے واسطے سے تھا آپ ہی فنا ہو جائے۔

ہمزیہ شریف (ص۵۱، مطبوعہ مصر) میں ارشاد فرمایا۔

كُلُّ فَضْلٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ فَمِنْ فَضْلِ

النَّبِيِّ اِسْتَعَارَهُ الْفُضَلَاءُ

جہان والوں میں جو خوبی جس کسی میں ہے وہ اس نے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے فضل سے مانگے کولی ہے۔

امام حجر مکی افضل القریٰ میں فرماتے ہیں:

لِاَنَّهُ الْمُمِدُّلَهُمْ اِذْ هُوَ الْوَارِثُ لِلْحَضْرَةِ الْاِلٰهِيَّةِ وَالْمُسْتَمِدُّ مِنْهَابِلَا وَاسِطَةِ دُوْنَ غَيْرِهٖ فَاِنَّه' لَا يَسْتَمِدُّ مِنْهَا اِلَّا بِوَاسِطَتِهٖ فَلَا يَصِلُ لِكَامِلٍ مِّنْهَا شَيْءٌ اِلَّا وَهُوَ مِنْ بَعْضِ مَدَدِهٖ وَ عَلٰى يَدَيْهِ

تمام جہان کی امداد کرنے والے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں اس لئے کہ حضور ہی بارگاہِ الٰہی کے وارث ہیں۔ بلا واسطہ خدا تعالیٰ سے حضور ہی مدد لیتے ہیں اور تمام عالم مددِ الٰہی حضور کی وساطت سے لیتا ہے، تو جس کامل کو جو خوبی ملی حضور ہی کی مدد اور حضور ہی کے ہاتھوں سے ملی۔

شرح سیدی عثماوی میں ہے:

نِعْمَتَانِ مَا خَلَا مَوْجُوْدٌ عَنْهُمَا نِعْمَةُ الْاِيْجَادِ وَ نِعْمَةُ الْاِمْدَادِ وَهُوَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْوَاسِطَةُ فِيْهَا اِذْ لَوْلَا سَبَقَتْ وَجُوْدُه' مَا وَجَدَ مَوْجُوْدٌ وَلَوْلَا وَجُوْدُ نُوْرِهٖ فِيْ ضَمَائِرِ الْكَوْنِ لَتَهَدَّمَتْ دَعَائِمُ الْوُجُوْدِ فَهُوَ الَّذِيْ وَجَدَ اَوَّلاً وَلَه' تَبَعَ الْوُجُوْدُ وَصَارَ مُرْتَبِطًابِهٖ لَا اِسْتِغْنَاءَ لَه' عَنْهُ.

کوئی موجود دو نعمتوں سے خالی نہیں، نعمتِ ایجاد و نعمتِ امداد، اور ان

دونوں میں نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہی واسطہ ہیں کہ حضور پہلے موجود نہ ہو لیتے تو کوئی چیز وجود نہ پاتی اور عالم کے اندر حضور کا نور موجود نہ ہو تو وجود کے ستون ڈھے جائیں، تو حضور ہی پہلے موجود ہوئے اور تمام جہان حضور کا طفیلی اور حضور سے وابستہ ہوا جسے کسی طرح حضور سے بے نیازی نہیں۔

ان مضامین جمیلہ پر بہ کثرت آئمہ و علماء کے نصوصِ جلیلہ فقیر کے رسالے "سلطنة المصطفیٰ فِیْ مَلَکُوْت کُلّ الوریٰ" میں ہیں۔ واللہ الحمد،

**خامساً** ہماری تقریر سے یہ بھی واضح ہوگیا کہ حضور خود نور ہیں، تو حدیثِ مذکور میں نُــورَ نَبِیِّکَ کی اضافت بھی من نورہٖ کی طرح بیانیہ ہے۔ سیّد عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اظہارِ نعمتِ الٰہیہ کے لئے عرض کی وَاجعَلنِی نُوْراً اور خود رب العزت عزّ جلالہٗ نے قرآن عظیم میں ان کو نور فرمایا قَدْ جَآءَ کُمْ مِّنَ اللّٰہِ نُوْرٌ وَ کِتَابٌ مُّبِین۔ (پ۶ المائدہ آیت ۱۵)

پھر حضور کے نور ہونے میں کیا شبہ رہا۔

اَقُوْلُ، اگر نُــوْرَنَبِیِّکَ میں اضافت بیانیہ نہ لو، بلکہ نور سے وہی معنی مشہور یعنی روشنی کہ عرض و کیفیت ہے، مراد لو، تو سیّد عالم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اوّلِ مخلوق نہ ہوئے بلکہ ایک عرض وصفت، پھر وجودِ موصوف سے پہلے صفت کا وجود کیونکر ممکن، لاجُرم حضور خود ہی وہ نور ہیں کہ سب سے پہلے مخلوق ہوا۔

**فَلاَحَاجَةَ اِلٰی مَا قَالَ العَلَّامة الزّرقَانی رَحْمَهُ اللّٰه تَعَالٰی مِنْ اَنَّهٗ لَا یُشکِلُ بِاَنَّ النُّورَ عَرْضٌ لَا یَقُوْمُ بِذَاتِهٖ لِاَنَّ هٰذَا مِنْ خَرقِ العَوَائِدِ اه ورایتنی کتبت عَلَیْه لَمْ لَا یُقَالُ فِیْهِ کَمَا سَتقُوْلُوْنَ فِیْ**

قَرِیْنِہٖ مِنْ نُّوْرِہٖ اِنَّ الْاِضَافَۃَ بَیَانِیَّۃٌ .اھ

وَ اَقُوْلُ خَرقُ العَوَائِدِ لَا کَلَامَ فِیْہِ وَالْقُدْرَۃُ مُتَّسِعَۃٌ وَلٰکِنَّ وَجُوْدَ الصِفَّۃِ بِدُوْنِ الْمَوْصُوْفِ مِمَّا لَا یَعْقِلُ لِاَنَّھَا اِنْ قَامَتْ بِغَیْرِہٖ لَمْ تَکُنْ صِفَۃً لَّہٗ بَلْ لِغَیْرِہٖ اَوْ بِنَفْسِھَا لَمْ تَکُنْ صِفَۃً صلاً اذ لا صِفَۃَ اِلَّا الْمَعْنِیَ الْقَائِم بِغَیْرِہٖ فَاِذَا اَقَامَ بِنَفْسِہٖ لَمْ یَکُنْ صِفَۃً و عَرضاً بَلْ جَوْھَرا وَ کُوْنَہٗ عَرضاً مَعَ قَیَامِہٖ بِنَفْسِہٖ جَمَعَ لِلضِدَّیْنِ وَالْقُدْرَۃُ تَعَالِیَۃٌ عَنِ التَّعَلُّقِ بِالْمَحَالَاتِ الْعَقِلِیَّۃُ وَوَزْنُ الْاَعْمَالِ بِمَعْنِیُ وَزْنُ الصُّحُفِ وَالْبَطَاقَاتِ کَمَا فِیْ حَدِیْثِ اَحْمَدَ وَالتِّرمِذِیُ وَابْنِ مَاجَۃَ وَابْنِ حَبَانِ وَالْحَاکِمِ و صَحَّحَہٗ وَابْنُ مَرْدُوْیَہ وَاللَّالکَائِي وَالْبَیْھِقِیُّ فِی الْبَعْثِ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنُ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰہَ سَیُخَلِّصُ رُجُلاً مِنْ اُمَّتِیُ عَلٰی رُؤُوْسِ الْخَلَائِقِ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ فَیَنْشُر عَلَیْہِ تِسْعَۃٌ وَ تِسْعِیْنَ سَجِلًّا کُلُّ سَجِلِّ مِثْلُ مَدَّالْبَصَرِ ثُمَّ یَقُوْلُ اَتُنْکِرُ مِنْ ھٰذَا شَیْئًا اَظَلَمَکَ کَتَبَتِی الْحَافِظُوْنَ فَیَقُوْلُ لَا یَا رَبِّ فَیَقُوْلُ اَفَلَکَ عُذْرٌ قَالَ لَا یَا رَبِّ فَیَقُوْلُ بَلٰی اِنَّ لَکَ عِنْدَ نَا حَسَنَۃً وَ اِنَّہٗ لَا ظُلْمَ عَلَیْکَ الْیَوْمَ فَتَخْرَجُ بَطَاقَۃٌ فِیْھَا اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ فَیَقُوْلُ احْضُرُو زِنَکَ فَیَقُوْلُ یَا رَبِّ مَا ھٰذِہٖ الْبَطَاقَۃُ مَعَ ھٰذِہٖ السَّجِلَّاتِ فَیَقُوْلُ اِنَّکَ لَا تُظْلَمُ قَالَ فَتُوضَعُ السَّجِلَّاتُ وَ ثَقُلَتِ الْبَطَاقَۃُ فَلَا تَثْقُلُ مَعَ اسْمِ اللّٰہِ شَیْءٌ

(جامع ترمذی ص ۳۷۸، باب الایمان، مطبوعہ نور محمد کراچی)

تو اَب علامہ زرقانی کے اس قول کی کوئی ضرورت نہ رہی اور یہ اعتراض نہ کیا جائے کہ نور عرض ہے کہ قائم بذاتہ نہیں کیونکہ یہ خرق عادت ہے۔ میں نے اس پر لکھا ہے کہ یہ اعتراض کیوں نہ کیا جائے جبکہ آپ اس کے اس کے قرین میں مِنْ نُورِہٖ نہیں کہتے ہیں کہ اضافت بیانیہ ہے۔

اور میں کہتا ہوں کہ خرقِ عادات میں تو کچھ کلام نہیں، اور خدا کی قدرت بڑی ہے، لیکن صفت کا وجود موصوف کے بغیر عقل میں نہیں آتا، کیونکہ اگر وہ موصوف کے سوا کسی کے ساتھ قائم ہے تو اس کی صفت نہ ہوئی بلکہ غیر کی ہوئی اور اگر اپنی ذات سے قائم ہے تو صفت نہ ہوئی کیونکہ صفت تو معنیٰ قائم بغیرہ کو ہی کہتے ہیں، اب جبکہ وہ قائم بنفسہٖ ہے وہ صفت اور عرض نہ ہوئی بلکہ جوہر ہوئی اور اس کے قائم بنفسہٖ ہوتے ہوئے اس کو عرض کہنا جمع بین الضدین ہے اور اللہ تعالیٰ کی قدرت محالاتِ عقلیہ سے متعلق نہیں ہوتی اور اعمال کا وزن اس معنیٰ کو ہوگا کہ ان کے صحیفے اور کاغذات تولے جائیں گے، جیسا کہ احمد، ترمذی ابن ماجہ، ابنِ حبان، حاکم (صحیح میں) ابن مردویہ، لالکائی اور بیہقی نے بعث میں عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، کہ اللہ میری امت میں سے ایک شخص کو کھلے عام لائے گا پھر اس کے سامنے ننانوے ۹۹ رجسٹر کھول کر رکھے جائیں گے۔ ہر ایک حدِّ نگاہ تک ہوگا۔ پھر دریافت کیا جائے گا کیا تُو ان میں سے کسی کا انکار کرتا ہے؟ کیا میرے لکھنے والوں نے تجھ پر ظلم کیا؟ وہ کہے گا نہیں اے میرے رب، اللہ فرمائے گا کیا تیرے پاس کوئی عذر ہے؟ وہ کہے گا نہیں، اللہ فرمائے گا ہاں ہمارے پاس تیری ایک نیکی ہے، اور تجھ پر آج ظلم نہیں کیا جائے گا، پھر ایک کاغذ نکالا جائے گا جس میں لکھا ہوگا اشہد ان لا

الٰہ الا اللہ و ان محمداً عبدہٗ وَ رسولہ۔ پھر فرمائے گا، جا اس کا وزن کرا۔ وہ کہے گا اے اللہ اس کی ان رجسٹروں کے سامنے کیا حیثیت ہے؟ اللہ فرمائے گا، تجھ پر ظلم نہیں کیا جائے گا۔ راوی کہتے ہیں پھر رجسٹر رکھے جائینگے تو وہ کاغذ وزنی نکلے گا اور اللہ کے نام کے مقابلہ میں کوئی چیز وزنی نہ ہوگی۔

بالجملہ حاصلِ حدیث شریف ٹھہرا۔ یہ اللہ تعالیٰ نے محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذاتِ پاک کو اپنی ذاتِ کریم سے پیدا کیا، یعنی عین ذات کی تجلی بلا واسطہ ہمارے حضور ہیں، باقی سب ہمارے حضور کے نور وظہور ہیں۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم و علیٰ آلہٖ وصَحْبِہٖ و بارک و کرّم و اللہ سبحانہٗ وَ تَعَالیٰ اعلم.

## مسئلہ ۵

از کلکتہ، مچھوا بازار، اسٹریٹ نمبر ۲۱ متصل چولیا مسجد، مرسلہ حکیم اظہر علی صاحب، ذیعقدہ ۱۳۲۹ھ، بحضور اقدس جناب مولٰنا مدّظلہ العالیٰ۔ یہ اشتہار ترسیلِ خدمت ہے۔ اگر صحیح ہو تو اِس پر صاد کر دیا جائے۔ والّا جواب مفصّل ترقیم فرمائیں۔

والادب۔ اظہر علی عفی عنہ

## نقل اشتہار

رَبِّ زِدْنِیْ عِلْماً ' نور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ وسلم کا اللہ تعالیٰ کا ذاتی نور یعنی جزءِ ذات یا عین ذات یا ذات کا ٹکڑا نہیں ہے بلکہ پیدا کیا ہوا نورِ مخلوق ہے جیسا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔

اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ نُورِیْ. اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ الْقَلَمَ. اَوَّلُ مَاخَلَقَ اللّٰہُ الْقَلَمَ. اَوَّلَ مَا خَلَقَ اللّٰہُ الْعَقْلَ کَمَا فِیْ تَارِیْخِ الْخَمِیْسِ وَ فِیْ سِرِّ الْاَسْرَارِ

اور ذاتی نور کہنے سے نورِ رسولِ کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کو جزء ذات یا عینِ ذات، یا ٹکڑا ذاتِ خدائے تعالیٰ کا کہنا لازم آتا ہے، یہ کلام کفر ہے۔ اور نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا قدیم ہونا لازم آتا ہے کیونکہ ذاتی کے معنی اگر اصطلاحی لئے جائیں تو جزءِ خدا یا عینِ خدا یا ٹکڑا ذاتِ خدا کا ہونا لازم آتا ہے یہی کلام کفر ہے اور عقائد بعض جُہّال کے یہی ہیں۔ اس سبب سے نور رسول اللہ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نورِ ذاتی یا ذاتی نور یا اللہ تعالیٰ کی ذات کا ٹکڑا نہ کہنا چاہیئے۔ اگر نُورِ رسول خدا تعالیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نورِ خدا یا نورِ مخلوق خدا یا نورِ ذاتِ خدا یا نور جمالِ خدا کہیں تو کہنا جائز ہے جیسا کہ حضور غوث الاعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنی کتاب "سرّ الاسرار" میں فرمایا ہے:

لَمَّا خَلَقَ اللّٰہُ تَعَالٰی رُوْحَ مُحَمَّدٍ صلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَوَّلاً مِنْ نُورِ جَمَالِہٖ' اور حدیثِ قدسی میں آیا ہے:

خَلَقْتُ رُوْحَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ مِنْ نُورِ وَجْھِیْ کَمَا قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَوَّلُ خَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ.

کیونکہ ایک چیز کو دوسرے کی طرف اضافت کرنے سے جز اُس کا یا عین اس کا لازم نہیں آتا ہے کیونکہ مضاف اور مضاف الیہ کے درمیان

مغائرت شرط ہے، چنانچہ بیت اللہ و ناقۃ اللہ و نور اللہ و روح اللہ وغیرذٰلک۔ پس ثابت ہوا کہ نور رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نورِ مخلوقِ خدا یا ذات خدا یا نورِ جمالِ خدا ہے۔ نورِ ذاتی یعنی اللہ تعالیٰ کی ذات کا ٹکڑا یا جزو عین نہیں ہے۔

وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابُ

المشتہر: عبدالمہیمن قاضی علاقہ تھانہ بہو بازار وغیرہ کلکتہ



# الجواب

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نور بلاشبہ اللہ عزوجل کے نور ذاتی یعنی عین ذاتِ الٰہی سے پیدا ہوا ہے جیسا کہ ہم نے پہلے فتوے میں تصریحاتِ علمائے کرام سے محقق کیا اور اس کے معنی بھی وہیں مشرح کر دیئے۔ حاش للہ! یہ کسی مسلمان کا عقیدہ کیا گمان بھی نہیں ہو سکتا کہ نور رسالت یا کوئی چیز معاذ اللہ ذاتِ الٰہی کا جُز یا اس کا عین ونفس ہے، ایسا اعتقاد ضرور کفر و ارتداد۔

اَیْ اِدَّعَاءُ الْجُزْئِیَةِ مُطْلَقًا وَالْعَیْنِیَّةُ بِمَعْنَی الْاِتِّحَادِ اَیْ ھُوَ فِیْ مَرْتَبَةِ الْفَرْقِ اَمَّا اِنَّ الْوُجُوْدَ وَاحِدٌ وَالْمَوْجُوْدُ وَاحِدٌ فِیْ مَرْتَبَةِ الْجَمِیْعِ وَالْکُلُّ ظِلَالُہٗ وَ عُکُوْسُہٗ فِیْ مَرْتَبَةِ الْفَرْقِ فَلَا مَوْجُوْدُ اِلاَّ ھُوَ فِیْ مَرْتَبَةِ الْحَقِیْقَةِ الذَّاتِیَّةِ اِذْ لَا حَظَّ لِغَیْرِہٖ فِیْ حَدِّ ذَاتِہٖ مِنَ الْوُجُوْدِ اَصلاً جملة وَاحِدَةً مِنْ دُوْنِہٖ شیْئًا فَحَقٌّ وَاضِحٌ لَا شَکَّ فِیْہِ

یعنی، مطلقاً جزئیت کا دعویٰ کرنا اور عینیت بمعنی اتحاد، یعنی وہ بعینہٖ وہ ہی ہیں، مرتبہ فرق ہیں، اب رہی یہ بات کہ وجود ایک ہے اور موجود مرتبہٗ جمیع میں ایک ہے اور سب کے ظلال وعکوس ہیں مرتبہ وفرق میں تو کوئی موجود بھی ایسا نہیں جو مرتبہٗ حقیقت ذاتیہ میں نہ ہو کیونکہ فی حد ذاتہ کسی کو وجود کا کوئی حصہ نہیں ملا ہے تو بات واضح ہے، حق ہے، اس میں کچھ شبہ نہیں۔

مگر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کو اللہ عزوجل کا نورِ ذاتی کہنے سے نہ عینِ ذات یا جز ذات ہونا لازم، نہ مسلمان پر بدگمانی جائز، نہ علماء و عوام میں اس سے یہ معنی مفہوم، نہ نورِ ذات کہنے کو نور ذاتی کہنے پر ترجیح،

جس سے وہ جائز اور یہ ناجائز ہو۔

اَولاً ذاتی کی یہ اصطلاح کہ عینِ ذات یا جز ماہیت ہو، خاص ایسا غوجی کی اصطلاح ہے۔ علمائے عامہ کے عرف عامہ میں نہ یہ معنی مراد ہوتے ہیں نہ ہرگز مفہوم، عام محاورہ میں کہتے ہیں۔

یہ میں اپنے ذاتی علم سے کہتا ہوں، یعنی کسی کی سنی سنائی نہیں، یہ مسجد میں نے اپنے ذاتی روپے سے بنائی ہے یعنی چندہ وغیرہ مال غیر سے نہیں۔

آئمہ اہلسنّت جن کا عقیدہ ہے کہ صفاتِ الٰہیہ عینِ ذات نہیں، اللہ عزوجل کے علم وقدرت وسمع وبصر وارادہ وکلام وحیات کو اس کو صفت ذاتی کہتے ہیں

حدیقۂ ندیہ (ج ا ص ۲۵۴، مکتبہ نوریہ رضویہ) میں ہے:

**اَعلَم اَنَّ الصِّفَاتِ الَّتِی هِیَ لَا عَینَ الذَّاتِ وَلَا غَیرُهَا اِنَّمَا هِیَ الصِّفَاتُ الذَّاتِیَّةُ الخ**

یعنی ''بیشک وہ صفات جو اللہ تعالیٰ کی نہ عین نہ غیر ہیں۔ وہ صرف وہ ذاتی صفات ہیں۔''

علامہ سیّد شریف قدس سرّہ الشریف ''رسالہ تعریفات'' میں فرماتے ہیں۔

**الصِّفَاتُ الذَّاتِیَّةُ هِیَ مَا یُوصَفُ اللّٰهُ تَعَالٰی بِهَا وَلَا یُوصَفُ بِضِدِّهَا نحوا لقُدرَةِ وَالعِزَّةِ وَالعَظمَةِ وَغَیرِهَا**

وجوبِ ذاتی و امتناعِ ذاتی و امکانِ ذاتی کا نام حکمت وکلام وفلسفہ وغیرہا میں سنا ہوگا۔

**اِنَّ الذَّاتَ تَقتَضِی لِذَاتِهَا الوُجُودَ او العَدَمَ**

کوئی بھی اپنے موصوف کا نہ عین ذات ہے نہ جز بلکہ مفہوماتِ اعتبار یہ ہیں جن کے لئے خارج میں وجود نہیں کَمَا حُقِّقَ فِی مَحَلِّه یوں ہی اصلین اعنی علم کلام اور علمِ اصول فقہ میں افعال کے حسنِ ذاتی و قبح ذاتی کا

مسئلہ اور اس میں ہمارے آئمہ ماتریدیہ کا مذہب سنا ہوگا حالانکہ بداہۃً حُسن و قبح نہ عینِ فعل ہیں نہ جزءِ فعل، محقق علی الاطلاق، تحریر الاصول میں فرماتے ہیں۔

مَا فِیْہِ الاعْرَاضُ وَالْعَادَاتُ وَاسْتحق بِہِ الْمَدْحَ وَالذَّمَّ فِیْ نَظْرِ الْعُقُوْلِ لِتَعَلُّقِ مَصَالِحِ الْکُلِّ بِہٖ ھُوَ الْمُرَادُ بِالذَّاتِی لِلْقطعِ بِاَنَّ مُجَرَّدَ حَرَکَۃِ الْیَدِ قَتْلاً ظُلْمًا لَاتَزِیْدُ حَقِیْقَتُھَا عَلٰی حَقِیْقَتِھَا عَدْلاً فَلَوْ کَانَ الذَّاتِیُّ مقتضِی الذَّاتِ اتَّحَدَ لَا زِمُھُمَا حسْناً وَ قُبْحًا فَاِنَّمَا یُرَادُ بِالذَّاتِی مَا یَجْزِمُ بِہِ الْعَقْلُ لِفِعْلٍ مِنَ الصِّفَۃِ مُجَرَّدِ تَعَقُّلِہٖ کَائِناً عَنْ صِفَۃِ نَفْسِ مَنْ قَامَ بِہٖ فَاِعْتِبَارُھَا یُوْصَفُ بِاَنّہ' عَدْلٌ حَسَنٌ اَوْضِدّہ' اھ

**ثانیاً،** ذاتی میں یائے نسبت ہے۔ ذاتی منسوب بہ ذات اور متغائرین میں ہر اضافت مصحح نسبت جو چیز دوسرے کی طرف منسوب ہوگی وہ ضرور اس کی طرف منسوب ہوگی کہ اضافت بھی ایک نسبت ہی ہے، تو جب نورِ ذات کہنا صحیح ہے تو نورِ ذاتی کہنا بھی قطعاً صحیح ہوگا، ورنہ نسبت ممتنع ہوگی تو اضافت ممتنع ہوگی تو نور ذات کہنا بھی باطل ہوجائے گا۔ ہٰذا خُلف.

**ثالثاً** نور ذات کہنا جس کا جواز مانع کو بھی تسلیم ہے، اس میں اضافتِ بیانیہ یوہو یعنی وہ نور کہ عین ذاتِ الٰہی ہے تو معاذ اللہ نورِ رسالت کا عین ذاتِ اُلوہیت ہونا لازم آتا ہے پھر یہ کیوں نہ منع ہوگا۔ اگر یہ کہے کہ یہ معنی مراد نہیں بلکہ اضافتِ لامیہ ہے اور اس کی وجہ تشریف ہے جیسے بیت اللہ و ناقۃ اللہ، تو اسی معنی پر نورِ ذاتی میں کیا حَرج ہے، یعنی وہ نور کہ ذاتِ الٰہی سے نسبتِ خاصہ ممتازہ رکھتا ہے۔

شرح المواہب للعلامۃ الزرقانی (ج۱ص ۵۵) میں ہے:

[1] اِضَافَۃُ تَشْرِیفٍ وَاِشْعَارٌ بِاَنَّہٗ خَلْقٌ عَجِیْبٌ وَ اَنَّ شَاْناً لَّہٗ مُنَاسَبَۃٌ مَا اِلَی الْحَضْرَۃِ الرَّبُوْبِیَّۃِ عَلٰی حَدِّ قَوْلِہٖ تَعَالٰی وَنَفَخْتُ فِیْہِ مِنْ رُّوْحِیْ (پ۱۴ الحجر: ۲۹)

رَابعاً، نور ذاتی میں اگر ایک معنی معاذ اللہ کفر ہیں، کہ ذاتی کو اصطلاحِ فن ایسا غوجی پر حمل کریں جو ہرگز قائلوں کی مراد نہیں بلکہ غالباً ان کو معلوم بھی نہ ہوگی، تو نور ذات یا نور اللہ کہنے میں، جن کا جواز خود مانع کو مسلّم ہے، عیاذاً باللہ متعدد وجہ پر معانی کفر ہیں۔

ہم نے فتوائے دیگر میں بیان کیا کہ نور کے دو معنی ہیں۔ ایک ظاہر، بنفسہٖ مظہر بغیرہ، بایں معنی اگر اضافت بیانیہ لو تو نورِ رسالت عین ذاتِ الٰہی ٹھہرے اور یہ کفر ہے۔ اور اگر لامیہ لو، تو یہ معنی ہوں گے کہ وہ نور آپ بہ ذاتِ خود ظاہر اور ذات الٰہی کا ظاہر کرنے والا ہے، یہ بھی کفر ہے۔ دوسرے معنی یہ کیفیت وعرض جیسے چمک و جھلک اور اُجالا و روشنی کہتے ہیں، اس معنی میں اضافتِ بیانیہ لو تو کفرِ عینیّت کے علاوہ ایک اور کفر عرضیت عارض ہوگا، کہ ذاتِ الٰہی معاذ اللہ ایک عرض و کیفیت قرار پائی، اور اگر لامیہ لو تو کسی کی روشنی کہنے سے غالباً یہ مفہوم کہ یہ کیفیت اس کو عارض ہے، جیسے نورِ شمس و نورِ قمر و نورِ چراغ، یوں معاذ اللہ! اللہ عزّ وجل محلِّ حوادث ٹھہرے گا، یہ بھی صریح ضلالت و گمراہی و مُنجَر[2] بہ کفر لزومی ہے۔ ایسے خیالات سے اگر نورِ ذاتی کہنا ایک

[1] اضافتِ تشریفیہ ہے اور یہ بتاتا ہے کہ آپ عجیب مخلوق ہیں اور بارگاہِ ربوبیت میں آپ کو خاص نسبت ہے۔ جیسے وَنَفَخْتُ فِیْہِ مِنْ رُّوْحِیْ ۱۲

[2] پہنچانے والا ۱۲

درجہ ناجائز ہوگا تو نور ذات و نور اللہ کہنا چار درجے، حالانکہ ان کا جواز مانع کو مُسلّم ہونے کے علاوہ، خود قرآن عظیم میں وارد ہے۔

یُرِیْدُوْنَ لِیُطْفِؤُا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ وَاللّٰهُ مُتِمُّ نُوْرِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ(سورہ الصف آیت ۸) یُرِیْدُوْنَ اَنْ یُّطْفِؤُا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ وَ یَاْبَى اللّٰهُ اِلَّآ اَنْ یُّتِمَّ نُوْرَهٗ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ○

(پ۱۰ سورہ توبہ آیت ۳۲)

وہ چاہتے ہیں کہ بجھا دیں اللہ کے نور کو اپنے مونہوں سے اور اللہ اپنے نور کو پورا کرنے والا ہے اگرچہ کافر بُرا سمجھیں، وہ چاہتے ہیں کہ اللہ کے نور کو اپنے مونہوں سے بجھا دیں اور اللہ ضرور پورا کرے گا اپنے نور کو اگرچہ کافر برا جانیں۔

حدیث میں ہے:

[۱] اِتَّقُوْا فِرَاسَةَ الْمُؤْمِنِ فَاِنَّهٗ یَنْظُرُ بِنُوْرِ اللّٰهِ

خامساً، مضاف و مضاف الیہ میں اگر مغائرت شرط ہے تو منسوب و منسوب الیہ میں کیا شرط نہیں۔

سَادِساً، بلکہ اس طور پر جو مانع نے اختیار کیا، رسول صلی اللہ علیہ وسلم سب سے پہلے مخلوقِ الٰہی نہ رہیں گے۔ دو چیزیں حضور سے پہلے مخلوق قرار پائیں گی اور یہ خلافِ حدیث و خلافِ نصوصِ آئمہ قدیم و حدیث۔ حدیث میں ارشاد ہوا:

یَاجَابِرُ! اِنَّ اللّٰهَ خَلَقَ قَبْلَ الْاَشْیَاءِ نُوْرَ نَبِیِّکَ مِنْ نُوْرِهٖ

اے جابر! اللہ تعالیٰ نے تمام اشیاء سے پہلے تیرے نبی کے نور کو اپنے نور سے پیدا کیا۔

---

[۱] مومن کی سمجھ (فراست) سے بچو کو وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے ۱۲

یہاں دو اضافتیں ہیں، نورِ نبی و نورِ خدا، اور مشتہر کے نزدیک اضافت میں مغائرت شرط ہے، تو نورِ نبی غیرِ نبی ہوا۔ اور نور خدا غیر خدا، اور غیر خدا جو کچھ ہے مخلوق ہے، تو نور خدا مخلوق ہوا۔ اور اس نور سے نور نبی بنا تو ضرور نورِ خدا نور نبی سے پہلے مخلوق تھا اور نور نبی باقی سب اشیاء سے پہلے بنا اور اشیاء میں خود نبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم بھی ہیں، تو نورِ نبی، نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے پہلے بنا اور اس سے پہلے نورِ خدا بنا تو نبی صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے پہلے دو نور مخلوق ہوئے' یہ محض باطل ہے۔

سابعاً، حل یہ ہے کہ ایسا غوجی میں ذاتی مقابل عرضی ہے بہ ایں معنی اللہ عزّ وجل نورِ ذاتی و نور عرضی دونوں سے پاک و منزّہ ہے مگر وہ یہاں نہ مراد نہ مفہوم، اور عام محاورہ میں ذاتی مقابل صفاتی اور اسمائی ہے اور یہاں یہی مقصود۔ بہ ایں معنی اللہ عزّ وجل کے لئے نور ذاتی و نورِ صفاتی و نورِ اسمائی سب ہیں کہ اس کی ذات وصفات و اسماء کی تجلّیاں ہیں۔ نبی صلّی اللہ تعالی علیہ وسلم تجلّی ذات ہیں اور انبیاء و اولیاء و سائر خلق اللہ تجلّی اسماء و صفات ہیں، جیسا کہ ہم نے فتوائے دیگر میں شیخ محقق سے نقل کیا۔ رحمۃ اللہ تعالیٰ، واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم و

صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلَّمْ

از: مولانا احمد رَضا خاں صاحب بریلوی عفی عنہ

# اسماءِ کُتُب مَاخذ

| | نام کتاب | نام مصنف |
|---|---|---|
| ۱۔ | دلائل النبوۃ | بیہقی |
| ۲۔ | مواہب اللدنیۃ | قسطلانی |
| ۳۔ | افضل القریٰ | ابن حجر مکی |
| ۴۔ | مطالع المسرات | علاّمہ فاسی |
| ۵۔ | زرقانی شرحِ مواہب | علاّمہ زرقانی |
| ۶۔ | تاریخ الخمیس | علاّمہ دیار بکری |
| ۷۔ | مدارج النبوۃ | شیخ محقق دہلوی |
| ۸۔ | حدیقہ ندیہ | عبدالغنی نابلسی |
| ۹۔ | فتاویٰ تاتارخانیہ | قاضی خاں |
| ۱۰۔ | طحطاوی علی الدّر | طحطاوی |
| ۱۱۔ | شرحِ سیدی احمد بدوی کبیر | |
| ۱۲۔ | ام القری | محمد بوحیری |
| ۱۳۔ | رسالہ تعریفات | میر سیّد سند شریف |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شمُولُ الاُسلام لا صُولِ الرّسول الکِرام

# حضور ﷺ کے والدین اور آباؤ اجداد کے مومن ہونے کا بیان

تصنیفِ لطیف

امام اہل سنت مجدد اعظم دین وملت اعلیٰ حضرت عظیم البرکت سیدنا الشاہ امام

احمد رضا خاں

فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

# تقدیم

حضور اکرم صلی اللہ وسلم کے والدین کریمین نے آپ کے زمانۂ نبوت کونہیں پایا، ان کا انتقال زمانۂ جاہلیت ہی میں ہوگیا تھا، بعض حضرات ان کو محض اس لئے کافر و مشرک کہتے ہیں کہ ان کا انتقال زمانۂ جاہلیت میں ہوا، لیکن یہ دلیل دُرست نہیں، زمانہ کتنا ہی کیوں نہ بگڑ جائے، اور ماحول پر کتنی ہی تاریکیاں کیوں نہ چھا جائیں مگر حق کی چنگاریاں کہیں نہ کہیں ضرور دبی ہوتی ہیں۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''مجھے اللہ نے پاک پیٹھوں اور پاک پیٹوں میں منتقل کیا۔'' اگر معاذ اللہ آپ کے والدین میں کوئی کافر و مشرک ہوتا تو وہ ناپاک ہوتا کیونکہ کفر و شرک کی نجاست سے بڑھ کر کون سی نجاست ہوگی؟

اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے مستند حوالوں سے اسی مسئلے کو واضح کیا ہے کہ آپ کے والدین مومن تھے اور نہ صرف مومن بلکہ صحابی تھے، وہ صحابی کیسے ہوئے؟ یقیناً آپ کے لئے یہ بات حیرت انگیز ہوگی لیکن جب آپ اعلیٰ حضرت کا رسالہ ''شمول الاسلام'' ملاحظہ فرمائیں گے تو آپ کی یہ حیرت یقینِ حق میں تبدیل ہو جائے گی۔

مرتب

بسمِ اللّٰہِ الرحمٰن الرّحیم

# اِستَفتا

از معسکر بنگلور، مسجد جامع مدرسہ جامع العلوم مرسلہ حضرت مولانا مولوی شاہ محمد عبدالغفار صاحب قادری نسباً وطریقۃً، اعلیٰ مدرس مدرسۂ مذکور

۲۱ شوال ۱۳۱۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ سرور کائنات، مفخر موجودات، رسول خدا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ماں باپ آدم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام تک مومن تھے یا نہیں؟ بینوا توجروا [1]

[1] (اس سوال کے جواب میں ''ہدایۃ الغوی فی اسلام آباء النبی'' مصنفہ مولوی صاحب موصوف تھا، یہ اسی کی تصدیق میں لکھا گیا ہے)

# فتویٰ

بسمِ اللّٰہ الرّحمٰنِ الرّحیم

اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ الدَّائِمُ الْبَاطِنُ الظَّاھِرُ، صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَی الْمُصْطَفَی الْکَرِیْمِ نُوْرِکَ الطَّیِّبُ الطَّاھِرُ الزَّاھِرُ الَّذِیْ نَزَّھْتَه مِنْ کُلِّ وَّاَوْدَعْتَه فِیْ کُلِّ مُسْتَوْدَعٍ طَاھِرٍ وَ نَقَلْتَه مِنْ طَیِّبٍ اِلٰی طَیِّبٍ فَلَه الطَّیِّبُ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَعلٰی اٰلِه وَ صَحْبِه الْاَطَائِبِ الْاَطَاھِرِ. اٰمین

اولاً اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَلَعَبْدٌ مؤمِنٌ خَیْرٌ مِّنْ مُّشْرِکٍ (پ ۲ البقرہ آیت ۲۲۱)

بے شک مسلمان غلام بہتر ہے مشرک ہے۔

اور رسول اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

**بُعِثْتُ مِنْ خَیْرِ قُرُوْنِ بَنِیْ اٰدَمَ قَرْنًا فَقَرْنًا حَتّٰی کُنْتُ فِی الْقَرْنِ الَّذِیْ کُنْتُ مِنْهُ**

(صحیح بخاری، باب صفۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم ج ا ص ۵۰۳، قدیمی کتب خانہ کراچی)

ہر قرن و طبقہ میں تمام قرون بنی آدم کے بہتر سے بھیجا گیا یہاں تک کہ اس قرن میں ہوا جس میں پیدا ہوا۔

رواہ البخاری فی صحیحہ عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ،

حضرت امیر المومنین مولی المسلمین سیدنا علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کی حدیث صحیح میں ہے:

**لَمْ یَزَلْ عَلٰی وَجْهِ الدَّهْرِ (الْاَرْضِ) سَبْعَةُ مُسْلِمِیْنَ فَصَاعِدًا فَلَوْلَا ذٰلِکَ هَلَکَتِ الْاَرْضُ وَمَنْ عَلَیْهَا**

(شرح الزرقانی علی المواہب، وفاۃ امہ صلی اللہ علیہ وسلم ج ا ص ۲۰۴ (مطبعہ عامر مصر)

روئے زمین پر ہر زمانے میں کم سے کم سات مسلمان ضرور رہے ہیں۔ ایسا نہ ہوتا تو زمین و اہل زمین سب ہلاک ہو جاتے۔

اخرجہ عبدالرزاق و ابن المنذر بسند صحیح علی شرط الشیخین

حضرت عالم القرآن جرالامۃ سیدنا عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی حدیث صحیح میں ہے۔

**مَا خَلَتِ الْاَرْضُ مِنْ بَعْدِ نُوْحٍ مِنْ سَبْعَةٍ یَّدْفَعُ اللّٰهُ بِهِمْ عَنْ اَهْلِ الْاَرْضِ.** (شرح الزرقانی علی المواہب، وفاۃ لمہ ﷺ ج ا ص ۲۰۴)

نوح علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعد زمین کبھی سات بندگانِ خدا سے خالی نہ ہوئی جن کی وجہ سے اللہ تعالیٰ اہل زمین سے عذاب دفع فرماتا ہے۔

جب صحیح حدیثوں سے ثابت کہ ہر قرن و طبقے میں رُوئے زمین پر لا اقل سات مسلمان بندگانِ مقبول ضرور رہے ہیں، اور خود صحیح بخاری شریف کی حدیث سے ثابت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم جن سے پیدا ہوئے وہ لوگ ہر زمانے، ہر قرن میں خیارِ قرن سے، اور آیت قرآنیہ ناطق کہ کوئی کافر اگرچہ کیسا ہی شریف القوم بالانسب ہو، کسی غلام مسلمان سے بھی خیر و بہتر نہیں ہو سکتا۔ تو واجب ہوا کہ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آباء و امہات ہر قرن اور طبقہ میں انھیں بندگانِ صالح و مقبول سے ہوں ورنہ معاذ اللہ صحیح بخاری میں ارشاد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وقرآنِ عظیم میں ارشاد حق جلّ وعلا کے مخالف ہوگا۔

اقول۔[1] وَالْمَغْنِیّ اَنَّ الْکَافِرَ لَا یَسْتَاھِلُ شَرْعاً اَنْ یُّطْلَقَ عَلَیْهِ اَنَّه، مِنْ خِیَارِ الْقَرْنِ لَا سِیَّمَا وَھُنَاکَ مُسْلِمُوْنَ صَالِحُوْنَ وَ اِنْ لَّمْ یُرادِ الْخَیْرِیَّةَ اِلَّا بِحَسَبِ النَّسَبِ فَافْھَمْ

یہ دلیل امام جلیل خاتم الحفاظ جلال الملۃ والدین سیوطی قدس سرہٗ نے افادہ فرمائی، فَاللّٰهُ یَجْزِیْهِ الْجَزَاءَ الْجَمِیْلَ: (پ۱۰ التوبۃ آیت ۲۷)

ثانیاً: قَالَ اللہ عزوجل اِنَّمَا الْمُشْرِکُوْنَ نَجَسٌ۔ کافر تو ناپاک ہی ہیں، اور حدیث میں ہے، حضور سیّد المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

[1] میں کہتا ہوں کہ مراد یہ ہے کہ کافر شرعاً اس بات کا مستحق نہیں کہ اس خیر القرن کہا جا سکے بالخصوص جبکہ مسلمان صالح موجود ہوں اگرچہ خیریت نسب ہی کے لحاظ سے کیوں نہ ہو۔ ۱۲

لَمْ یَزَلِ اللّٰہُ یَنْقُلُنِیْ مِنْ اَصْلَابٍ طَیِّبَۃٍ اِلٰی اَرْحَامٍ طَاھِرَۃٍ صَافِیاً مُھَذَّباً لَا تَتَشَعَّبُ شُعْبَتَانِ اِلَّا کُنْتُ فِیْ خَیْرِ ھُمَا

(دلائل النبوۃ للبیھقی، ذکر فضیلۃ صلی اللہ علیہ وسلم بطیب مولدہ ج ۱ ص ۱۱ بیروت)

ہمیشہ اللہ تعالیٰ مجھے اللہ تعالیٰ پاک ستھری پشتوں میں نقل فرماتا رہا صاف ستھرا آراستہ۔ جب دو شاخیں پیدا ہوئیں، میں ان میں بہتر شاخ میں تھا۔

اور ایک حدیث میں ہے، فرماتے ہیں، صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم:

لَمْ اَزَلْ اُنْقَلُ مِنْ اَصْلَابِ الطَّاھِرِیْنَ اِلٰی اَرْحَامِ الطَّاھِرَاتِ

(شرح الزرقانی، باب وفاۃ امہ صلی اللہ علیہ وسلم ج ۱ ص ۲۰۴ (مطبع عامرہ مصر)

میں ہمیشہ پاک مردوں کی پشتوں سے پاک بیبیوں کے پیٹوں میں منتقل ہوتا رہا۔

رواہما ابو نعیم فی دلائل النبوۃ، عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما:

دوسری حدیث میں ہے، فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

لَمْ یَزَلِ اللّٰہُ یَنْقُلُنِیْ مِنَ الْاَصْلَابِ الْکَرِیْمَۃِ وَالْاَرْحَامِ الطَّاھِرَۃِ حَتّٰی اَخْرَجَنِیْ مِنْ بَیْنَ اَبَوَیَّ. (کتاب الشفاء، الباب الثالث، ج ۱ ص ۱۳۶)

ہمیشہ اللہ عزوجل مجھے کرم والی پشتوں اور طہارت والے شکموں میں نقل فرماتا رہا یہاں تک کہ مجھے میرے ماں باپ سے پیدا کیا، تو ضرور ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آبائے کرام طاہرین و امہات کرائم طاہرات سب اہل ایمان و توحید ہوں کہ بنص[1] قرآن عظیم کسی کافر کافرہ کے لئے کرم و طہارت سے حصہ نہیں۔

---

[1] تصریح

یہ دلیل امام اجل فخر المتکلمین علامۃ الوریٰ فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ نے افادہ فرمائی اور امام جلال الدین سیوطی اور علامہ محقق سنوسی اور علامہ تلمسانی شارح شفا و امام ابن حجر مکی و علامہ محمد زرقانی شارح مواہب وغیرہم اکابر نے اس کی تائید وتصویب کی۔

ثالثاً قال اللہ تبارک تعالیٰ۔

**وَتَوَكَّلْ عَلَى الْعَزِيزِ الرَّحِيمِ o الَّذِي يَرَاكَ حِينَ تَقُومُ وَتَقَلُّبَكَ فِي السَّاجِدِينَ** (پ ۱۹ الشعراء آیت ۲۱۷، ۲۱۸، ۲۱۹)

بھروسہ زبردست مہربان پر جو تجھے دیکھتا ہے جب تو کھڑا ہوا اور تیرا کروٹیں بدلنا سجدہ کرنے والوں میں۔

امام رازی فرماتے ہیں، معنی آیت یہ ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نور پاک ساجدوں سے ساجدوں کی طرف منتقل ہوتا رہا، تو آیت اس پر دلیل ہے کہ سب آبائے کرام مسلمین تھے، امام سیوطی و امام ابن حجر و علامہ زرقانی وغیرہم اکابر نے اس کی تقریر وتائید و تاکید وتشید فرمائی اور حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے اس کے مؤید روایت ابونعیم کے یہاں آئی۔ **وَقَدْ صَرَّحُوْا اَنَّ الْقُرْاٰن مُحْتَجٌّ بِهٖ عَلٰی جَمِيْعِ وَ جُوْهِهٖ وَلَا يَنْفِيْ تَاوِيْل تَاوِيْلًا وَّ يَشْهَدُ لَه' عَمَلُ الْعُلَمَاءِ فِي الْاِحْتِجَاجِ بالآيَاتِ عَلٰی اَحَدِ التَّاوِيْلَاتِ قَدِيْمًا وَّ حَدِيْثاً.**

(علماء نے تصریح کی ہے کہ قرآنِ پاک کی ہر وجہ سے استدلال کیا جائے گا اور کوئی ایک تاویل دوسری تاویل کی نفی نہیں کرتی، اس کیلئے علماء کا عمل گواہ ہے کہ وہ پرانے اور نئے زمانے میں آیاتِ مبارکہ کی کوئی تاویلات

میں سے ایک سے استدلال کرتے رہے ہیں۔)

رَابعاً، قَالَ الْمَوْلٰی سُبْحٰنَہٗ وَ تَعَالٰی:

وَ لَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی (پ۳۰ الضحٰی آیت ۵)

البتہ عنقریب تجھے تیرا رب اتنا دے گا کہ تو راضی ہو جائے گا۔

اللہ اکبر، بارگاہِ عزت میں، مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عزت و وجاہت ومحبوبیت کہ امت کے حق میں تو رب العزت جل وعلا نے فرمایا ہی تھا۔

سَنُرْضِیْکَ فِیْ اُمَّتِکَ وَلَا نَسُوْٓئُکَ بِہٖ

قریب ہے کہ ہم تجھے تیری امت کے باب میں راضی کر دیں گے اور تیرا دل بُرا نہ کریں گے۔

رواہ مسلم فی صحیحہ (صحیح مسلم، باب دعاء النبی ﷺ لامتہ ج ۱ ص ۱۱۳، قدیمی کتب خانہ کراچی) مگر اس عطا و رضا کا مرتبہ یہاں تک پہنچا کہ صحیح حدیث میں حضور سیّد عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ابو طالب کی نسبت فرمایا:

وَجَدْتُّہٗ فِیْ غَمْرَاتٍ مِّنَ النَّارِ فَاَخْرَجْتُہٗ اِلٰی ضَحْضَاحٍ

(صحیح مسلم باب شفاعۃ النبی ﷺ ج ۱ ص ۱۱۵ قدیمی کتب خانہ)

میں نے اسے سراپا آگ میں ڈوبا پایا تو کھینچ کر ٹخنوں تک کی آگ میں کر دیا:

رواہ البخاری ومسلم عن العباس بن عبدالمطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

دوسری روایت صحیح میں فرمایا:

وَلَوْلَا اَنَا لَکَانَ فِی الدَّرْکِ الْاَسْفَلِ مِنَ النَّارِ

(صحیح مسلم، باب شفاعۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم لابی طالب ج ۱ ص ۱۱۵)

اگر میں نہ ہوتا تو ابو طالب جہنم کے سب سے نیچے طبقے میں ہوتا۔
رواہ ایضاً عنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
دوسری حدیث صحیح میں فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔
اَهْوَنُ اَهْلِ النَّارِ عَذَاباً
(صحیح مسلم، باب شفاعۃ النبی ﷺ لابی طالب ج۱ص ۱۱۵)
دوزخیوں میں سب سے ہلکا عذاب ابو طالب پر ہے۔
رویاہ عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما، اور یہ ظاہر ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے جو قُرب والدین کریمین کو ہے ابو طالب کو اس سے کیا نسبت! پھر ان کا عذر بھی واضح کہ نہ انھیں دعوت پہنچی نہ انھوں نے زمانہ اسلام پایا، تو اگر معاذ اللہ وہ اہل جنت نہ ہوتے تو ضرور تھا کہ ان پر ابو طالب سے بھی کم عذاب ہوتا اور وہی سب سے ہلکے ہوتے، یہ حدیث صحیح کے خلاف ہے تو واجب ہوا کہ والدین کریمین اہل جنت ہیں، وللہ الحمد، اس دلیل کی طرف بھی امام خاتم الحفاظ (امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ) نے اشارہ فرمایا۔
اقول و باللہ التوفیق، تقریر دلیل ہے کہ صادق و مصدوق صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی کہ اہل نار میں سب سے ہلکا عذاب ابو طالب پر ہے۔ اب ہم پوچھتے ہیں ابو طالب پر یہ تخفیف کس وجہ سے ہے؟ آیا حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی یاری وغم خواری و پاسداری ﷺ خدمت گزاری کے باعث یا اس لئے سید المحبوبین صلی اللہ علیہ وسلم کو ان سے محبت طبعی تھی، حضور کو ان کی رعایت منظور تھی، حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

عَمُّ الرَّجُلِ صِنْوُاَبِیْہِ

(مسند امام احمد، عن ابی ہریرہ، ج ۲ ص ۳۲۲، بیروت)

آدمی کا چچا اس کے باپ کے بجائے ہوتا ہے۔

رواہ الترمذی بسَنَدٍ حَسَنٍ عَنْ اَبِی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، و عن علی والطبرانی الکبیر عن ابن عباس رضی اللّٰہ تعالیٰ عنھم

شِقِّ اول باطل ہے، قال اللہ عزوجل

وَقَدِمْنَآ اِلٰی مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰہُ ھَبَآءً مَّنْثُوْرًا

(پ۱۹ الفرقان آیت ۲۳)

صاف ارشاد ہوتا ہے کہ کافر کے سب عمل برباد محض ہیں، لاجرم شق ثانی ہی صحیح ہے اور یہی ان احادیث صحیحہ مذکورہ سے مستفاد، ابو طالب کے عمل کی حقیقت تو یہاں تک تھی کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے سراپا آگ میں غرق پایا، عمل نے نفع دیا ہوتا تو پہلے ہی کام آتا، پھر خود حضور کا ارشاد کہ میں نے اسے ٹخنوں تک کی آگ میں کھینچ لیا، میں نہ ہوتا تو وہ جہنم کے طبقۂ زیریں میں ہوتا۔

لاَجَرم یہ تخفیف صرف محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کا پاس خاطر اور حضور کا اکرام ظاہر و باہر ہے اور بالبداہۃ واضح کہ محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کی خاطر اقدس پر ابو طالب کا عذاب ہرگز اتنا گراں نہیں ہوسکتا جس قدر معاذ اللہ والدین کریمین کا معاملہ، نہ ان سے تخفیف میں حضور کی آنکھوں کی ٹھنڈک جو حضرات والدین کے بارے میں، نہ ان کی رعایت میں حضور کا وہ اعزاز و اکرام جو حضرات والدین کے چھٹکارے میں، تو اگر عیاذاً باللہ وہ اہل جنت

نہ ہوتے تو ہر طرح سے وہی اس رعایت وعنایت کے زیادہ مستحق تھے، بوجہ آخر فرض کیجئے کہ یہ ابو طالب کے حق پر ورش و خدمت ہی کا معاوضہ ہے تو پھر کون سی پرورش جزئیت کے برابر ہوسکتی ہے؟ کون سی خدمت حمل ووضع کا مقابلہ کر سکتی ہے؟ کیا کبھی کسی پرورش کنندہ یا خدمت گذار کا حق، حقِ والدین کے برابر ہوسکتا ہے جسے رب العزت نے اپنے حقِ عظیم کے ساتھ شمار فرمایا:

اَنِ اشْكُرْلِيْ وَلِوَالِدَيْكَ (پ۲۱ لقمان آیت ۱۴)

حق مان میرا اور اپنے والدین کا

پھر ابوطالب نے جہاں برسوں خدمت کی، چلتے وقت رنج بھی وہ دیا جس کا جواب نہیں، ہر چند حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کلمہ پڑھنے کو کہا، نہ پڑھنا تھا نہ پڑھا، جُرم وہ کیا جس کی مغفرت نہیں۔ عمر بھی معجزات دیکھنا، احوال پر علم تام رکھنا اور زیادہ حجۃ اللہ قائم ہونے کا موجب ہوا، بخلاف ابوین کریمین کہ نہ انھیں دعوت دی گئی، نہ انکار کیا، تو ہر وجہ، ہر لحاظ، ہر حیثیت سے یقیناً انھیں کا پلّہ بڑھا ہوا ہے تو ابو طالب کا عذاب سب سے ہلکا ہونا یوں ہی متصور کہ ابوین کریمین اہلِ نار ہی سے نہ ہوں، وَ هُوَالْمَقْصُوْدُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الْعَلِيِّ الْوَدُوْدُ.

## خامساً۔ اَقول:

قال المولیٰ عزّ وعلا:

لَا يَسْتَوِيْ اَصْحٰبُ النَّارِ وَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ. اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ. (پ ۲۸ الحشر آیت ۲۵)

برابر نہیں دوزخ والے اور جنت والے ہی مراد کو پہنچے۔

حدیث میں ہے، حضور پُرنور سیّد المرسلین صلی اللہ علیہ تعالیٰ وسلم نے اولاد امجاد حضرت عبدالمطلب سے ایک پاک طیبہ خاتون رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو آتے دیکھا، جب پاس آئیں، فرمایا:

مَآ اَخْرَجَکَ مِنْ بَیْتِکَ

اپنے گھر سے باہر کہاں گئی تھیں

عرض کی:

اَتَیْتُ اَھْلَ ھٰذَا الْمَیّتِ فَتَرَحَّمْتُ اِلَیْھِمْ وَ عَزَّیْتُھُمْ بِمَیّتِھِمْ

یہ جو ایک موت ہوگئی تھی میں ان کے یہاں تعزیت اور دعائے رحمت کرنے گئی تھی۔

فرمایا: لَعَلَّکَ بَلَغْتِ مَعَھُمُ الْکَدٰی

شاید تو ان کے ساتھ قبرستان تک گئی۔

عرض کی۔ مَعَاذَ اللّٰہِ اَنْ اَکُوْنَ بَلَغْتُھَا وَ قَدْ سَمِعْتُکَ تَذْکُرُ فِیْ ذٰلِکَ مَا تَذْکُرُ

خدا کی پناہ کہ میں وہاں جاتی حالانکہ حضور سے سن چکی تھی جو کچھ اس باب میں ارشاد کیا۔

سیّد عالم صلی اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

لَوْ بَلَغْتِھَا مَا رَاَیْتِ الْجَنَّۃَ حَتّٰی یَرَاھَا جَدُّ اَبِیْکِ

اگر تو ان کے ساتھ وہاں تک جاتی تو جنت نہ دیکھتی جب تک عبدالمطلب نہ دیکھیں۔

رواہ ابوداؤد و النسائی (سنن نسائی ج ا ص ۲۱۶،

حیدث ۱۸۸۱)والـلـفـظ لـه' عـن عبـدالله بن عمر و ابن العاص رضـی الـلـه تـعـالـیٰ عنهما اما ابو داود فتا دب دکنی وقال فذکر تشـدیـدا فـی ذالک و امـا عبـدالـرحـمٰن ذے لتبلیغ العلم و اداء الحدیث علٰی وجهٖ لِكُلٍّ وِّجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيْهَا

یہ تو حدیث کا ارشاد ہے، اب ذرا عقائدِ اہلسنت پیشِ نظر رکھتے ہوئے نگاہِ انصاف درکار، عورتوں کا قبرستان جانا غایت درجہ اگر ہے تو معصیت ہے اور ہرگز کوئی معصیت مسلمان کو جنت سے محروم اور کافر کے برابر نہیں کرسکتی۔ اہلسنت کے نزدیک مسلمان کا جنت میں جانا واجب شرعی ہے اگرچہ معاذ اللہ مؤاخذے کے بعد اور کافر جنت میں جانا محال شرعی کہ ابد الآباد تک کبھی ممکن ہی نہیں، اور نصوص کو حتی الامکان ظاہر پر محمول کرنا واجب اور بے ضرورت تاویل ناجائز اور عصمت، نوعِ بشر میں خاصۂ حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والثنا ہے۔

ان کے غیر سے اگرچہ کیسا ہی عظیم الدرجات ہو، وقوعِ گناہ ممکن و متصور، یہ چاروں باتیں عقائد اہلسنت میں ثابت و مقرر، اب اگر بحکم مقدمہ رابعہ مقابر تک بلوغ فرض کیجئے تو بحکم مقدمہ ثالثہ جزا کا ترتب واجب اور اس تقدیر پر کہ حضرت عبد المطلب کو معاذ اللہ غیر مسلم کہئے بحکم مقدمتین اولین و نیز بحکم آیت کریمہ محال و باطل، تو واجب ہوا حضرت عبدالمطلب مسلمان و اہل جنت ہوں۔ اگرچہ مثل صدیق وفاروق و عثمان و علی و زہرا و صدیقہ وغیرہم رضی اللہ تعالیٰ عنہم' سابقین اولین میں نہ ہوں۔ اب معنی حدیث بلا تکلف اور بے حاجت تاویل و تصرف عقائد اہل سنت سے مطابق ہیں۔ یعنی

اگر یہ امر تم سے واقع ہوتا تو سابقین اوّلین کے ساتھ جنت میں جانا نہ ملتا، بلکہ اس وقت جبکہ عبدالمطلب داخل بہشت ہوں گے، ہکذا ینبغی التحقیق واللہ تعالیٰ ولی التوفیق۔

سادساً اَقولُ، قال ربنا الاعز الاعلیٰ عزوعلا:

وَلِلّٰہِ الْعِزَّۃُ وَلِرَسُوْلِہٖ وَ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَ لٰکِنَّ الْمُنٰفِقِیْنَ لَا یَعْلَمُوْنَ

عزت تو اللہ و رسول اور مسلمانوں ہی کے لئے ہے مگر منافقوں کو علم نہیں۔

وقال تعالیٰ

یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقْنٰکُمْ مِّنْ ذَکَرٍ وَّ اُنْثٰی وَ جَعَلْنٰکُمْ شُعُوْبًا وَّ قَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقٰکُمْ اِنَّ اللّٰہَ عَلِیْمٌ خَبِیْرٌ

(پ ۲۶ الحجرات آیت ۱۳)

اے لوگو! ہم نے بنایا تمہیں ایک نر و مادہ سے اور کیا تمہیں قومیں اور قبیلے کہ آپس میں ایک دوسرے کو پہچانو، بیشک اللہ کے نزدیک تمہارا زیادہ عزت والا وہ ہے جو تم میں زیادہ پرہیزگار ہے۔

اِن آیات کریمہ میں رب العزت جل علا نے عزت و کرم کو مسلمانوں میں منحصر فرما دیا، اور کافر کو کتنا ہی قوم وار ہو، لئیم و ذلیل ٹھہرا دیا، اور کسی لئیم و ذلیل کی اولاد سے ہونا کسی عزیز و کریم کے لئے باعث مدح نہیں و لہٰذا کافر باپ دادوں کے انتساب سے فخر کرنا حرام ہوا۔ صحیح حدیث میں ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔

مَنْ انْتَسَبَ اِلٰی تِسْعَةِ اٰبَآءِ کُفَّارٍ یُّرِیْدُبِهِمْ عِزًّا وَّ کَرَامًا کَانَ عَاشِرُهُمْ فِی النَّارِ۔

جو شخص عزت وکرامت چاہنے کو اپنی نو پشت کافر کا ذکر کرے کہ میں فلان ابن فلاں ابن فلاں کا بیٹا ہوں، ان کا دسواں جہنم میں یہ شخص ہو۔

رواہ الامام احمد، عن ابی ریحانہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، بسند صحیح (ج۴ ص ۱۳۴ بیروت) اور احادیث کثیرہ مشہورہ سے ثابت کہ حضو اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے فضائل کریمہ کے بیان اور مقام رجز و مدح میں بارہا اپنے آبائے کرام و امہات کرائم کا ذکر فرمایا۔

روز حنین جب ارادۂ الٰہیہ سے تھوڑی دیر کے لئے کفار نے غلبہ پایا، معدودے بندے رکابِ رسالت مں باقی رہے، اللہ غالب کے رسولِ غالب پرشانِ جلال طاری تھی:

اَنَا النَّبِیُّ لَا کَذِبُ اَنَا ابْنُ عَبْدِالْمُطَّلِبْ۔

(صحیح بخاری ج ۱ ص ۴۰۱، باب من قاد دابۃ غیرہ فی الحرب)

میں نبی ہوں، کچھ جھوٹ نہیں، میں ہوں بیٹا عبدالمطلب کا۔

رواہ احمد والبخاری ومسلم والنسائی عن البراء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ

حضور قصد فرما رہے ہیں کہ تنہا ان ہزاروں کے مجمع پر حملہ فرمائیں۔ حضرت عباس بن عبدالمطلب و حضرت ابوسفین بن حارث بن عبدالمطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہما بغلہ شریف کی لگام مضبوط کھینچے ہوئے ہیں کہ بڑھ نہ جائے اور حضور فرما رہے ہیں۔

اَنَا النَّبِیُّ لَا کَذِبُ. اَنَا ابْنُ عَبْدِالْمُطَّلِبْ

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۱۲ ص ۵۰۷، ادارۃ القرآن کراچی)

میں سچا نبی ہوں ، اللہ کا پیارا، عبدالمطلب کی آنکھ کا تارا۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ رواہ ابوبکر بن ابی شیبہ و ابونعیم عنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

امیر المومنین حضرت عمر لگام روکے ہیں اور حضرت عباس رکجی تھامے اور حضور فرما رہے ہیں۔ قَدِ مَاھَا. اَنَا النَّبِیُّ لَا کَذِبْ. انا ابن عبدالمطلب اسے بڑھنے دو، میں ہوں نبی، صریح حق پر، میں ہوں عبدالمطلب کا پسر، صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔

رواہ ابن عساکر عن مصعب بن شیبہ عن ابیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

جب کافر نہایت قریب آ گئے بغلۂ طیبہ سے نزولِ اجلال فرمایا۔ اس وقت بھی یہی فرماتے تھے۔

اَنَا النَّبِیُّ لَا کَذِبَ. اَنَا ابْنُ عَبْدِالْمُطَّلِبْ، اَللّٰھُمَّ نَزِّلْ نَصْرَکَ

میں ہوں نبی برحق سچا، میں ہوں عبدالمطلب کا بیٹا، الٰہی اپنی مدد نازل فرما۔ رواہ ابن ابی شیبۃ و ابن جریر عن البراء رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ پھر ایک مشت خاک دستِ پاک میں لے کر کافروں کی طرف پھینکی اور فرمایا:

اشَاھَتِ الْوُجُوْہُ بگڑ گئے چہرے

(تفسیر ابن جریر، زیر آیت لقد نصرکم اللہ مطبعہ میمنہ مصر، ج ۱۰ ص ۶۴)

وہ خاک ان ہزاروں کافروں پر ایک ایک کی آنکھ میں پہنچی اور سب کے منہ پھر گئے۔ ان میں جو مشرف بہ اسلام ہوئے وہ بیان فرماتے ہیں، جس وقت حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے وہ کنکریاں ہماری طرف پھینکیں، ہمیں یہ نظر آیا کہ آسمان سے زمین تک تانبے کی دیوار قائم کر دی

گئی اور اس پر سے پہاڑ ہم پر لڑھکائے گئے، سوائے بھاگنے کے کچھ نہ بن آئی۔ و صلّی اللّٰہ تعالٰی علی الحق المبین سیّد المرسلین وَ اٰلہٖ و بارک وسلم. اسی غزوہ کے رجز میں ارشاد فرمایا:

اَنَا ابنُ الْعَوَاتِکِ مِن بَنِیْ سُلَیْمٍ. (الجامع الصغیر مع فیض القدیر، للامام السیوطی ج ۳ ص ۳۸ بیروت) میں بنی سلیم سے ان چند خاتونوں کا بیٹا ہوں جن کا نام عاتکہ تھا۔ رواہ سعید بن منصور فی سننہٖ والطبرانی فی الکبیر عن سیابۃ بن عاصم رضی اللہ تعالٰی عنہ۔

ایک حدیث میں ہے، بعض غزوات میں فرمایا:

اَنَا النَّبِیُّ لَا کَذِبْ اَنَا ابْنُ عَبْدِالْمُطَّلِبْ اَنَا ابْنُ الْعَوَاتِکِ

میں نبی ہوں، کچھ جھوٹ نہیں، میں ہوں عبدالمطلب کا بیٹا، میں ہوں ان بیبیوں کا بیٹا جن کا نام عاتکہ تھا۔ رواہ ابن عساکر عن قتادہ۔(ج۱ص ۸۲۹، بیروت)

علامہ مناوی صاحب تیسیر و امام مجد الدین فیروز آبادی صاحب قاموس و جوہری صاحب صحاح و صنعانی وغیرہم نے کہا، نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی جدّات میں نو بیبیوں کا نام عاتکہ تھا۔ ابن بری نے کہا، وہ بارہ بی بیاں عاتکہ نام کی تھیں، تین سلمیات یعنی قبیلہ بن سلیم سے اور دو قرشیات، دو عدوانیات اور ایک ایک کنانیہ، اسدیہ، ہذلیہ، قضاعیہ، ازدیہ، ذکرہ فی تاج العروس۔ابو عبداللہ عدوی نے کہا: وہ بی بیاں چودہ تھیں۔ تین قرشیات، چار سلمیات، دو عدوانیات اور ایک ایک ہذلیہ، قحطانیہ، قضاعیہ، ثقفیہ، اسدیہ بنی اسد خزیمہ سے رواہ الامام الجلال السیوطی فی الجامع

اَقْضِھَا لَہ، فَاِنَّ مَا بَیْنِیْ وَبَیْنَکُمْ غَیْرَ ذِرَاعٍ مِّنْ تُرَابٍ وَکُلُّ رَجُلٍ یَحْجِبُہ، عَنْ اَصْحَابِہٖ ذِرَاعٌ مِنْ تُرَابٍ فَلَیْسَ بِرَجُلٍ

(امام عبدالوہاب شعرانی، طبقات الکبریٰ، مطبوعہ مکتبہ مصطفیٰ مصر ج۲ ص ۹۶)

جسے کوئی حاجت ہو وہ میری قبر پر حاضر ہو کر اپنی حاجت مانگے۔ میں روا فرما دوں گا کہ مجھ میں تم میں یہی ہاتھ بھر مٹی ہی تو حائل ہے اور جس مرد کو اتنی مٹی اپنے اصحاب سے حجاب میں کردے وہ مرد ہی کا ہے کا ہے۔

اسی طرح حضرت محمد بن فرغل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے احوالِ شریفہ میں لکھا ہے:

کَانَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ یَقُوْلَ اَنَا مِنَ الْمُتَصَرِّفِیْنَ فِیْ قُبُوْرِھِمْ فَمَنْ کَانَتْ لَہ، حَاجَۃٌ فَلْیَأْتِ اِلٰی قُبَالَۃِ وَجْھِیْ وَیَذْکُرُھَا لِیْ اَقْضِھَالَہ، (طبقات الکبریٰ ج ۲ ص ۱۰۵)

فرمایا کرتے تھے۔ میں ان میں ہوں جو اپنی قبور میں تصرف فرماتے ہیں، جسے کوئی حاجت ہو میرے پاس میرے چہرے کے سامنے حاضر ہو کر مجھ سے اپنی حاجت کہے میں روا فرمادوں گا۔

اسی میں ہے، مروی ہوا:

ایک دن حضرت سیّدی مدین بن احمد اشمونی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے وضو فرماتے وقت ایک کھڑاؤں بلادِ مشرق کی طرف پھینکی۔ سال بھر کے بعد ایک شخص حاضر ہوئے اور وہ کھڑاؤں ان کے پاس تھی۔ انھوں نے حال عرض کیا، کہ جنگل میں ایک بدوضع نے ان کی صاجزادی پر دست درازی چاہی۔ لڑکی کو اس وقت اپنے باپ کے پیر و مرشد حضرت سیدی مدین کا نام

معلوم نہ تھا، یوں ندا کی:

یَا شَیْخَ اَبِیْ لَاحِظْنِیْ: اے میرے باپ کے پیر ومرشد! مجھے بچائیے۔ یہ ندا کرتے ہی، وہ کھڑاؤں آئی، لڑکی نے نجات پائی۔ وہ کھڑاؤں ان کی اولاد میں اب تک موجود ہے۔ (طبقات الکبریٰ ج ۲ ص ۱۰۲)

اسی میں سیدی موسیٰ ابوعمران رحمۃ اللہ علیہ کے ذکر میں لکھتے ہیں کہ:

كَانَ اِذَا نَادَاهُ مُرِيْدُه' اَجَابَه' مِنْ مَّسِيْرَةِ سَنَةٍ اَوْ اَكْثَرَ.

جب ان کا مرید جہاں کہیں سے انھیں ندا کرتا، جواب دیتے اگرچہ سال بھر کی راہ پر ہوتا یا اس سے زائد۔ (طبقات الکبریٰ ج۲ ص ۲۱)

حضرت شیخ محقق مولانا عبدالحق محدث دہلوی اخبار الاخیار شریف میں ذکر مبارک حضرت سیّد اجل شیخ بہاء الحق والدین بن ابراہیم عطاء اللہ الانصاری القادری الشطاری الحسینی رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں حضرت ممدوح کے رسالۂ مبارکہ شطاریہ سے نقل فرماتے ہیں۔

''ذکر کشفِ ارواح یا احمد یا محمد در دو طریق است یک طریق آنست یا احمد را در راست بگوید و یا محمد در چپ بگوید و در دل ضرب کند۔

یا رسول اللہ!

طریق دوم آنست کہ یا احمد را در راست بگوید و در چپ یا محمد و در دل وہم کند یا مصطفیٰ۔

دیگر ذکر یا احمد۔ یا محمد۔ یا علی۔ یا حسنؑ۔ یا حسینؑ۔ یا فاطمہ شش طرفے ذکر کند، کشف جمیع ارواح شود۔

ودیگر اسمائے ملائکہ مقرب ہمیں تاثیر دارند۔ یا جبرئیل یا میکائیل یا اسرافیل۔ یا عزرائیل۔ چہار ضربی۔

دیگر ذکر اسم شیخ، یعنی بگوید یا شیخ یا شیخ ہزار بار بگوید کہ حرف ندارا از دل بکشد، طرف راست۔ ہر دو لفظ شیخ را در دل ضرب کند۔''

(اخبار الاخیار ص ۳۰۵ مطبوعہ مکتبہ رحیمیہ دیوبند)

حضرت سیّدی نور الدین عبدالرحمٰن مولانا جامی قدس سرہٗ السامی کتاب نفحات الانس شریف میں حضرت مولوی معنوی قدس سرہ العلی کے حالات میں لکھتے ہیں کہ مولانا روح اللہ روحہ نے قریب انتقال ارشاد فرمایا:

''از رفتن من غمناک مشوید کہ نور منصور رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بعد از صد و پنجاہ سال بر روح شیخ فرید الدین عطار رحمۃ اللہ تعالیٰ تجلی کردہ، مرشد او شد (اور فرمایا) در حالتیکہ باشید مرا یاد کنید۔ تا من شمارا مدد باشم، در ہر لباسیکہ باشم۔

اور فرمایا:

''در عالم مارا دو تعلق است ۔ یکے بہ بدن و یکے بشمار وچوں بہ عنایت حق سبحانہ، و تعالیٰ فرد مجرد شوم و عالم تجرید و تفرید روئے نماید۔ آں تعلق نیز از آں شما خواہد بود۔'' (نفحات الانس جامی اُردو ص ۷۰۲، مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی کراچی)

شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی، اطیب النغم فی مدح سیّد العرب والعجم'' میں لکھتے ہیں۔''

لہ وَصَلّٰی عَلَیْکَ اللّٰہُ یَا خَیْرَ خَلْقِہٖ
وَیَا خَیْرَ مَا مُوْلٍ وَّ یَا خَیْرَوَاھِبٖ
وَ یَا خَیْرَ مَنْ یُّرْجٰی لِکَشْفِ رَزِیَّۃٍ
وَمَنْ جُوْدُہٗ قَدْ فَاقَ جُوْدَ السَّحَائِبٖ
وَ اَنْتَ مُجِیْرِیْ مِنْ ھُجُوْمِ ظُلْمَۃٍ
اِذَا اَنْشَبَتْ فِی الْقَلْبِ شَرُّ الْمَخَالِبٖ

اور خود اس کی شرح و ترجمہ میں کہتے ہیں: (فصل یازدہم)

''در ابتہال بہ جناب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
رحمت فرستد برتو خدائے تعالیٰ اے بہترین خلق خدا و
اے بہترین کسیکہ امید داشتہ شود۔ اے بہترین عطا
کنندہ۔ وائے بہترین کسیکہ امید داشتہ باشد برائے
ازالۂ مصیبتے۔ وائے بہترین کسیکہ سخاوت او زیادہ
است از باراں (بارہا گواہی میدہم) کہ تو پناہ دہندہ
منی از ہجوم کردن مصیبتے وقتیکہ بخلاند در دل بدترین

---

لہ اللہ آپ پر رحمتیں نازل فرمائے، اے اس کی بہترین مخلوق اور اے بہترین امیدگاہ اور اے بہترین عطا فرمانے والے اور اے وہ بہترین ذات جس سے مصیبت زائل کرنے کی تمنا کی جاتی ہے اور وہ کہ جس کی سخاوت بادلوں سے بھی زائد ہے۔ آپ مصائب کے ہجوم سے مجھ کو پناہ دینے والے ہیں جبکہ دل میں بدترین پنجے چبھ جائیں۔

چنگالہا۔ (اھ ملخصاً) (اطیب النغم ص ۲۲، مجتبائی دہلی)

اسی کے شروع میں لکھتے ہیں:

ذکر[1] بعضِ حوادثِ زماں کہ در آں حوادث لا بد
است از استمداد بروحِ آں حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ
وسلم (اطیب النغم ص ۲)

اسی کی فصل اوّل میں لکھتے ہیں:

[1] "بنظرنے آید مرا مگر آں حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم کہ جائے دست زدن اندوہ گیں است، و ہر
شدّتے۔" (اطیب النغم ص ۴، مطبوعہ مجتبائی دہلی)

یہی شاہ صاحب قصیدۂ مدحیہ ہمزیہ میں لکھتے ہیں:

[2] يُنَادِیْ ضَارِعاً بِخُضُوْعِ قَلْبٍ وَذُلٍّ وَابْتِهَالٍ وَ الْتِجَآءٍ
رَسُوْلَ اللّٰهِ يَا خَيْرَ الْبَرَايَا نَوَالَکَ اَبْتَغِیْ يَوْمَ الْقَضَآءٍ
اِذَا مَا حَلَّ خَطْبٌ مُدْلَهِمٌّ فَاَنْتَ الْحِصْنُ مِنْ كُلِّ الْبَلَاءٍ
اِلَيْکَ تَوَجُّهِیْ وَبِکَ اسْتِنَادِیْ وَفِيْکَ مَطَامِعِیْ وَبِکَ ارْتِجَائِیْ

---

[1] ذکر زمانہ کے ان بعض مصائب کا جن میں روحِ آں حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے استمداد لینا ضروری ہے۔

[1] مجھے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا کوئی نہیں نظر آتا، جو ہر غمگین کے لئے ہر شدت میں سہارا ہیں۔

[2] ترجمہ شعار: آہ و زاری، خضوع قلب، ذلت و ابتہال اور پناہ حاصل کرتے ہوئے ندا کرے اللہ کے رسول کو، اے بہترین مخلوق! قضاء کے دن میں آپ ہی کی عطا کا طالب ہوں۔ جبکہ کوئی بڑی مصیبت نازل ہو تو آپ ہی ہر مصیبت سے بچانے والے قلعہ ہیں، آپ ہی کی طرف میری توجہ ہے اور آپ ہی پر میرا اعتماد ہے اور آپ ہی سے امید اور طمع ہے۔

اور خود ہی اس کی شرح و ترجمہ میں لکھتے ہیں۔ فصل ششم۔

''در مخاطبۂ جناب عالی افضل الصلوٰت و اکمل التحیات والتسلیمات ندا کند زار و خوار شدہ، بشکستگیٔ دل و اظہار بے قدریٔ خود بہ اخلاص در مناجات و بہ پناہ گرفتن با ایں طریق کہ اے رسُول خدا! اے بہترین مخلوقات! عطائے ترا می خواہم روز فیصل کردن و قتیکہ فرود آید کار عظیم درغایت تاریکی۔ پس تو پناہ از ہر بلا۔ بسوئے تست روا آوردن من بسوئے تست پناہ گرفتن من و بہ تست امید داشتن من۔ اھ ملخصاً۔ (ص ۴۴ مطبع مجتبائی)

یہی شاہ صاحب انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ میں قضائے حاجت کے لئے ایک ختم کی ترکیب یوں نقل کرتے ہیں:

''اوّل[1] دو رکعت نفل، بعد ازاں یک صد و یازدہ بار درود شریف و بعد ازاں یک صد و یازدہ بار کلمۂ تمجید و یکصد و یازدہ بار شَیْئاً لِلّٰہِ یَا شَیْخ عَبْدَالْقَادِرْ جِیْلَانِیْ

اسی انتباہ سے ثابت کہ یہی شاہ صاحب اور ان کے شیخ و استاذ حدیث مولانا ابو طاہر مدنی جن کی خدمت میں مدّتوں رہ کر شاہ صاحب نے حدیث پڑھی۔ اور ان کے شیخ و استاذ و والد مولانا ابراہیم کردی، اور ان کے استاذ مولانا احمد قشاشی، اور ان کے استاذ مولانا احمد شناوی اور شاہ صاحب کے

[1] پہلے دو رکعت نفل اس کے ایک سو گیارہ مرتبہ درود شریف اور اس کے بعد ایک سو گیارہ مرتبہ کلمہ تمجید اور ایک سو گیارہ بار، شیئاً لِلّٰہِ یا شیخ عَبدالقادِر جِیلانی پڑھے۔

استاذ الاستاذ مولانا احمد نخلی کہ یہ چاروں حضرات بھی شاہ صاحب کے اکثر سلاسل حدیث میں داخل اور شاہ صاحب کے پیر و مرشد شیخ محمد سعید لاہوری جنہیں انتباہ میں شیخ معمر ثقہ کہا، اور اعیانِ مشائخ طریقت سے گنا، اور ان کے پیر شیخ محمد اشرف لاہوری اور ان کے شیخ مولانا عبدالملک اور ان کے مرشد شیخ بایزید ثانی اور شیخ سنادی کے پیر حضرت سید صبغۃ اللہ بروجی اور ان دونوں صاحبوں کے پیر و مرشد مولانا وجیہ الدین علوی شارح ہدایہ و شرح وقایہ اور ان کے شیخ حضرت شاہ محمد غوث گوالیاری علیہم الرحمۃ الملک الباری، یہ سب اکابر نادعلی کی سندیں لیتے اور اپنے تلامذہ اور مستفیدین کو اجازتیں دیتے اور یاعلی یاعلی کا وظیفہ کرتے وَلِلّٰہِ الْحُجَّۃُ السَّاطعہ ، جسے اس کی تفصیل دیکھنی ہو فقیر کے رسائل انہار الانوار، اور حیات الموات فی بیان سماع الاموات کی طرف رجوع کرے۔

شاہ عبدالعزیز صاحب نے بستان المحد ثین میں حضرت ارفع و اعلیٰ امام العلماء نظام الاولیاء حضرت سیّدی احمد زروق مغربی قدس سرہٗ استاد امام شمس الدین لقانی و امام شہاب الدین قسطلانی شارح صحیح بخاری کی مدح عظیم لکھی کہ وہ جناب ابدال سبعہ و محققین صوفیہ سے ہیں، شریعت و حقیقت کے جامع، باوصف علو باطن ان کی تصانیف علوم ظاہری میں بھی نافع و مفید بکثرت ہیں۔ اکابر علماء فخر کرتے تھے کہ ہم ایسے جلیل القدر عالم وعارف کے شاگرد ہیں، یہاں تک کہ لکھا:

"بالجملہ مرد جلیل القدر یست کہ مرتبۂ کمالِ اوفوق الذکر است۔" پھر اس جناب جلالت مآب کے کلام پاک سے دو بیتیں نقل کیں، کہ فرماتے ہیں:۔

اَنَـا لِـمُـرِیْـدِیْ جَـامِـعٌ لِّشِتَـاتِـہٖ
اِذَا مَـآ سَـطَـا جَـوْرُ الـزَّمَـانِ بِنَـکْبَۃٍ
وَاِنْ کُـنْـتَ فِـیْ ضِیْقٍ وَّکَـرْبٍ وَّ وُحْشَۃٍ
فَـنَـادِ بِیَـا زَرُوْقُ اٰتِ بِسُـرْعَۃٍ

"یعنی میں اپنے مرید کی پریشانیوں میں جمعیت بخشنے والا ہوں، جب ستمِ زمانہ اپنی نحوست سے اس پر تعدی کرے اور اگر تو تنگی و تکلیف و وحشت میں ہو تو یوں ندا کر" یا زَرُوْقُ" میں فوراً آ موجود ہوں گا۔" (بستان المحدثین، شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی، ص ۳۲۵، مطبوعہ سعید کمپنی کراچی)

علامہ زیادی پھر علامہ اجہوری صاحب تصانیف کثیرہ مشہورہ پھر علامہ داؤدی محشی شرح منہج پھر علامہ شامی صاحب ردالمختار حاشیہ درمختار، گم شدہ چیز کے ملنے کے لئے فرماتے ہیں کہ بلندی پر جا کر حضرت سیّد احمد بن علوان یمنی قدس سرہٗ کے لئے فاتحہ پڑھے، پھر انھیں ندا کرے کہ یا سیّدی احمد یا ابن علوان۔

شامی مشہور و معروف کتاب ہے، فقیر نے اس کے حاشیئے کی عبارت اپنے رسالہ حیاۃ المواۃ کے ہامش تکملہ پر ذکر کی۔ (علامہ ابن عباد بن شامی، ردالمحتار، مطبوعہ دارالکتب العربیہ الکبریٰ، مصر، ج ۳ ص ۳۵۵)

غرض یہ صحابۂ کرام سے اس وقت تک کے اس قدر آئمہ و اولیاء علماء ہیں جن کے اقوال فقیر نے ایک ساعتِ قلیلہ میں جمع کئے۔ اب مشرک کہنے والوں سے صاف صاف پوچھنا چاہیئے کہ عثمان بن حنیف وعبداللہ بن عباس و عبداللہ بن عمر صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے لے کر، شاہ ولی اللہ و شاہ عبدالعزیز صاحب اور ان کے اساتذہ و مشائخ تک سب کو کافر و مشرک کہتے

ہو، یا نہیں؟ اگر انکار کریں تو الحمد للہ، ہدایت پائی اور حق واضح ہوگیا اور بے دھڑک ان سب پر کفر و شرک کا فتویٰ جاری کریں، تو ان سے اتنا کہیے کہ اللہ تعالیٰ ہدایت کرے، ذرا آنکھیں کھول کر دیکھو تو کسے کہا، اور کیا کچھ کہا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیۡہِ رَاجِعُوۡنَ اور دل میں جان لیجئے کہ جس مذہب کی بنا پر صحابہ سے لے کر اب تک کے اکابر سب معاذ اللہ مشرک و کافر ٹھہریں وہ مذہب خدا اور رسول کا کس قدر دشمن ہوگا۔

صحیح حدیثوں میں آتا ہے، کہ جو کسی مسلمان کو کافر کہے، خود کافر ہے، اور بہت آئمہ دین نے مطلقاً اس پر فتویٰ دیا جس کی تفصیل فقیر نے اپنے رسالہ اَلنَّھۡیُ الۡاَکِیۡدُ عَنِ الصَّلٰوۃِ وَرَاءَ عَدَی التَّقۡلِیۡد ۱۳۰۵ھ میں ذکر کی، ہم اگرچہ بحکم احتیاط تکفیر نہ کریں تاہم اس قدر میں کلام نہیں، کہ ایک گروہ آئمہ کے نزدیک یہ حضرات کہ یا رسول اللہ وَیا علی وَ یا حسین وَ یا غوث الثقلین کہنے والوں کو کافر و مشرک کہتے ہیں، خود کافر ہیں، تو انھیں لازم ہے کہ نئے سرے سے کلمۂ اسلام پڑھیں اور اپنی عورتوں سے نکاح جدید کریں، درمختار میں ہے۔

مَا فِیۡہِ خِلَافٌ یُؤۡمَرُ بِالۡاِسۡتِغۡفَارِ وَالتَّوۡبَۃِ وَ تَجۡدِیۡدِ النِّکَاحِ

(فائدہ) حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو ندا کرنے کے عمدہ دلائل سے التحیات ہے جسے ہر نمازی، نماز کی دو رکعت پر پڑھتا ہے اور اپنے نبی کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم سے عرض کرتا ہے کہ:

اَلسَّلَامُ عَلَیۡکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحۡمَۃُ اللّٰہِ وَ بَرَکَاتُہٗ

سلام حضور پر اے نبی! اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں

اگر ندا معاذ اللہ شرک ہے تو یہ عجب شرک ہے کہ عین نماز میں شریک و داخل ہے۔

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِO

اور یہ جاہلانہ خیال محض باطل کہ التحیات زمانہ اقدس سے ویسی ہی چلی آتی ہے تو مقصود ان لفظوں کی ادا ہے، نہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ندا۔

حاشا وکلا، شریعتِ مطہرہ نے نماز میں کوئی ایسا ذکر نہیں رکھا ہے جس میں صرف زبان سے لفظ نکالے جائیں اور معنی مراد نہ ہوں۔ نہیں نہیں بلکہ قطعاً یہی درکار ہے کہ التحیات للہ والصلوٰت و الطیبات سے حمد الٰہی کا قصد رکھے اور اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ‘ سے یہ ارادہ کرے کہ اس وقت میں اپنے نبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو سلام کرتا، اور حضور سے بالقصد عرض کر رہا ہوں کہ سلام حضور پر اے نبی اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں۔

فتاویٰ عالمگیری میں اور شرح قدوری میں ہے۔

لَا بُدَّ اَن یَّقْصُدَ بِاَلْفَاظِ التَّشَھُّدِ مَعَانِیْھَا الَّتِیْ وُضِعَتْ لَھَا مِنْ عِنْدِہٖ کَاَنَّہٗ‘ یُحَیِّ اللّٰہُ تَعَالٰی وَ یُسَلِّمُ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی نَفْسِہٖ وَعَلٰی اَوْلِیَآءِ اللّٰہِ تَعَالٰی.

تشہد کے الفاظ میں اس کے ان معانی کا قصد کرنا ضروری ہے جن کے لئے یہ الفاظ موضوع ہیں گویا اللہ کی تعظیم کر رہا ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر سلام بھیج رہا اور خود اپنے اوپر اور، اولیاء اللہ پر۔

تنویر الابصار، اور اس کی شرح درمختار میں ہے کہ:

(وَيَقْصُد بِالْفَاظِ) التَّشَهُّد مَعَانِيُهَا مُرَادَةٌ لَّه' عَلٰی وَجْهِ الِانْشَاءِ كَاَنَّه' يُحَيِّ اللّٰهَ تَعَالٰی وَ يُسَلِّمُ عَلٰی نَبِيِّهٖ وَعَلٰی نَفْسِهٖ وَ عَلٰی اَوْلِيَآئِهٖ (لَا الْاَخْبَار) عَنْ ذٰلِكَ ذِكْره فِي الْمُجْتَبٰی)

(تنویر الابصار مع ردالمحتار، مطبوعہ بیروت ج ۱ ص ۳۴۲)

تشہد کے الفاظ سے ان کے معانی مراد ہونے چاہیں، بطور انشا گویا خدا کی تعظیم اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم، اپنے آپ پر اور اللہ کے اولیاء پر سلام بھیج رہا ہے، اس سے مراد صرف خبر دینا نہ ہو۔

علامہ حسن شرنبلالی مراقی الفلاح شرحِ نور الایضاح میں فرماتے ہیں۔

يَقْصُدُ مُعَانِيَهِ مُرَادَةٌ لَهُ علٰی انه' يُنْشِئُهَا تَحِيَّةً وَّسَلاماً مِنهُ

(مراقی الفلاح مع شرح الطحاوی مطبعۃ الازہریہ مصر، ص ۱۶۵)

اس کے معانی مراد ہوں، گویا اپنی طرف سے سلام وتحیت کا انشاء کررہا ہے۔

اسی طرح بہت علماء نے تصریح فرمائی، اس پر بعض سفہائے منکرین یہ عذر گھڑتے ہیں کہ صلوٰۃ وسلام پہنچانے پر ملائکہ مقرر ہیں تو ان میں ندا جائز ہے اور ان کے وراء میں ناجائز۔ حالانکہ یہ سخت جہالت بے مزہ ہے۔ قطع نظر بہت اعتراضوں سے جو اس پر وارد ہوتے ہیں، ان ہوشمندوں نے اتنا بھی نہ دیکھا کہ صرف درود وسلام ہی نہیں بلکہ امت کے تمام اقوال وافعال و اعمال روزانہ دو وقت سرکار عرش وقار حضور سید الابرار صلی علیہ وسلم میں عرض کئے جاتے ہیں اور یوں ہی تمام انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام اور والدین واعزاء واقارب سب پر عرضِ اعمال ہوتی ہے۔

فقیر نے وہ سب حدیثیں اپنے رسالہ "سلطنۃ المصطفیٰ فی ملکوت کل الوریٰ ۱۲۹۷ھ میں جمع کیا ہیں، یہاں اسی قدر بس ہے کہ امام اجل عبداللہ ابن مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ حضرت سعید بن المسیب رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی:

لَیْسَ مِنْ یَوْمٍ اِلَّا و تُعْرَضُ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَعْمَالُ اُمَّتِہٖ غُدْوَۃً وَّ عَشِیًّا فَیَعْرِفُھُمْ بِسِیْمَاھِمْ وَ اَعْمَالِھِمْ

(محمد عبدالباقی زرقانی، شرح مواہب اللدنیہ، دارالمعرفۃ بیروت، ج ۵ ص ۳۳۷)

یعنی کوئی دن ایسا نہیں جس میں سیّد عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پہ اعمال امت پیش نہ کئے جاتے ہوں۔

تو حضور کا اپنے امتیوں کو پہچاننا، ان کی علامت اور ان کے اعمال دونوں وجہ سے ہے: فَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعلٰی اٰلِہٖ وَصحبہٖ اجمعین

بے ربط ہیں، فقیر غفر اللہ تعالیٰ لہٗ بہ توفیق اللہ عزوجل، اس مسئلے میں ایک مبسوط کتاب لکھ سکتا ہے، مگر منصف کے لئے اسی قدر وافی اور خدا ہدایت دے تو ایک حرف کافی۔

اِکْفِنَا شَرَّ الْمُضِلِّیْنَ یَا کَافِیْ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَولٰنَا الْمُحَمَّدِ نِ الشَّافِیْ وَاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ حُمَاۃِ الدِّیْنِ الصَّافِیْ ۔ اٰمِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَo

# کتب ماخذ

| نام کتاب | نام مصنف |
|---|---|
| (۱) صحاح ستہ | |
| (۲) کتاب الاذکار | ابوذکریا نووی |
| (۳) نسیم الریاض | خفاجی |
| (۴) الکامل | |
| (۵) تہذیب التہذیب | |
| (۶) فتاویٰ شہاب رملی | |
| (۷) عیون الحکایات | ابن جوزی |
| (۸) شرح الصدور | جلال الدین سیوطی |
| (۹) اخبار الاخیار | شیخ عبدالحق |
| (۱۰) نفحات الانس | عبدالرحمٰن جامی |
| (۱۱) اطیب النعم | شاہ ولی اللہ |

ان کتب کے علاوہ اور کتب کے، حوالہ جات بھی ہیں!
مجموعی تعداد باسٹھ (۶۲) ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نَفْیُ الْفَیْءِ عَمَّنْ اَنَارَ بِنُوْرِہٖ کُلَّ شَیْءٍ

# حضور پُرنور ﷺ کے سایہ نہ ہونے کا بیان

تصنیفِ لطیف

امام اہل سنت مجدد اعظم دین و ملت
اعلیٰ حضرت عظیم البرکت سیدنا الشاہ امام
احمد رضا خاں
رضی اللہ تعالیٰ عنہ
فاضل بریلوی

# تقدیم

حضور پُر نُور علیہ السلام کو قرآن نے نور کہا ہے۔ امت مسلمہ کے عقیدے کے مطابق آپ نور ہیں، اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات ستودہ صفات کو سراپا معجزہ بنایا تھا، آپ کی ذات سے کچھ احوال و کیفیات بشریت کے تقاضوں کے مطابق سرزد ہوئے تھے اور کچھ نورانیت کے تقاضوں کے مطابق، آپ کا سایہ نہ ہونا، یہ آپ کی نورانیت کی وجہ سے تھا۔

احادیث صحیحہ، اقوال صحابہ و تابعین رضی اللہ عنہم سے ثابت ہے کہ آپ کا سایہ نہ آفتاب کی روشنی میں تھا اور نہ ماہتاب کی روشنی میں۔

مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ جن کے علم و تقویٰ کو سب ہی مانتے ہیں آپ کے سایہ نہ ہونے کی وجہ یہ لکھتے ہیں کہ ''سایہ' سایہ والی چیز سے لطیف ہوا کرتا ہے اور اللہ نے عالم خلق بلکہ عالم امر میں بھی کوئی مخلوق آپ سے زائد لطیف پیدا نہیں کی ہے تو پھر آپ کا سایہ کیونکر ہوسکتا تھا؟

بہرحال اس مسئلہ کو پوری وضاحت سے سمجھنے کے لئے نفی الفی کا مطالعہ فرمائیں، قمر التمام میں بھی اس مسئلے پر گفتگو ہے۔

مرتب

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
نَحۡمَدُهٗ وَنُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِهِ الۡکَرِیۡمِ

# قَدۡ جَآءَ کُمۡ مِّنَ اللّٰهِ نُوۡرٌ

حضور پرنور سیّد عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے جسم انور کے سایہ نہ ہونے کے اثبات و احقاق اور مخالفین کے اسکات و ازہاق میں یہ پرنور رسالہ ایمانی قلوب کو انوار الٰہی سے پرنور کر دینے والا ہے۔

**الحمد للّٰہ الذی خلق قبل الاشیاء نور نبیّنا من نورہ وفلق الانوار جمیعا من لمعات ظھورہ فھو صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم نور الانوار و ممد جمیع الشموس والاقمار سمّاہ ربّہ فی کتابہ الکریم نورًا وَّ سراجا منیرا فلولا انارتہ لما استنارت شمس ولا تبین یوم من امس ولا تعین وقت للخمیس صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ و علی المستنیرین بنورہ المحفوظین عن الطمس جعلنا اللّٰہ تعالٰی منھم فی الدنیا و یوم لا یسمع الا ھمس.**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے سایہ تھا یا نہیں۔ بیّنوا توجروا۔

**الجواب:**

بے شک اس مہرِ سپہر اصطفاء، ماہ منیر اجتباء صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے لئے سایہ نہ تھا، اور یہ امر احادیث و اقوال علمائے کرام سے ثابت اور اکابر آئمہ و فضلاء مثل حافظ رزین محدث و علامہ ابن سبع صاحب شفاء الصدور و

امام علامہ قاضی عیاض صاحب کتاب الشفا فی تعریف حقوق المصطفیٰ و امام عارف باللہ سیّدی جلال الملۃ والدین محمد بلخی رومی قدس سرہٗ و علامہ حسین بن محمد یار بکری و اصحاب سیرت شامی و سیرت حلبی و امام علامہ جلال الملّۃ والدین سیوطی و امام شمس الدین ابو الفرج ابن جوزی محدث صاحب کتاب الوفاء و علامہ شہاب الحق والدین خفاجی صاحب نسیم الرّیاض و امام احمد بن محمد خطیب قسطلانی صاحب مواہب لدنیہ و منح محمدیہ و فاضل اجل محمد زرقانی مالکی، شارح مواہب و شیخ محقق مولانا عبدالحق محدث دہلوی و جناب شیخ مجدد الف ثانی فاروقی سرہندی و بحر العلوم مولانا عبدالعلی لکھنوی و شیخ الحدیث مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب دہلوی وغیرہم اجلہ فاضلین و مقتدایان کہ آج کل کے مدعیان خام کار کو ان کی شاگردی بلکہ کلام سمجھنے کی بھی لیاقت نہیں، خلفاً عن سلف دائماً اپنی تصانیف میں اس کی تصریح کرتے آئے، اور مفتی عقل و قاضی نقل نے باہم اتفاق کر کے اس کی تاسیس وتشید کی۔

**فقد اخرج الحکیم الترمذی عن ذکو ان انّ رسول اللّٰہ صلّی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلّم لم یکن یریٰ لہ ظلّ فی شمس ولا قمر.**

(ابن جوزی کتاب الوفاء، ج ۲ ص ۴۰۷، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ)

یعنی سرورعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا سایہ نظر نہ آتا تھا، دھوپ میں نہ چاندنی میں۔

سیّدنا عبداللہ بن مبارک اور حافظ علامہ ابن جوزی محدث رحمہما اللہ تعالیٰ، حضرت سیدنا وابن سیدنا عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما، سے روایت کرتے ہیں۔

**قال لم یکن لرسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم ظل ما قام مع شمس الّا غلب ضوء ہ ضوء ھا ولا مع السّراج الاّ غلب ضوء ہ ضوء ہ.**

یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لئے سایہ نہ تھا اور نہ کھڑے ہوئے آفتاب کے سامنے مگر یہ کہ ان کا نور عالم افروز خورشید کی روشنی پر غالب آ گیا اور نہ قیام فرمایا چراغ کی ضیا میں، مگر یہ حضور تابش نور نے اس کی چمک کو دبا لیا۔

امام علام حافظ جلال الملّۃ والدّین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب خصائص کبریٰ میں اس معنی کے لئے ایک باب وضع فرمایا اور اس میں حدیث ذکوان ذکر کر کے نقل کیا۔

**قال ابن سبع من خصائصہ صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم اِنَّ ظلّہ کان لا یقع علی الارض و انہ کان نورا فکان اذا مشٰی فی الشمس او القمر لا ینظر لہ ظلّ قال بعضھم و یشھد لہ حدیث قولہ صلی اللّٰہ و سلم فی دعائہٖ واجعلنی نوراً**

(خصائص کبریٰ ج ۱ ص ۱۶۹، دارالکتب الحدیثیۃ، مصر)

یعنی ابن سبع نے کہا: حضور کے خصائص کریمہ سے ہے کہ آپ کا سایہ زمین پر نہ پڑھتا تھا اور آپ نور محض تھے، تو جب آپ دھوپ یا چاندنی میں چلتے آپ کا سایہ نظر نہ آتا تھا۔ بعض علماء نے فرمایا، اور اس کی شاہد وہ حدیث ہے کہ حضور نے دعا میں عرض کیا کہ مجھے نور کر دے۔

نیز انموذج اللبیب فی خصائص الحبیب صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم باب

ثانی فصلِ رابع میں فرماتے ہیں:

**لم یقع ظلّه علی الارض ولا رُءِیَ له ظل فی شمس ولا قمر قال ابن سبع لانّه کان نورا قال رزین لغلبة انواره.**

(جلال الدین سیوطی، اخوذج اللبیب ص ۵۳ مطبع الکتاب لاہور)

یعنی: نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا سایہ زمین پر نہ پڑا اور حضور کا سایہ نظر نہ آیا دھوپ میں اور نہ چاندنی میں، ابن سبع نے فرمایا، یہ اس لئے کہ حضور نور ہیں۔ امام رزین نے فرمایا، اس لئے کہ حضور کے انوار سب پر غالب ہیں۔

امام علامہ قاضی عیاض رحمہ اللہ تعالیٰ شفا شریف میں فرماتے ہیں۔

**وما ذکر من انه لا ظلّ تشخصه فی شمس ولا قمر لا نّه کان نورا**

(شفاء شریف ج ۱ ص ۳۰۶)

یعنی "حضور کے دلائلِ نبوت و آیاتِ رسالت سے ہے وہ بات جو مذکور ہوئی کہ آپ کے جسم انور کا سایہ نہ دھوپ میں ہوتا نہ چاندنی میں اس لئے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نور ہیں۔ انتہیٰ

علامہ شہاب الدین خفاجی رحمہ اللہ تعالیٰ اس کی شرح نسیم الریاض میں فرماتے ہیں۔ دھوپ اور چاندنی اور جو روشنیاں کہ ان میں بہ سبب اس کے کہ اجسام، انوار کے حاجب ہوتے ہیں، لہٰذا ان کا سایہ نہیں پڑتا جیسا انوار حقیقت میں مشاہدہ کیا جاتا ہے۔ پھر حدیث کتاب الوفاء ذکر کر کے، اپنی ایک رباعی انشاء کی (پڑھی) جس کا خلاصہ یہ ہے کہ سایہ احمد صلی اللہ علیہ وسلم کا دامن بہ سبب حضور کی کرامت وفضیلت کے زمین پر نہ کھینچا گیا، اور تعجب

ہے کہ باوجود اس کے تمام آدمی ان کے سائے میں آرام کرتے ہیں۔

امّی و نکتہ دان عالم
بے سایہ و سائب عالم

پھر فرماتے ہیں:

بہ تحقیق قرآن عظیم ناطق ہے، کہ آپ نور روشن ہیں، اور آپ کے بشر ہونا اس کے منافی نہیں، جیسا کہ وہم کیا گیا اگر تو سمجھے تو وہ نورٌ علیٰ نور ہیں۔

و هذا نصه الخفاجی (و) من دلائل نبوته صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم (ما ذکر) بالبناء للمجهول و الذی ذکره ابن سبع، (من انه) بیان ما الموصولة (لاظلّ لشخصه) ای جسده الشریف اللطیف اذا کان (فی شمس) ولا قمر) مما تری فیه الظلال لحجب الاجسام ضوء النیّرین و نحوهما و علل ذٰلک ابن سبع بقوله (لانّه) صلّی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم (کان نورًا) والانوار شفافة لطیفة لا تحجب غیرها والانوار لاظلّ لها کما تشاهد فی انوار الحقیقة وهٰذا رواه صاحب الوفاء عن ابن عبّاس رضی اللّٰہ تعالیٰ عنهما قال لم یکن لرسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم ظلّ و لم یقم مع شمس الاغلب ضوءه ضوءها ولا مع السراج الّا غلب ضوءه ضوءه و قد تقدّم هذا والکلام علیه ورباعیتها فیه وهی۔

مَا جرّ لظلّ احمد اذیال
فی الارض کرامةً کما قد قالوا

هذا عجب و كم به من عجب والناس بظله جميعا قالوا

وقالوا هذا من القيلولة و قد نطق القراٰن بانّه النور المبين و كونه بشرا لا ينا فيه كما تو هّم فان فهمت فهو نورٌ علٰى نور فان النور هو الظاهر بنفسه المظهر لغيره و تفصيله فى مشكٰوة الانوار. انتهٰى

(علامہ شہاب الدین خفاجی، نسیم الریاض، ج ۳ ص ۲۸۲، مطبوعہ دارالمعرفۃ، بیروت)

حضرت مولوی معنوی قدس سرّہ القوی دفترِ پنجم، مثنوی شریف میں فرماتے ہیں۔

چوں فناش از فقر پیرایہ شود　　　　او محمد وار بے سایہ شود

(مثنوی شریف، دفتر پنجم ص ۷۷ مرکزی تحقیقات فارسی پاکستان)

صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلّم

مولانا بحرالعلوم نے شرح میں فرمادیا:

درمصرع ثانی اشارہ بہ معجزہ آں سرور صلی اللہ تعالٰی و آلہ وسلم کہ آں سرور صلی اللہ علیہ وسلم را سایہ نمی افتاد۔

امام علامہ احمد بن محمد خطیب قسطلانی رحمہ اللہ تعالٰی مواہب لدنیہ و منحِ محمدیہ میں فرماتے ہیں:

رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ و آلہٖ وسلم کے سایہ نہ تھا، نہ دھوپ میں نہ چاندنی میں۔ روایت کیا اسے حکیم ترمذی نے ذکوان سے پھر ابن سبع کا حضور کے نور ہونے سے استدلال اور حدیث اجعلنی نوراً سے استشہاد ذکر کیا۔

حيث قال: لم يكن له صلّى اللّه تعالٰى عليه وسلم ظلّ فى

**شمس ولا قمر رواه الترمذی عن ذکوان و قال ابن سبع کان صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم نورًا فکان اذا مشیٰ فی الشمس او القمر لا یظهر له ظلّ قال غیره و یشهد له قوله صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم فی دعائه واجعلنی نورًا.** (مواہب لدنیہ ج ا ص ۲۸۰، مطبوعہ مصر)

اسی طرح سیرت شامی میں ہے:

**وزاد عن الامام الحکیم قال معناه لِئَلا یَطَأَ علیه کافر فیکون مذلّة له۔** (محمد بن یوسف الشامی، سبیل الہدیٰ والرشاد (سیرت شامی) ج ۲ ص ۱۲۳)

یعنی امام ترمذی نے فرمایا، اس میں حکمت یہ تھی کہ کوئی کافر سایۂ اقدس پر پاؤں نہ رکھے۔

اقول، سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما تشریف لئے جاتے تھے، کہ ایک یہودی حضرت کے گرد اپنے پاؤں سے عجیب حرکات کرتا جاتا، اس سے دریافت فرمایا، بولا بات یہ ہے کہ اور تو کچھ قابو ہم تم پر نہیں پا سکتے، جہاں جہاں تمہارا سایہ پڑتا ہے اسے پاؤں سے روندتا چلتا ہوں۔ ایسے خبیثوں کی شرارتوں سے حضرت حق عزّ وجلالہ، نے اپنے حبیب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو محفوظ فرمایا۔ نیز اسی طرح سیرتِ حلبیہ (ج ۳ ص ۳۳۲، مطبوعہ مکتبۃ الاسلامیہ، بیروت) میں ہے **قد وما فی شفاءِ الصدور** محمد زرقانی رحمہ اللہ تعالیٰ شرح میں فرماتے ہیں کہ حضور کے لئے سایہ نہ تھا، اور وجہ اس کی یہ ہے کہ حضور نور ہیں، جیسا کہ ابن سبع نے کہا۔ اور حافظ رزین محدث فرماتے ہیں، کہ سبب اس کا یہ ہے کہ حضور کا نور ساطع تمام انوار عالم پر غالب تھا اور بعض علماء نے کہا ہے کہ حکمت اس کی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ

علیہ وسلم کو بچانا ہے اس سے کہ کسی کافر کا پاؤں ان کے سائے پر پڑے (یعنی کسی کافر کا پاؤں حضور کے سائے پر نہ پڑے۔)

وہذ کلامہ: (زرقانی کی اصل عبارت)

(ولم يكن له صلى اللّٰه تعالٰى عليه وسلم ظلّ فى شمس ولا قمر) لانه كان نوراً كما قال ابن سبع و قال رزين بغلبة انواره قيل حكمة ذٰلك صيانته عن ان يطأ كافر علٰى ظلّه (رواه الترمذى الحكيم عن ذكوان ابى السّمان الزيات المدنى)

او ابى عمر والمدنى مولٰى عائشة رضى اللّٰه عنها و كل منهما ثقة من التابعين فهو مرسل لكن روى ابن المبارك و ابن جوزى، عن ابن عباس رضى اللّٰه تعالٰى عنهما لم يكن للنّبى صلى اللّٰه تعالٰى عليه وسلم ظلّ و لم يقم مع الشمس قط الاّ غلب ضوء ه ضوء الشمس ولم يقم مع سراج قطّ الاّ غلب ضوء ه ضوء السراج و (وقال ابن سبع كان صلى الله تعالٰى عليه وسلّم نوراً فكان اذا مشٰى فى الشمس او القمر لا يظهر له ظلّ) لان النور لا ظلّ له (وقال غيره و يشهد له قوله صلى اللّٰه تعالٰى عليه وسلم فى دعائه) كما سئل الله تعالٰى ان يجعل فى جميع اعضائه وجهاته نورا. ختم بقوله (واجعلنى نوراً) والنّور لا ظلّ له و به اقيم الاستشهاد انتهٰى) (علامہ زرقانی، زرقانی شرح مواہب لدنیہ ج ۴ ص ۲۵۳)

حضور کا سایہ آفتاب و ماہتاب دونوں میں نہ تھا، وہ نور تھے جیسا کہ ابن سبع نے کہا اور رزین نے کہا کہ یہ آپ کے انوار کے غلبہ کی وجہ سے تھا

ایک قول یہ ہے کہ اس میں حکمت یہ تھی کہ کوئی کافر آپ کے سائے کو بھی قدموں تلے نہ روند سکے۔ اسے حکیم ترمذی نے ذکوان سے روایت کیا، یا ابو عمرو المدنی سے جو عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے غلام تھے، یہ دونوں ثقات تابعین میں سے ہیں لہٰذا یہ روایت مرسل ہے، لیکن ابن مبارک اور ابن جوزی نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ نہ تھا اور جب کبھی آپ دھوپ میں کھڑے ہوتے تھے آپ کی روشنی دھوپ پر غالب آ جاتی تھی، اسی طرح جب چراغ کے سامنے کھڑے ہوتے تو چراغ کی روشنی پر آپ کی روشنی غالب آ جاتی تھی اور ابن سبع نے کہا کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نور تھے، جب آفتاب و ماہتاب کی روشنی میں تو آپ کا سایہ نہ ہوتا تھا کیونکہ نور کا سایہ نہیں ہوتا ہے۔ بعض دوسرے حضرات نے فرمایا کہ اس کی تائید آپ کی اس دعا سے ہوتی ہے کہ آپ نے اللہ سے دعا کی تھی کہ وہ آپ کے تمام اعضاء کو نور بنا دے اور تمام جہات کو نور بنا دے۔ پھر آپ نے اس دعا کو اس قول سے ختم کیا کہ اے اللہ مجھ کو نور بنا دے" اور نور کا سایہ نہیں ہوتا ہے۔

علامہ حسین بن محمد دیار بکری کتاب الخمیس فی احوال انفس نفیس صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم النوع الرابع ما اختص صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بہ من الکرامات میں فرماتے ہیں۔

لم یقع ظلہ علی الارض ولا رُءِیَ لہ ظلّ فی شمس ولا قمر

(تاریخ الخمیس ج ۱ ص ۲۲۸، مطبوعہ مطبع عثمان عبدالرزاق)

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا سایہ زمین پر نہ پڑتا تھا نہ دھوپ میں

اور نہ چاندنی میں نظر آتا۔

بعینہٖ اسی طرح کتاب ''نور الابصار فی مناقب آل بیت النبی الاطہار'' میں ہے۔ امام نسفی تفسیر مدارک شریف میں زیر قولہ تعالیٰ

لَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ ظَنَّ الْمُؤْمِنُوْنَ وَالْمُومِنَاتُ بِاَنْفُسِهِمْ خَیْرًا فرماتے ہیں۔(پ ۱۸ النور آیت ۱۲)

قَال عثمان رضی اللّٰه عنه اِنَّ اللّٰهَ مَا اَوْقَعَ ظِلَّکَ عَلٰی الْاَرْضِ لِئَلا یَضَعَ اِنْسَانٌ قَدَمَهُ عَلٰی ذٰلِکَ الظِلّ

امیر المومنین حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے عرض کی، بیشک اللہ تعالیٰ نے حضور کا سایہ زمین پر نہ ڈالا کہ کوئی شخص اس پر پاؤں نہ رکھ دے۔

امام ابن حجر مکی افضل القری میں زیر قول قدس سرہٗ لم یساووک فی علاک و قد حال سنامنک دونهم

انبیاء علیهم الصلوٰۃ والسلام فضائل میں حضور کے برابر نہ ہوئے، حضور کی چمک اور رفعت حضور تک ان کے پہنچنے سے مانع ہوئی، فرماتے ہیں:

هو مقتبس من تسمیته تعالٰی لنبیّه نورا فی نحو قد جاء کم من اللّٰه نورٌ و کتٰب مّبین. و کان صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم یکثر الدّعا بان اللّٰه یجعل کلّا من حواسه و اعضائه و بدنه نورا اظهارًا لوقوع ذٰلک و تفضّل اللّٰه تعالٰی علیه به لیزداد شکره و شکر امته علٰی ذٰلک کما امرنا بالدّعاء الّذی فی اٰخر البقرة

وقوعہ و تفضل اللّٰہ تعالیٰ بہ لذلک و ممّا یویّد انہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم صار نورًا انہ کان اذا مشٰی فی الشمس والقمر لا یظھر لہ ظل لانہ لا یظھر الّا للکثیف وھو صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم قد خلصہ اللّٰہ تعالیٰ من سائر الکثافات الجسمانیّۃ وصیّرہ نوراً صرفا لا یظھر لہ ظلّ اصلاً

یعنی یہ معنی اس سے لئے گئے ہیں کہ اللہ عزّ وجل نے اپنے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نام نور رکھا مثلاً اس آیت میں کہ بے شک تمہارے پاس اللہ تعالیٰ کی طرف سے نور تشریف لائے اور روشن کتاب اور حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بہ کثرت یہ دعا فرماتے کہ الٰہی میرے تمام حواس و اعضاء سارے بدن کو نور کردے اور اس دعا سے یہ مقصود نہ تھا کہ نور ہونا ابھی حاصل نہ تھا کہ اس کا حصول مانگتے تھے بلکہ یہ دعا اس امر کے ظاہر فرمانے کے لئے تھی، کہ واقع میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا تمام جسم پاک نور ہے اور یہ فضل اللہ عزوجل نے حضور پر کر دیا، جیسا ہمیں حکم ہوا ہے کہ سورہ بقرہ شریف کے آخر کی دعا عرض کریں، وہ بھی اسی اظہار وقوع فضل الٰہی کے لئے، اور حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نور محض ہو جانے کی تائید اس سے ہے کہ دھوپ یا چاندنی میں حضور کا سایہ پیدا نہ ہوتا، اس لئے کہ سایہ تو کثیف کا ہوتا ہے، اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے تمام جسمانی کثافتوں سے خالص کر کے نرا نور کر دیا، لہٰذا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے سایہ اصلاً نہ تھا۔

علامہ سلیمان جمل فتوحات احمدیہ شرح ہمزیہ میں فرماتے ہیں:

لم یکن لہ صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلّم ظلّ یظھر فی شمس ولاقمر. (ص ۵، مکتبۃ التجاریۃ الکبریٰ، مصر)

یعنی: نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ نہ دھوپ میں ہوتا نہ چاندنی میں۔

فاضل محمد فہمیہ کی اسعاف الراغبین فی سیرۃ المصطفیٰ و اھل بیتہ الطاھرین، میں ذکر خصائص نبیصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں ہے، وانّہ لا فیئ ء لہ۔ یعنی حضور کا ایک خاصہ یہ ہے کہ حضور کے لئے سایہ نہ تھا۔

مجمع البحار میں برمزش یعنی زبدہ شرحِ شفا شریف میں ہے:

من اسمائہ صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلّم النور قیل من خصائصہ صلّی اللہ تعالٰی علیہ وسلّم انّہ اذا مشٰی فی الشمس والقمر لا یظھر ظلّ (الشیخ محمد طاہر، مجمع بحار الانوار، ج ۳ ص ۴۰۲، مطبوعہ لکھنؤ، انڈیا)

حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا ایک اسم مبارک نور ہے، حضور کے خصائص سے شمار کیا گیا کہ دھوپ اور چاندنی میں چلتے تو سایہ پیدا نہ ہوتا۔

شیخ محقق مولانا عبدالحق صاحب محدث دہلوی قدس اللہ سرہ العزیز کتاب "مدارج النبوۃ" میں فرماتے ہیں:

"ونبود مرآں حضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، سایہ نہ در آفتاب و نہ در قمر، رواہ الحکیم الترمذی من ذکوان فی نوادر الاصول۔ و عجب است ازیں بزرگاں کہ ذکر نہ کردند چراغ

را۔ ونوریکہ ز اسمائے آں حضرت است، صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، ونور را سایہ نمی باشد انتہی۔

ترجمہ: سرکار دو عالم ﷺ کا سایہ سورج اور چاند کی روشنی میں نہ تھا، بروایت حکیم ترمذی از ذکوان، اور تعجب یہ ہے ان بزرگوں نے اس ضمن میں چراغ کا ذکر نہیں کیا اور نور حضور کے اسمائے مبارکہ میں سے ہے، اور نور کا سایہ نہیں ہوتا۔) (مدراج النبوۃ ج ا ص ۴۲، مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی ، کراچی)

جناب شیخ مجدد، جلد سوم مکتوبات صدم میں فرماتے ہیں:

''او را[1] صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سایہ نبود۔ در عالم شہادت سایۂ ہر شخص از شخص لطیف تر است، چوں لطیف ترے از وے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم در عالم نباشد، اورا سایۂ چہ صورت دارد۔ (مکتوبات ج ۳ ص ۹۳، مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی، کراچی) نیز اسی کے آخر مکتوب ۱۲۲ میں فرماتے ہیں۔

---

[1] حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا سایہ نہ تھا، عالمِ شہادت میں ہر چیز کا سایہ، خود اس چیز سے لطیف ہوتا ہے، چونکہ عالم میں آپ سے زائد کوئی چیز لطیف نہیں، نیز اسی مکتوب میں فرماتے ہیں کہ واجب تعالیٰ کا سایہ کیوں کر ہوگا، پھر سایہ سے اہم ہوتا ہے کہ مثل پیدا ہو سکتا اور یہ بھی کہ اصل لطیف نہیں ہے، جب محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، کا لطافت کی وجہ سے سایہ نہ تھا تو خدائے محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کا کیوں کر ممکن ہو سکتا ہے۔

واجب را تعالیٰ چرا ظل بود، کہ ظل موہم تولید مثل است و منبی از شائبہ عدم کمال لطافت اصل۔ ہرگاہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم را از لطافت ظل نبود، خدائے محمد را چگونہ ظل باشد (مکتوبات ج ۳ ص ۱۵۵، مدینہ پبلشنگ کمپنی، کراچی)

مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ تفسیر عزیزی سورہ والضحیٰ میں لکھتے ہیں: سایۂ ایشاں بر زمیں نمی افتاد۔ (تفسیر عزیزی ج ۳ ص ۳۱۲)

فقیر کہتا ہے، غفر اللہ لہ، استدلال امام ابن سبع کا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سراپا نور ہونے سے جس پر بعض علماء نے حدیث واجعلنی نوراً، سے استشہاد اور علمائے لاحقین نے اسے اپنے کلمات میں بنظر احتجاج یاد کیا، ہمارے مدعا پر دلالت واضح یہ ہے، کہ دلیل شکل اول بدیہی الانتاج دو مقدموں سے مرکب صغریٰ یہ کہ، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نور ہیں، اور کبریٰ یہ کہ نور کیلئے سایہ نہیں۔ جو شخص ان مقدموں کو تسلیم کرے گا، تو نتیجہ یعنی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے سایہ نہ تھا، آپ ہی پائے گا، اور دونوں مقدموں سے کوئی بھی مقدمہ ایسا نہیں ہے۔ جس میں مسلمان ذی عقل کو کوئی گنجائش گفتگو ہو، کبریٰ تو ہر عاقل کے نزدیک بدیہی اور مشاہدۂ بصر اور شہادت بصیرت سے ثابت، کہ سایہ تو، اس جسم کا پڑے گا جو کثیف ہو، اور انوار کو اپنے ماوراء سے حاجب، نور کا سایہ پڑے تو تنویر کون کرے۔ مثلاً دیکھو، آفتاب کے لئے سایہ نہیں اور صغریٰ، یعنی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نور ہونا مسلمان کا تو ایمان ہے، حاجت بیان حجت نہیں، مگر تبکیت معاندین کے لئے اس قدر اشارہ ضروری ہے کہ حق سبحانہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔

یَآ اَیُّھَا النَّبِیُّ اِنَّآ اَرْسَلْنٰکَ شَاھِدًا وَّ مُبَشِّرًا وَّ نَذِیْرًا وَّ دَاعِیًا اِلَی اللّٰہِ بِاِذْنِہٖ وَ سِرَاجًا مُّنِیْرًاO (پ۲۲ الاحزاب آیت ۴۵، ۴۶)

اے نبی! ہم نے تمہیں بھیجا، گواہ اور خوش خبری دینے والا اور ڈر سنانے والا اور خدا کی طرف بلانے والا اور چراغ چمکتا۔

یہاں سراج سے مراد چراغ ہے، یا ماہ یا مہر، سب صورتیں ممکن ہیں، اور خود قرآنِ عظیم میں آفتاب کو سراج فرمایا: وَجَعَلَ الْقَمَرَ فِیْھِنَّ نُوْرًا وَّجَعَلَ الشَّمْسَ سِرَاجًا۔ اور بنایا پروردگار نے چاند کو نور آسمانوں میں اور بنایا سورج کو چراغ۔ اور فرماتا ہے۔

قَدْ جَآءَ کُمْ مِّنَ اللّٰہِ نُوْرٌ وَّ کِتٰبٌ مُّبِیْنٌO (پ ۶ المائدہ آیت ۱۵)

بہ تحقیق آیا تمہارے پاس خدائے تعالیٰ کی طرف سے ایک نور اور کتاب روشن۔

علمائے فرماتے ہیں۔ یہاں نور سے مراد محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں۔ اسی طرح آیہ کریمہ والنجم اذا ھویٰ (النجم:۱) میں امام جعفر صادق اور کریمہ وما ادریٰک ما الطارق النجم الثاقب (پ۳۰ الطارق آیت ۲،۳) میں بعض مفسرین نجم اور نجم ثاقب سے ذات پاک سیّد لولاک مراد لیتے ہیں۔ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) (علامہ قاضی عیاض، شفا شریف ج ۱ ص ۲۸، ۳۵)

بخاری و مسلم وغیرہما کی احادیث میں بہ روایت ابن عباس رضی اللہ عنہما حضور سرور عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے ایک دعا منقول، جس کا خلاصہ یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ فِیْ قَلْبِیْ نورا وَ فِی بَصَرِی نور اوَفِی سَمْعِی

نُورًا وَفِیْ عَصَبِیْ نُورًا وَفِیْ لَحْمِیْ نُورًا وَفِیْ دَمِیْ نُورًا وَ فِیْ شَعْرِیْ نُورًا وَ فِیْ بَشَرِیْ نُورًا وَ عَنْ یَّمِیْنِیْ نُورًا وَ عَنْ شِمَالِیْ نُورًا وَ اَمَامِیْ نُورًا وَ خَلْفِیْ نُورًا وَفَوْقِیْ نُورًا وَ تَحْتِیْ نُورًا وَّ اجْعَلْنِیْ نُوْرًا (مسلم شریف ج ۱ ص ۲۶۱، مطبوعہ مطبع مجتبائی، دہلی)

کہ: اے اللہ میرے دل اور میری جان اور میری آنکھ، اور میرے کان اور میرے گوشت وپوست وخون واستخواں اور میرے زیر و بالا و پس و پیش و چپ و راست اور ہر عضو میں نور اور مجھے نور کر دے۔

جب وہ یہ دعا فرماتے ہیں، ان کے سننے والے نے انھیں ضیائے تابندہ ومہر درخشندہ ونور الٰہی کہا۔ پھر اس جناب کے نور ہونے میں مسلمان کو کیا شبہ رہا؟

حدیث ابن عباس میں ہے کہ ان کا نور چراغ وخورشید پر غالب آ جاتا۔ اب خدا جانے غالب آنے سے یہ مراد ہے، کہ ان کی روشنیاں حضور کے سامنے پھیکی پڑ جاتیں، جیسے چراغ پیش مہتاب یا یکسر ناپدید و کالعدم ہو جاتیں، جیسے ستارے حضور آفتاب، ابن عباس کی حدیث میں ہے:

اذا تکلم رُءِیَ کالنّور یخرج من بین ثنایاہ (شفاء شریف ج ۱ ص ۵۵ شمائل ترمذی ص ۲،۳ آمین کمپنی، دہلی)

جب حضور کلام فرماتے تو دندان مبارک سے نور چھنتا نظر آتا۔

ہند وصاف کی حدیث میں وارد ہے:

یَتلاَلَاُ وجھہ تلالُوًا لَقَمَرِ لَیْلَۃَ الْبَدْرِ اقنی العرنین لَہٗ نُوْرٌ یَعْلُوْہُ یَحْسِبُہٗ مَنْ لَمْ یتلط اشم انوار المتجرد

یعنی: حضور اقدس کا چہرہ چودھویں رات کے چاند کی طرح چمکتا۔ بلند بنی تھی، اور اس پر ایک نور کا بقعہ متجلی رہتا، کہ آدمی خیال نہ کرے تو ناک اس کی روشن نور کے سبب بہت اونچی معلوم ہو۔ کپڑوں سے باہر جو بدن تھا، یعنی چہرہ اور ہتھیلیاں وغیرہ نہایت روشن و تابندہ تھا صلی اللہ تعالیٰ علی کل عضو من جسمہ الانوار الاعطر و بارک وسلم

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

کان الشمس تجری فی وجھه (شفا شریف ج ا ص ۵۱)

گویا آفتاب ان کے چہرے میں رواں تھا۔

اور فرماتے ہیں: اذا ضحک یَتَلَؤلُؤُء الجلبر ۔ (شفا شریف ج ا ص ۵۱) جب، حضور تبسم فرماتے تو دیواریں روشن ہو جاتیں۔

ربیع بنت معوذ فرماتی ہیں:

لو رأیته لقلت الشمس طالعة (خصائص کبریٰ ا ص ۱۷۹ دارلکتب الحدیثیہ، مصر)

اگر تو انھیں دیکھتا تو ضرور کہتا کہ آفتاب طلوع کر رہا ہے۔

ابوقرصافہ کی ماں اور خالہ فرماتی ہیں۔ راینا کان النور یخرج من فیــــہ ۔ (مجمع الزوائد ج ۸ ص ۲۸۹، دارالکتاب بیروت) ہم نے نور سا نکلتا دیکھا ان کے دہان پاک سے۔

احادیث کثیرہ مشہورہ میں وارد، کہ جب حضور پیدا ہوئے، ان کی روشنی سے بصرہ اور روم و شام کے محل روشن ہو گئے۔ چند روایتوں میں ہے، اضاء لہ ما بین المشرق والمغرب (علامہ یوسف نبہانی، انوار محمدیہ، ج ا ص ۲۴۰

مطبوعہ مکتبہ الشیق استانبول، ترکی) شرق سے غرب تک منور ہوگیا۔ اور بعض میں ہے: استلأت الدنیا کلھا نوراً (خصائل کبریٰ ج ا ص ۱۱۸، دارالکتب الحدیثیہ، مصر) تمام دنیا نور سے بھر گئی۔ حضرت آمنہ حضور کی والدہ ماجدہ فرماتی ہیں:

رایتُ نورًا ساطعًا من راسہٖ قد بلغ السماء

(خصائصِ کبریٰ ج ا ص ۱۲۲)

میں نے ان کے سر سے ایک نور بلند ہوتا دیکھا کہ آسمان تک پہنچا۔

ابن عساکر نے ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی کہ میں (کپڑا) سیتی تھی، سوئی گر پڑی۔ تلاش کی، نہ ملی۔ اتنے میں رسول اللہصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تشریف لائے۔ حضور کے نور رخ مبارک کی شعاع سے سوئی ظاہر ہوگئی۔ (یعنی مل گئی) (تاریخ ابن عساکر بحوالہ خصائص کبریٰ ج ا ص ۱۵۶)

علامہ فاسی مطالع المسرات میں علامہ ابن سبع سے نقل کرتے ہیں۔

کان النبی صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ و سلم یضیٔی البیت المظلم من نورہ

(علامہ محمد المہدی الفاسی، مطالع المسرات، ص ۳۹۳، مکتبہ رضویہ فیصل آباد)

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نور مبارک سے خانۂ تاریک روشن ہو جاتا۔

اب نہیں معلوم کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے سایہ ثابت نہ ہونے میں کلام کرنے والا آپ کے نور ہونے کا انکار کرے گا یا انوار کے لئے بھی سایہ مانے گا، یا مختصر طور پر یوں کہے کہ یہ تو بالیقیں معلوم کہ سایہ

جسم کثیف کا پڑتا ہے۔ نہ کہ جسم لطیف۔ اب مخالف سے پوچھنا چاہیئے، تیرا ایمان گواہی دیتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا جسم لطیف نہ تھا، عیاذاً باللہ، کثیف تھا، اور جو اس سے تحاشی کرے، تو پھر عدم سایہ کا انکار کیوں کرتا ہے؟

بالجملہ جب کہ حدیثیں اور اتنے اکابر آئمہ کی تصریحات موجود کہ اگر مخالف اپنے کسی دعوے میں ان میں سے ایک کا قول پائے، کس خوشی سے معرض استدلال میں لائے، جاہلانہ انکار، مکابرہ وکج بحثی ہے۔ زبان ہر ایک کی اس کے اختیار میں ہے، خواہ دن کو رات کہہ دے اور شمس کو ظلمات۔ آخر کار مخالف جو سایہ ثابت کرتا ہے اس کے پاس بھی کوئی دلیل ہے، یا فقط اپنے منہ سے کہہ دیا، جیسے ہم حدیثیں پیش کرتے ہیں مخالف کے پاس بھی کوئی حدیث ہوتو وہ بھی دکھائے، ہم ارشادات علماء سند میں لاتے ہیں تو وہ بھی ایسے ہی آئمہ کے اقوال سنائے، یا نہ کوئی دلیل دے نہ سند، اور گھر بیٹھے اسے الہام ہوا، کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا سایہ تھا۔ مجرد ما وشما پر قیاس تو ایمان کے خلاف ہے۔ ع

چہ نسبت خاک را با عالم پاک

بے شک وہ بشر ہیں، مگر عالم علوی سے لاکھوں درجہ اشرف۔ اور جسم انسانی رکھتے ہیں، مگر ارواح وملائکہ سے لا انتہا درجہ الطف۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خود فرماتے ہیں:

لَسْتُ كَمِثْلِكُمْ: میں تمہاری طرح نہیں ہوں۔ (بخاری ج ا ص ۲۶۳، انجمن نقشبندیہ قصور)

ویروی کَهیئَتِکم: میں تمہاری ہیئت پر نہیں ہوں۔(مسلم ج ۱ص ۳۵۱، مجتبائی دہلی)

و یروی اَیُّکُمْ مِثْلِیْ: تم میں سے کون مجھ جیسا ہے۔(مسلم ج ۱ ص ۳۵۱)

آخر علامہ خفاجی کا ارشاد نہ سنا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بشر ہونا نور درخشندہ ہونے کے منافی نہیں، اور اگر تو سمجھے تو وہ نورٌ علی نور ہیں، پھر صرف اس قیاس فاسد پر کہ ہم سب کا سایہ ہوتا ہے، ان کا بھی ہوگا۔ ثبوت سایہ ماننے اور اس کی نفی میں کلام کرنا عقل و ادب سے کس قدر دور پڑتا ہے۔[۱]

اَلا اِنَّ مُحَمَّدًا بَشَرٌ لا كَالْبَشَرِ
بَلْ هُوَ يَاقُوْتٌ بَيْنَ الْحَجَرِ

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْن وبَارِک وسلم

فقیر کو حیرت ہے کہ ان بزرگوں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے معجزات ثابتہ و خصائص صحیحہ کے انکار میں اپنا کیا فائدہ دینی و دُنیوی تصور کیا ہے۔ ایمان بے محبت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حاصل نہیں ہوتا، اور وہ خود فرماتے ہیں:

لا يُؤْمِنُ اَحَدُكُمْ حَتّٰى اَكُوْنَ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِنْ وَالِدِهٖ وَوَلَدِهٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ (بخاری شریف ج ۱ ص ۷، مکتبہ ہاشمیہ میرٹھ، انڈیا)

[۱] آگاہ ہو جاؤ محمد بشر تو ہیں، بشر کی طرح نہیں، جس طرح یاقوت پتھروں کے درمیان ہو۔ ۱۲

تم میں سے کوئی مسلمان نہیں ہونے کا جب تک میں اسے اس کے ماں، باپ اور اولاد اور سب آدمیوں سے پیارا نہ ہوں۔

یعنی حضور نے فرمایا کہ سب سے زیادہ مجھ کو عزیز اور پیارا جاننے والا ہی مومن ہوسکتا ہے، اور آفتاب نیم روز کی طرح روشن کہ آدمی ہمہ تن اپنے محبوب کے نشرِ فضائل وتکثیر مدائح میں مشغوف رہتا ہے۔ سچی فضیلتوں کو مٹانا اور شام وسحر نفی محاسن کی فکر میں رہنا دشمن کا کام ہے نہ کہ دوست اور محبّ کا۔

جانِ برادر! کبھی تو نے سنا ہے، کہ تیرا محبوب تجھ کو منانے کی فکر میں ہے، اور پھر محبوب بھی کیسا جانِ ایمان اور کانِ احساس، جسے اس کے مالک نے تمام جہان کے لئے رحمت بھیجا اور اس نے تمام عالم کا بارتن نازک پر اُٹھالیا۔ تمہارے غم میں دن کا کھانا اور رات کا سونا ترک کر دیا۔ تم رات دن لہو ولعب اور اس کی نافرمانیوں میں مشغول۔ اور وہ شب و روز تمہاری بخشش کے لئے گریاں وملول۔ جب وہ جانِ رحمت و کانِ رافت پیدا ہوا، دربار الٰہی میں سجدہ کیا اور رَبِّ هَبْ لِیْ اُمَّتِی فرمایا، اور جب قبر شریف میں اتارا تو لبِ جاں بخش کو جنبش تھی، بعض صحابہ نے کان لگا کر سنا تو آہستہ آہستہ اُمَّتِی اُمَّتِی (مدارج النبوۃ ص ۵۶۸ مکتبوعہ نولکشور کانپور) فرماتے تھے۔

قیامت کے دن جب کہیں پناہ نہ مل سکے گی تو انہیں کے دامن میں پناہ ملے گی۔ تمام انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام سے، نَفْسِیْ نَفْسِیْ اِذْهَبُوْ اِلٰی غَیْرِیْ (مسلم شریف ج ۱ ص ۱۱۱، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی) سنو گے، اور اس غم خوار امت کے لبِ مبارک پر امّتی کا نعرہ ہوگا۔ بعض روایات میں ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں، جب انتقال کروں گا تو صور پھونکنے کے وقت تک قبر میں امّتی امّتی پکاروں

گا۔ کان بجنے کا یہی سبب ہے، کہ اکثر اوقات بلکہ ہر آن وہ آواز جاں گداز اس معصوم عاصی نواز کی بلند ہے جو گاہے ہم جیسے کسی غافل و مدہوش کے گوش تک پہنچی ہے۔ روح اس کا ادراک کرتی ہے۔ اسی سبب سے اس وقت درود شریف پڑھنا مستحب ہوا، کہ جو محبوب ہر آن ہماری یاد میں ہے، کچھ دیر ہم ہجراں نصیب بھی اس کی یاد میں صرف کریں۔

وائے بے انصافی! ایسے غم خوار پیارے کے نام پر جان نثار اور اس کی مدح وستائش ونشر فضائل سے آنکھوں کو روشنی اور دل کو ٹھنڈک دینا واجب ہے، یا یہ کہ حتی الوسع روشن چاند پر خاک ڈالے، اور بے سبب ان کی سچی اور روشن خوبیوں میں خواہ مخواہ انکار نکالے۔

اے عزیز! چشم خورد بیں میں سرمۂ انصاف لگا اور گوشِ قبول سے پنبۂ اعتساف نکال۔ پھر یہ تمام اہل اسلام بلکہ ہر مذہب و ملّت کے عقلاء اور دانش مندوں سے پوچھنا، پھر اگر ایک منصف ذی عقل بھی تجھ سے کہہ دے کر کہ نشر محاسن وتکثیر مدائح نہ دوستی کا مقتضا نہ ردّ فضائل ونفی کمالات غلامی کے خلاف، تو تجھے اختیار ہے، ورنہ خدا ورسول سے شرما اور اس حرکت بے جا سے باز آ۔ یقین جان لے کہ رسول للہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خوبیاں تیرے مٹانے سے ہرگز نہ مٹیں گی۔

جان برادر! اپنے ایمان پر رحم کر۔ سمجھ اور بغور دیکھ کہ خدائے تعالیٰ سے کسی کا کیا بس چلے گا، اور جس کی شان وہ بڑھائے اسے کون گھٹا سکتا ہے۔ آئندہ تجھے اختیار ہے۔ ہدایت کا دار و مدار فضلِ الٰہی پر ہے۔ ہم پر محض بلاغ مبین تھا۔ اس سے بحمد اللہ فراغت پائی اور اگر اب بھی تیرے دل میں کوئی شک وشبہ یا ہمارے کسی دعوے پر دلیل یا کسی اجمال پر تفصیل درکار

ہوتو فقیر کا رسالہ مسمّٰی بہ قمر التمام فی نفی الظلّ عن سیّد الانام علیہ و علی الہٖ الصلوٰۃ و السّلام، جسے فقیر نے بعد ورود اس سوال کے تالیف کیا، مطالعہ کیجیے، انشاء اللہ بیان شافی پاؤ گے، اور مرشد کافی۔ ہم نے اس رسالے میں اس مسئلہ کی غایت تحقیق ذکر کی ہے اور نہایت نفیس دلائل سے ثابت کر دیا ہے کہ حضور سراپا نور تابندہ و درخشندہ، ذی شعاع و اضاءت، بلکہ معدن انوار و افضل مضیأت بلکہ در حقیقت بعد جناب الٰہی کی جناب سے ایک علاقہ اور انتساب کے سبب اور بھی ثابت کیا ہے کہ ثبوت معجزات صرف اسی پر موقوف نہیں کہ حدیث شریف اور قرآن کریم میں بالتصریح ان کا ذکر نہ ہو بلکہ ان کے لئے تین طریقے ہیں اور یہ بھی بیان کر دیا گیا ہے کہ پیشوایانِ دین کا داب[1] ان معاملات میں ہمیشہ قبول وتسلیم رہا ہے۔ اور اگر کہیں قرآن مجید، اور حدیث شریف سے ثبوت نہ ملا تو اپنی نظر کا قصور سمجھا نہ یہ کہ باوجود ایسے کافی ثبوت کے کہ احادیث اور آئمہ اکابرین کی تصریحات اور کافی دلیلیں سب کچھ موجود پھر بھی اپنی ہی کہتے جاؤ۔ انکار کے سوا کچھ زبان پر نہ لاؤ۔ اور اس کے علاوہ اور بھی فوائد شریفہ اور ابحاث لطیفہ بھی ہیں۔ جو دیکھے گا، انشاء اللہ لطفِ جاں فزا پائے گا۔

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ o وَصَلَّی اللّٰهُ تعالٰی عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَصْهَارِهٖ وَ اَنْصَارِهٖ وَاَتْبَاعِهٖ اَجْمَعِیْنَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ اٰمین o وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

کتبہ: عبدہ المذنب احمد رضا عفی عنہ

بمحمد ن المصطفیٰ صَلَّی اللّٰه تعَالٰی عَلَیْهِ واٰلِهٖ وسَلّم

---

[1] طریقہ

# قصیدۂ نور

تو ہے سایہ نُور کا ہر عضو ٹکڑا نور کا
سائے کا سایہ نہیں ہوتا نہ سایہ نور کا

تیری نسل پاک میں ہے بچہ بچہ نور کا
تو ہے عینِ نور تیرا سب گھرانا نور کا

چاند جھک جاتا جدھر انگلی اُٹھاتے مہد میں
کیا ہی چلتا تھا اشاروں پر کھلونا نور کا

یہ جو مہر و مہ پہ ہے اطلاق آتا نور کا
بھیک تیرے در کی ہے استعارہ نور کا

میں گدا تو بادشہ بھر دے پیالہ نور کا
نور دن دونا ترا، دے ڈال صدقہ نور کا

جو گدا دیکھو لئے جاتا ہے توڑا نور کا
نور کی سرکار ہے کیا اس میں توڑا نور کا

بھیک لے سرکار سے لا جلد کاسہ نور کا
ماہ نو طیبہ میں بٹتا ہے مہینہ نور کا

انبیاء اجزاء ہیں تو بالکل ہے جملہ نور کا
اس علاقہ سے ہے ان پر نام سچا نور کا

شمع دل، مشکوٰۃ تن، سینہ زجاجہ نور کا
تیری صورت کے لئے آیا ہے سورہ نور کا

نور کی سرکار سے پایا دو شالہ نور کا

ہو مبارک تم کو ذوالنورین جوڑا نور کا

ک گیسو ھ دہن ی ابرو آنکھیں

کھیعص ان کا ہے چہرہ نور کا

اے رضا یہ احمد نوری کا فیضِ نور ہے

ہوگئی میری غزل بڑھ کر قصیدہ نور کا

☆☆☆

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِماً اَبَدًا

عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّھِمٖ

☆☆☆

# کتب ماخذ

| نام کتاب | نام مصنف |
|---|---|
| (۱) ترمذی | ابوعیسیٰ ترمذی |
| (۲) خصائص کبریٰ | جلال الدّین سیوطی |
| (۳) | |
| (۴) شفا | قاضی عیاض |
| (۵) نسیم الریاض | خفاجی |
| (۶) مثنوی | مولانا رومیؒ |
| (۷) مواہب اللدنیہ | احمد قسطلانی |
| (۸) کتاب الخمیس | حسین دیار بکری |
| (۹) نورالابصار | |
| (۱۰) تفسیر مدارک | محمد بن عمر |
| (۱۱) افضل القریٰ | ابن حجر |
| (۱۲) فتوحاتِ احمدیہ | علّامہ سلیمان جمل |
| (۱۳) اسعاف الراغبین | فاضل بن محمد فہمیہ |
| (۱۴) مجمع البحار | یوسف نبہانی |
| (۱۵) مدارج النبوۃ | عبدالحق محدث دہلوی |
| (۱۶) مکتوبات مجددؒ | شیخ احمد سرہندی |
| (۱۷) مطالع المسرات | علامہ فاسی |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مُنَبّہ المُنیَّہ بوصول الحبیب الی العرش والرؤیہ

# حضور پُر نور عرش پر تشریف لے گئے اور دیدارِ الٰہی سے بے قید جہت و مکان مُستفید ہوئے

تصنیفِ لطیف

امام اہلسنت مجدد دین و ملت اعلیٰحضرت عظیم البرکت احمد رضا خاں فاضل بریلوی

# تقدیم

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج ہوئی اور آپ جسمانی طور پر آسمانوں پر تشریف لے گئے۔ یہاں دو باتیں غور طلب ہیں، پہلی تو یہ کہ آیا آپ عرش پر بھی تشریف لے گئے یا نہیں؟ اور دوسری چیز یہ کہ آپ نے اللہ کا دیدار کیا یا نہیں؟ بعض روایات سے بہ ظاہر یہ مغالطہ ہوتا ہے کہ آپ نے دیدار نہیں کیا چنانچہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا مذہب یہ ہے کہ آپ نے اللہ کا دیدار نہیں کیا اور وہ اس آیت سے استدلال کرتی ہیں۔

لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ (پ۷ الانعام آیت ۱۰۳) نگاہیں اس کا ادراک نہیں کرسکتی ہیں۔

اس کے برعکس خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

رَأَيْتُ رَبِّيْ عَزَّوَجَلَّ فِيْ اَحْسَنِ صُوْرَةٍ

میں نے اپنے رب عزوجل کو حسین ترین صورت میں دیکھا۔

بہرحال یہ مسئلہ معرکۃ الارا ہے، اس کی پوری تحقیق اعلیٰ حضرت کے رسالہ "منبہ المنیہ" سے ہوتی ہے، مطالعہ کیجئے اور اعلیٰ حضرت کی داد تحقیق دیجئے۔

مرتب

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شب معراج نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا اپنے رب کو دیکھنا کس حدیث سے ثابت ہے۔ بیـــنـــوا توجروا۔

الجواب:

الاحادیث المرفوعہ۔ امام احمد اپنی مسند میں حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی:

قال قال رسول اللّٰہ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم رئیت ربّی عزّوجلّ

یعنی، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے رب عزّ وجل کو دیکھا۔

امام علامہ جلال الدین سیوطی خصائص کبریٰ اور علّامہ عبدالرؤف مناوی تیسیر شرح جامع صغیر میں فرماتے ہیں، یہ حدیث بسند صحیح ہے۔

ابن عساکر حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی، حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

لِانّ اللّٰہ اعطی موسی الکلام و اعطانی الرّویۃ لوجھہ وفضلنی بالمقام المحمود والحوض المورد.

بے شک اللہ تعالیٰ نے موسیٰ کو دولت کلام بخشی اور مجھے اپنا دیدار عطا فرمایا، مجھ کو شفاعت کبریٰ اور حوض کوثر سے فضیلت بخشی۔

وہی محدث حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی:

قال لی ربی نحلت ابراھیم خلتی و کلمت موسٰی تکلیما و اعطیتک یا محمّد کفا حا

یعنی: رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں: مجھے میرے رب عزّ وجل نے فرمایا، میں نے ابراہیم کو اپنی دوستی دی اور موسیٰ سے کلام فرمایا اور تمہیں اے محمد مواجہ بخشا کہ بے پردہ و حجاب تم نے میرا جمال پاک دیکھا۔

فی مجمع البحار کفا حا ای مواجھةً لیس بینھما حجاب ولا رسول.

ابن مردویہ بنت ابی بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی:

سمعت رسول اللّٰہ صلّی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلّم وھو یصف سدرة المنتھٰی (وذکر الحدیث الٰی ان قالت) فقلت یا رسول اللّٰہ ما رأیت عندھا یعنی ربه

یعنی، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سدرۃ المنتہیٰ کا وصف بیان فرماتے تھے ،میں نے عرض کی: یا رسول اللہ !حضور نے اس کے پاس کیا دیکھا؟ فرمایا مجھے اس کے پاس اپنے رب کا دیدار ہوا۔

اثار الصحابہ ترمذی شریف میں حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی:

اما نحن بنوھا شم فنقول ان محمّدا رای ربه مرتین

ہم بنی ہاشم اہل بیت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دوبار دیکھا۔

ابن اسحٰق عبداللہ بن ابی سلمہ سے راوی:

**انّ ابن عمر ارسل الٰی ابن عباس یسأله هل رای محمد صلّی الله تعالی علیه وسلم ربّه فقال نعم**

یعنی ، حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے دریافت کروایا، کیا محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا؟ انھوں نے جواب دیا، ہاں۔

جامع ترمذی ومعجم طبرانی میں عکرمہ سے مروی، واللفظ للطبرانی عن ابن عباس۔

**قال نظر محمد الٰی ربه قال عکرمة فقلت له نظر محمّد الٰی ربه قال نعم جعل الکلام لموسٰی والخلة لا براهیم والنظر لمحمّد صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم (زاد الترمذی) فقد رَءٰی ربه مرتین**

یعنی، حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا "محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہٖ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا، عکرمہ ان کے شاگرد کہتے ہیں، میں نے عرض کی، کیا محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا؟ فرمایا: ہاں، اللہ تعالیٰ نے موسیٰ کے لئے کلام رکھا اور ابراہیم کے لئے دوستی اور محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے دیدار اور بے شک محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کو دوبار دیکھا۔

امام ترمذی فرماتے ہیں، یہ حدیث حسن ہے۔ امام نسائی اور امام ابن خزیمہ وحاکم وبیہقی کی روایت میں ہے، واللفظ للبیہقی۔

**اتعجبون ان تکون الخلة لا براهیم والکلام لموسٰی والرّویة لمحمد صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم**

کیا ابراہیم کے لئے دوستی، اور موسیٰ کے لئے کلام اور محمد صلی اللہ تعالیٰ

علیہ وسلم کے لئے دیدار ہونے میں تمہیں کچھ اچنبھا ہے۔
حاکم نے کہا: یہ حدیث صحیح ہے۔ امام قسطلانی و زرقانی نے فرمایا: اس کی سند جید ہے۔
طبرانی معجم اوسط میں راوی:

**عن عبداللّٰہ ابن عبّاس ان کان یقول ان محمدًا صلّی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم رای ربہ مرتین مرۃ ببصرہ و مرتہ بفوادہٖ**

یعنی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے، بے شک محمد ﷺ نے دوبارہ اپنے رب کو دیکھا، ایک بار اس آنکھ سے اور ایک بار دل کی آنکھ سے۔
امام سیوطی و امام قسطلانی و علامہ شامی و علامہ زرقانی فرماتے ہیں، اس حدیث کی سند صحیح ہے
اور امام آلائمہ و امام بزار حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی:

**ان محمد ا صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم رای ربہ عزّوجلّ:**

بے شک محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے رب عزوجل کو دیکھا۔
امام احمد قسطلانی و عبدالباقی زرقانی فرماتے ہیں، اس کی سند قوی ہے،
محمد بن اسحٰق کی حدیث میں ہے:

**ان مروان سال ابا ھریرۃ رضی اللّٰہ عنہ ھل رای محمّد صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم ربہ فقال نعم**

یعنی مروان نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پوچھا، کیا محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا؟ فرمایا، ہاں!
اخبار: مصنف عبدالرزاق میں ہے:

عن معمر عن الحسن البصری انه کان یحلف باللّٰہ لقد رای محمد صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم

یعنی، امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ قسم کھا کر فرمایا کرتے، بے شک محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا۔

اسی طرح امام ابن خزیمہ حضرت عروہ بن زبیر سے، کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پھوپھی زاد بھائی کے بیٹے اور صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نواسے ہیں، راوی کہ وہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو شب معراج دیدار الٰہی ہونا مانتے۔ و انه کان یشتد علیه انکارها اور ان پر اس کا انکار سخت گراں گزرتا اھ ملتقطا۔

یوں ہی کعب الاحبار عالم کتب سابقہ و امام ابن شہاب زہری قرشی و امام مجاہد مخزومی مکی و امام عکرمہ بن عبداللہ مدنی ہاشمی و امام عطا بن رباح قرشی مکی، استاد امام ابو حنیفہ اور امام مسلم بن صبیح ابو الضحیٰ کوفی وغیرہم جمیع تلامذۂ عالم قرآن حبر الائمہ عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا بھی یہی مذہب ہے۔ امام قسطلانی مواہب لدنیہ میں فرماتے ہیں:

اخرج ابن خزیمة عن عروة بن زبیر اثباتها و به قال سائر اصحاب ابن عباس وجزم به کعب الاحبار والزهری الخ

اقوال من بعدہم من آئمۃ الدین امام خلّال السنہ میں اسحٰق بن مروزی سے راوی، حضرت امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ تعالیٰ رویت کو ثابت مانتے اور اس کی دلیل فرماتے، قول النبی صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم رأیت ربی۔ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد ہے، میں نے اپنے رب کو دیکھا۔

اھ مختصرا۔

نقاش اپنی تفسیر میں اس امام سند الانام رحمہ اللہ تعالیٰ سے راوی:

**انہ قال اقول بحدیث ابن عباس بعینہ رای ربہ راہ راہ حتی انقطع نفسہ**

یعنی، انھوں نے فرمایا، میں حدیث ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا معتقد ہوں، نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے رب کو اسی آنکھ سے دیکھا دیکھا، دیکھا، دیکھا، یہاں تک فرماتے رہے کہ سانس ٹوٹ گئی۔

امام ابن الخطیب مصری مواہب شریف میں فرماتے ہیں۔ **جزم بہ معمر و آخرون و ھو قول الاشعری و غالب اتباعہ:** یعنی امام معمر بن راشد بصری اور ان کے سوا اور علماء نے اس پر جزم کیا، اور یہی مذہب ہے امام اہل سنت امام ابوالحسن اشعری اور ان کے غالب پیرووں کا۔

علامہ شہاب خفاجی، نسیم الریاض شرح شفائے امام قاضی عیاض میں فرماتے ہیں:

**الا صح الرّاجح انہ صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم رای ربہ بعین راسہ حین اسری بہ کما ذھب الیہ اکثر الصّحابۃ**

مذہب اصح و راجح یہی ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے شب اسریٰ اپنے رب کو بہ چشم سر دیکھا جیسا کہ جمہور صحابۂ کرام کا یہی مذہب ہے۔

امام نووی شرح صحیح مسلم میں، پھر علامہ محمد بن عبدالباقی شرح مواہب میں فرماتے ہیں:

الرّاجح عند اکثر العلماء انه صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم رای ربه بعین راسه لیلة المعراج

جمہور علماء کے نزدیک راجح یہی ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے شب معراج اپنے رب کو انھیں آنکھوں سے دیکھا۔

آئمہ متاخرین کے جدا جدا اقوال کی حاجت نہیں کہ وہ حد شمار سے خارج اور لفظ اکثر العلماء کہ منہاج میں فرمایا کافی و مغنی واللہ اعلم۔

مسئلہ:

از کانپور محلہ بنگالی محل، مرسلہ حامد علی خاں و کاظم حسین ۱۱ محرم الحرام ۱۳۲۰ھ

کیا فرماتے ہیں، علمائے دین اس مسئلے میں کہ ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا شب معراج مبارک عرش عظیم تک تشریف لے جانا علمائے کرام و آئمہ اعلام نے تحریر فرمایا ہے یا نہیں؟ زید کہتا ہے، یہ محض جھوٹ ہے۔ اس کا یہ کہنا کیسا ہے؟ بینوا توجروا.

الجواب: بے شک علمائے کرام آئمہ دین عدول، ثقات معتمدین، اپنی تصانیف جلیلہ میں اس کی اور اس سے زائد کی تصریحات جلیلہ فرماتے ہیں، اور یہ سب احادیث ہیں۔ اگرچہ احادیث مرسل یا ایک اصطلاح پر معضل ہیں اور حدیث مرسل و معضل باب فضائل میں بالا جماع مقبول ہے خصوصاً جبکہ ناقلین ثقات عدول ہیں، اور یہ امر ایسا نہیں جس میں رائے کو دخل ہو، تو ضرور ثبوت سند پر محمول اور مثبت نافی پر مقدّم اور عدم اطلاع اطلاع عدم نہیں، تو جھوٹ کہنے والا محض جھوٹا، مجازف فی الدّین ہے۔ امام اجل سیدی

محمد بوصیری قدس سرہٗ قصیدہ بردہ شریف (الفصل السّابع) میں فرماتے ہیں:

سَرَیْتَ مِنْ حَرَمٍ لَیْلًا اِلٰی حَرَمٍ
كَمَا سَرَی الْبَدْرُ فِیْ دَاجٍ مِّنَ الظُّلَمِ
وَبِتَّ تَرْقٰی اِلٰی اَنْ نِلْتَ مَنْزِلَةً
مِنْ قَابَ قَوْسَیْنَ لَمْ تُدْرَكْ وَلَمْ تُرَمِ
خَفَضْتَ كُلَّ مَقَامٍ بِالْاِضَافَةِ
نُوْدِیْتَ بِالرَّفْعِ مِثْلَ الْمُفْرَدِ الْعَلَمِ
فَحُزْتَ كُلَّ فِخَارٍ غَیْرَ مُشْتَرَكٍ
وَجُزْتَ كُلَّ مَقَامٍ غَیْرَ مُزْدَحَمٍ

یعنی، یا رسول اللہ، حضور رات کے ایک تھوڑے سے حصہ میں حرم مکہ معظمہ سے بیت الاقصیٰ کی طرف تشریف فرما ہوئے، جیسے اندھیری رات میں چودھویں کا چاند چلے اور حضور اس شب میں ترقی فرماتے رہے یہاں تک کہ، قاب قوسین کی منزل پہنچے، جو نہ کسی نے پائی نہ کسی کو اس کی ہمت ہوئی، حضور نے اپنی نسبت سے تمام مقامات کو پست فرما دیا جب حضور رفع کے لئے مفرد علم کی طرح ندا فرمائے گئے حضور نے ہر ایسا فخر جمع فرما لیا جو قابل شرکت نہ تھا اور حضور ہر اس مقام سے گزر گئے جس میں اوروں کا ہجوم نہ تھا۔

یا یہ کہ حضور نے سب فخر بلا شرکت جمع فرما لئے اور حضور تمام مقامات سے بے مزاحم گزر گئے، یعنی عالم امکان میں جتنے مقام ہیں حضور سب سے تنہا گزر گئے کہ دوسرے کو یہ امر نصیب نہ ہوا۔ علامہ قاری اس کی شرح میں فرماتے ہیں:

**ای انت دخلت الباب وقطعت الحجاب الی ان لم تترک غایۃ لساع الی السبق من کمال القرب المطلق الیٰ جناب الحق ولا ترک موضع رقی و صعودو قیام و قعود لطالب رفعۃ فی عالم الوجود بل تجاوزت ذلک مقام قاب قوسین او ادنیٰ فاوحٰی الیک ربک ما اوحٰی**

یعنی، حضور نے یہاں تک حجاب طے فرمائے کہ حضرت عزت کی جناب میں قرب مطلق کامل کے سبب کسی ایسے کے لئے جو سبقت کی طرف دوڑے کوئی نہایت نہ چھوڑی، اور تمام عالم وجود میں کسی طالب بلندی کے لئے کوئی عروج و ترقی یا اُٹھنے بیٹھنے کی باقی نہ رکھی بلکہ حضور عالم مکان سے تجاوز فرما کر مقام قاب وقوسین او ادنیٰ تک پہنچے تو حضور کے رب نے حضور کو وحی فرمائی جو وحی فرمائی۔

نیز امام ہمام ابو عبداللہ شرف الدین محمد قدس سرہٗ ام القریٰ میں فرماتے ہیں۔

**و ترقی بہ الیٰ قاب قوسین — و تلک السیادہ القعاء**

**رُتَبٌ تسقط ا مانی حسرےٰ — دونہا وما وراءَ ھنّ وراء**

حضور کو قاب قوسین تک ترقی ہوئی اور یہ سرداری لازوال ہے۔ یہ وہ

مقامات ہیں کہ آرزوئیں ان سے تھک کر گر جاتی ہیں ان کے اس طرف کوئی مقام ہی نہیں۔

امام حجر مکی قدس سرہ المکی اس کی شرح افضل القریٰ میں فرماتے ہیں:

**قال بعض الائمة والمعاریج لیلة الاسراء عشرة سبعة فی السمٰوات والثّامن الٰی سدرة المنتھٰی والتّاسع الی المستوی والعاشر الی العرش.**

بعض آئمہ نے فرمایا، شب اسرا دس معراجیں تھیں، سات ساتوں آسمانوں میں اور آٹھویں سدرہ المنتہٰی ،نویں مستویٰ اور دسویں عرش تک۔

سیّدی علّامہ عارف باللہ عبد الغنی نابلسی قدس سرہ القدسی نے حدیقۂ ندیہ شرح طریقۂ محمدیہ میں اسے نقل فرما کر مقرر رکھا:

**حیث قال قال شهاب المکی فی شرح همزیة بوصیری عن بعض الائمة انّ المعاریج عشرة الٰی قوله والعاشر الی العرش والرّویة:**

معراجیں دس ہیں، دسویں عرش و دیدار تک۔

نیز شرح ہمزیہ امام مکی میں ہے۔

**لما اعطے سلیمان علیه الصّلاة والسلام الریح الّتی غدوها شهر ورواحهَا شهر اعطی نبیّنا صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم البراق فحمله من الفرش الی العرش فی لحظة واحدة و اقل مسافة فی ذلک سبعة الاف سنة و ما فوق العرش الی المستوی والرفرف لا یعلمه الا اللّٰه تعالٰی.**

جب سلیمان علیہ الصلوۃ والسلام کو ہوا دی گئی کہ صبح و شام ایک ایک مہینے کی راہ پر لے جاتی۔ ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو براق عطا ہوا کہ حضور کو فرش سے عرش تک ایک لمحے میں لے گیا اور اس میں ادنیٰ مسافت (یعنی آسمان ہفتم سے زمین تک) سات ہزار برس کی راہ ہے اور وہ جوفوق العرش سے مستوی و رفرف تک رہی ہے تو خدا ہی جانے۔

اسی میں ہے:

**لما اعطی موسٰی علیه الصلاة والسلام الکلام اعطی نبیّنا صلّی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم مثله لیلة اسراء و زیادة الدنو والرّویة بعین البصر و شان ما بین جبل الطور الذی نوجی به موسٰی علیه الصلاة والسلام وما فوق العرش الذی نوجی به نبیّنَا صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم**

جبکہ موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو دولت کلام عطا ہوئی، ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ویسی ہی شب اسرا ملی اور زیارت قرب اور چشمِ سر سے دیدار الٰہی۔

اس کے علاوہ اور بھلا کہاں، کوہ طور جس پر موسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام سے مناجات ہوئی اور کہاں مافوق العرش جہاں ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے کلام ہوا۔

اسی میں ہے:

**رقیه صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم ببدنه لیلة الاسراءِ الی السّماء ثم الی سدرة المنتهٰی. ثم الی المستوی ثم الی العرش**

والرفرف والرّویة:

نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے جسم پاک کے ساتھ بیداری میں شب اسریٰ آسمانوں تک ترقی فرمائی، پھر سدرۃ المنتہیٰ، پھر مقام مستویٰ، پھر عرش ورفرف و دیدار تک۔

علامہ احمد بن محمد صاوی مالکی خلوتی رحمۃ اللہ تعالیٰ تعلقیات افضل القریٰ میں فرماتے ہیں:

**الاسراءِ به صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم علی یقظة بالجسد والروح من المسجد الحرام الی المسجد الاقصٰی ثم عرج به الی السّموات العلٰی ثم الٰی سدرة المنتهٰی ثم الی المستوی ثم الی العرش والرّفرف.**

نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی معراج بدن و روح کے ساتھ مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک ہوئی، پھر آسمانوں پھر سدرہ پھر مستوی پھر عرش ورفرف تک

فتوحات احمدیہ شرح الہمزیہ للشیخ سلیمان الجمل میں ہے:

**رقیه صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم لیلة الاسراء من بیت المقدس الی السموات السبع الٰی حیث شاء الله تعالٰی لکنه لم یجاوز العرش علی الراجح**

حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ترقی شب اسراء بیت المقدس سے ساتوں آسمان اور وہاں سے اس مقام تک ہے جہاں تک اللہ عزّوجل نے چاہا، مگر راجح یہ ہے کہ عرش سے آگے تجاوز نہ فرمایا۔

اسی میں ہے:

**المعاریج لیلۃ الاسراء عشرۃ سبعۃ فی السمٰوات والثامن الٰی سدرۃ المنتھٰی والتاسع الی المستوی و العاشر الی العرش لکن لم یجاوز العرش کما ھو التحقیق عند اھل المعاریج**

معراجیں شب اسراء دس ہوئیں سات آسمانوں اور آٹھویں سدرہ نویں مستوی دسویں عرش تک مگر روایان معراج کے نزدیک تحقیق یہ ہے عرش سے اوپر تجاوز نہ فرمایا۔

اسی میں ہے:

**بعد ان جاوز السماء السّابعۃ رفعت لہ سدرۃ المنتھٰی ثم جاوزھا الٰی مستوی ثم زجّ بہ فی النّور فخرق سبعین الف حجاب من نور مسیرۃ کل حجاب خمسأۃ عام ثم دلی لہ رفرف اخضر فارتقی بہ حتیٰ وصل الی العرش ولم یجاوزہ فکان من ربہ قاب قوسین او ادنٰی۔**

جب حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم آسمان ہفتم سے گزرے، سدرہ حضور کے سامنے بلند کی گئی، اس سے گزر کر مقام مستوی تک پہنچے، پھر حضور عالم نور میں ڈالے گئے، وہاں ستر ہزار پردے نور کے طے فرمائے، ہر پردے کی مسافت پانچ سو برس کی راہ، پھر ایک سبز بچھونا حضور کے لئے لٹکایا گیا، حضور اس پر ترقی فرما کر عرش تک پہنچے اور عرش سے ادھر گزر نہ فرمایا۔

اقول۔ شیخ سلیمان نے عرش سے اوپر تجاوز نہ فرمانے کو ترجیح دی اور امام حجر مکی وغیرہ کی عبارات ماضیہ وآتیہ وغیرہا میں فوق العرش و لامکان کی

تصریح ہے۔ لامکان یقیناً فوق العرش ہے اور حقیقتاً دونوں قولوں میں کچھ اختلاف نہیں۔ عرش تک منتہائے مکان ہے اس سے آگے لامکان ہے اور جسم نہ ہوگا مگر مکان میں، تو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جسم مبارک سے منتہائے عرش تک تشریف لے گئے اور روحِ اقدس نے وراء الوراء تک ترقی فرمائی جسے ان کا رب جانے جو لے گیا پھر وہ جانیں جو تشریف لے گئے۔ اسی طرح کلام امام شیخ اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں اشارہ عنقریب آتا ہے کہ ان پاؤں سے سیر کا منتہیٰ عرش ہے تو سیر قدم عرش پر ختم ہوئی نہ اس لئے کہ سیر اقدس میں معاذ اللہ کوئی کمی رہی بلکہ اس لئے کہ تمام اماکن کا احاطہ فرما لیا اوپر کوئی مکان ہی نہیں جسے کہیئے کہ قدم پاک وہاں نہ پہنچا اور سیر قلب انور کی انتہا قاب قوسین اگر وسوسہ گزرے کہ عرش سے ورا کیا ہوگا کہ حضور نے اس سے تجاوز فرمایا تو امامِ اجل سیدی علی وفا رضی اللہ عنہ کا ارشاد سنئے امام عبدالوہاب شعرانی نے کتاب الیواقیت والجواہر فی عقائد الاکابر میں نقل فرمایا کہ فرماتے ہیں:

**لیس الرجل من یقیده العرش وما حواه عن الا فلاک والجنة والنار وان الرجل من نقد بصره الٰی خارج لھٰذا الوجود کله وھناک یعرف قدر عظمة موجده سبحانه تعالٰی.**

مرد وہ نہیں جسے عرش اور جو کچھ اس کے احاطے میں ہے، افلاک و جنت و نار، یہی چیزیں محدود و مقید کرلیں، مرد وہ ہے جس کی نگاہ اس تمام عالم کے پار گزر جائے، وہاں اسے موجد عالم جل جلالہ، کی عظمت کی قدر کھلے گی۔

امام علامہ احمد قسطلانی مواہب لدنیہ و منح محمدیہ اور علامہ محمد زرقانی اس کی شرح میں فرماتے ہیں:

**ومنها انه (ای اللّٰہ تعالٰی بعینه) یقظة علی الراجح رو کلمه اللّٰہ تعالٰی فی الرفیع الاعلٰی) علی سائر الامکنة و قدروی ابن عساکر عن انس رضی اللّٰہ تعالٰی عنه مرفوعاً لما اسری لی قربنی ربی حتی کان بینی و بینه قاب قوسین او ادنٰی.**

نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے خصائص سے ہے کہ حضور نے اللہ عزوجل کو اپنی آنکھوں سے بیداری میں دیکھا، یہی مذہب راجح ہے، اور اللہ تعالیٰ عزوجل نے حضور سے اس بلند و بالاتر مقام میں کلام فرمایا جو تمام امکنہ سے اعلیٰ تھا، اور بے شک ابن عساکر نے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: شب اسرا مجھے میرے رب نے اتنا نزدیک کیا کہ مجھ میں اور اس میں دو کمانوں بلکہ اس سے کم کا فاصلہ رہ گیا۔

اسی میں ہے:

**قداختلف العلماء فی الاسرا هل هو اسراء واحد او اسراء ان مرة بروحه و بدنه یقظة بروحه وجسده من المسجد الحرام الی المسجد الاقصٰی ثم منا ما من المسجد الا قصٰی الی العرش فالحق انه اسراء واحد بروحه و جسده یقظة فی القصة کلها و الٰی هذا ذهب الجمهور من علماء المحدثین و الفقهاء والمتکلّمین٥**

علماء کو اختلاف ہوا کہ معراج ایک ہے یا دو۔ ایک بار روح و بدن اقدس کے ساتھ بیداری میں اور ایک بار خواب میں یا بیداری روح و بدن مبارک کے ساتھ مسجد الحرام سے مسجد اقصیٰ تک، پھر خواب میں وہاں سے عرش تک، اور حق یہ ہے کہ وہ ایک ہی اسراء ہے اور سارے قصے میں یعنی مسجد الحرام سے عرش اعلیٰ تک بیداری میں روح و بدن اطہر ہی کے ساتھ ہے۔ جمہور علماء المحدثین وفقہاء متکلمین سب کا یہی مذہب ہے۔

اسی میں ہے:

**المعاریج عشرۃ(الیٰ قولہ) العاشر الی العرش**

معراجیں دس ہوئیں، دسویں عرش تک۔

اسی میں ہے، قدورد فی الصحیح عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال:

**عرج بی جبریل الی سدرۃ المنتھٰی و دنا الجبّار ربّ العزّۃ فتدلّٰی فکان قاب قوسین او ادنٰی تذلیہ علٰی ما فی حدیث شریک کان فوق العرش.**

صحیح بخاری شریف میں انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا، میرے ساتھ جبریل نے سدرۃ المنتہٰی تک عروج کیا اور جبار رب العزۃ جل جلالہ، نے دنو و تدلی فرمائی تو فاصلہ دو کمانوں بلکہ ان سے کم کا رہا، یہ تدلی بالائے عرش تھی، جیسا کہ حدیث شریف میں ہے۔

علامہ شہاب خفاجی نسیم الریاض شرح شفائے قاضی عیاض میں فرماتے ہیں:

**ورد فی المعراج انہ صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم لما بلغ سدرۃ المنتھٰی جاء ھا بالرفرف جبریل علیہ الصّلاۃ والسلام ولہ**

فطاربه الی العرش.

حدیث معراج میں وارد ہوا کہ، جب حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سدرۃ المنتہیٰ پہنچے، جبریل امیں علیہ الصلاۃ والسلام رفرف حاضر لائے، وہ حضور اقدس کو لے کر عرش تک اڑ گیا۔

اسی میں ہے:

علیه یدل صحیح الاحادیث الآحاد الدالة علیٰ دخوله صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم الجنّة وصوله الی العرش او طرف العالم کما سیأتی کل ذلک بجسده یقظة.

صحیح آحاد حدیثیں دلالت کرتی ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم شب اسریٰ جنت میں تشریف لے گئے او رعرش تک پہنچے یا عالم کے اس کنارے تک کہ آگے لامکان ہے اور یہ سب بیداری میں مع جسم مبارک تھا۔

حضرت سیّدی شیخ اکبر امام محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ فتوحات مکیہ شریف باب ۳۱۶ میں فرماتے ہیں:

اعلم ان رسول اللّٰه صلّی اللّٰه علیه وسلم لما کان خلقه القراٰن و تخلق بالاسماء و کان اللّٰه سبحنه و تعالیٰ ذکر فی کتابه العزیز انه تعالیٰ استوی علی العرش علی طریق التمدح و الثناء علیٰ نفسه اذکان العرش اعظم الاجسام فجعل لنبیّه علیه الصلاة والسلام من هذا الاستواء نسبة علیٰ طریق التمدح و الثناء به علیه حیث کان اعلیٰ مقام ینتهی الیه من اسریٰ به من الرسول علیهم

**الصلاۃ والسلام و ذلک یدل علی انہ اسری بہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم بجسمہ ولو کان الاسرابہ رؤیا لما کان الاسراء ولا الوصول الی ھذا المقام تمد حا ولا وقع من الاعراب انکار علی ذلک.**

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا خلق قرآن تھا اور حضور اسماء الٰہیہ کی خود خصلت رکھتے تھے اور اللہ سبحانہٗ تعالیٰ نے قرآن کریم میں اپنی صفات مدح سے عرش پر استوا بیان فرمایا تو اس نے اپنے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بھی اس صفت استوئ علی العرش کے پرتو سے مدح ومنقبت بخشی کہ عرش وہ اعلیٰ مقام ہے جس تک رسولوں اسراء منتہٰی ہو اور اس سے ثابت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا اسرامع جسم مبارک تھا کہ اگر خواب ہوتا تو اسرا اور اس مقام استوئ علی العرش تک پہنچنا مدح نہ ہوتا نہ گنوار اس پر انکار کرتے۔

امام علامہ عارف باللہ سیّدی عبدالوہاب شعرانی قدس سرہ الربانی کتاب الیواقیت والجواہر میں حضرت موصوف سے ناقل:

**انما قال صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم علیٰ سبیل التّمدح حتّٰی ظھرت لمستوی اشارۃ لما قلنا من ان منتھی السیر بالقدم المحسوس رائی العرش.**

نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بطور مدح ارشاد فرمانا کہ یہاں تک کہ میں مستوی پر بلند ہوا اسی امر کی طرف اشارہ ہے کہ قدمِ جسم سے سیر کا منتہٰی عرش ہے۔

مدارج النبوۃ شریف میں ہے۔

"فرمود صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، پس گسترانیدہ شد
برائے من رفرف سبز کہ غالب بود نور او بر نور
آفتاب پس درخشید بہ آں نور بصر من نہادہ شدم من
برآں رفرف و برداشتہ شدم تا برسیدم بہ عرش۔"

اسی میں ہے:

"آوردہ اندکہ چوں رسید آں حضرت صلی اللہ
تعالیٰ علیہ وسلم بہ عرش دست زد عرش بداماں اجلال
وے، اشعۃ اللمعات۔"

شرح مشکوۃ شریف میں ہے:

"جز حضرت پیغمبر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بالاتر
ازاں ہیچ کس نہ رفتہ و آں حضرت بہ جائے رفت کہ
آں جا جانیست۔

برداشت از طبیعت امکاں قدم کہ آں
اسریٰ بعبدہ است من المسجد الحرام
تا عرصۂ وجوب کہ اقصائے عالم است!
کانجانہ جاست نے جہت و نے نشآن و نام

نیز اسی کے باب رویۃ اللہ تعالیٰ فصل سوم زیر حدیث قد رای ربہ مرتین، ارشاد فرمایا:

بتحقیق دید آں حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم
پروردگار خود را جل و علاء دوبار یکے چوں نزدیک
سدرۃ المنتہی، بود، دوم چوں بالائے عرش آمد۔"

مکتوبات حضرت شیخ مجدد الف ثانی جلد اوّل مکتوبات ۲۸۳ میں ہے:

''آں سرور علیہ الصلاۃ والسلام در آں شب از دائرہ مکان و زماں بیروں جست وازتنگی امکان برآمدہ ازل و ابد را آں واحد یافت و بدایت و نہایت ر ادریک نقطہ متحد دید:

نیز مکتوب ۲۷۲، میں ہے:

''محمد الرسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کہ محبوب رب العالمین است و بہترین موجدات اولین و آخریں بدولت معراج بدنی مشرف شد واز عرش و کرسی درگزشت و ازمکان و زماں بالا رفت۔''

امام ابن اصلاح کتاب معرفۃ انواع علم الحدیث میں فرماتے ہیں:

"قول المصنفین من الفقهاء و غیرهم قال رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم کذا و کذا و نحو ذلک کله من قبیل المعضل و سماه الخطیب ابوبکر الحافظ مرسلا و ذلک علٰی مذهب من یسمی کل مالا یتصل مرسلا."

تلویح وغیرہ میں ہے: ان لم یذکر الواسطة اصلاً مرسل.

مسلم الثبوت میں ہے:

"المرسل قول العدل قال علیه الصّلاة والسلام."

فواتح الرحموات میں ہے۔ "الکل داخل فی المرسل عند اهل الاصول."

انہیں میں ہے۔ "المرسل ان کان الصحابی یقبل مطلقاً اتفاقاً و ان کان من غیرہ فالا کثر و منھم الامام ابو حنیفۃ و الامام مالک والامام احمد رضی اللّٰہ تعالٰی عنھم قالوا یقبل مطلقا اذا کان الراوی ثقۃ. الخ

مرقاۃ شرح مشکوٰۃ میں ہے:

"لا یضر ذلک فی الاستدلال بہ ھھنا لان المنقطع یعمل بہ فی الفضائل اجماعا."

شفائے امام قاضی عیاض میں ہے:

"اخبر صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم تقبل علٰی و انہ قسیم النار." نسیم الریاض میں فرمایا" ظاھر ھذا ان ھذا مما اخبرہ النّبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم الا انھم قالوا لم یروہ احد من المحدثین الا ان ابن الاثیر قال فی النھایۃ ان علیا رضی اللّٰہ تعالٰی عنہ قال انا قسیم النار، قلت ابن الاثیر ثقۃ وما ذکرہ علی لا یقال من قبل الرای فھو فی حکم المرفوع اھ ملخصاً۔ امام ابن الہمام فتح القدیر میں فرماتے ہیں: عدم النقل لا ینفی الوجود "واللّٰہ تعالٰی اعلم."



# کتبِ ماخذ

| نام کتاب | نام مصنف |
|---|---|
| (۱) مسند احمد | امام احمد بن حنبل |
| (۲) خصائصِ کبریٰ | جلال الدین سیوطی |
| (۳) تیسیر شرح جامع صغیر | عبدالرؤف مناوی |
| (۴) ترمذی | ابوعیسیٰ ترمذی |
| (۵) معجم طبرانی | طبرانی |
| (۶) بیہقی | |
| (۷) قصیدہ بردہ | علاّمہ بوصیری |
| (۸) ام القریٰ | شرف الدّین محمدؒ |
| (۹) افضل القریٰ | ابن حجر مکی |
| (۱۰) حدیقہ ندیہ | عبدالغنی نابلسی |
| (۱۱) فتوحات احمدیہ | سلیمان جمل |
| (۱۲) الیواقیت والجواہر | عبدالوہاب شعرانی |
| (۱۳) صحیح البخاری | محمد بن اسماعیل بخاری |
| (۱۴) فتوحات مکّیہ | محی الدین ابن عربی |
| (۱۵) معرفۃ انواع علم الحدیث | ابن صلاح |
| (۱۶) مسلم الثبوت | |
| (۱۷) نہایہ | ابن اثیر |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نهج السّلامه فی حکم تقبیل الابهامین فی الاقامه

# اذان واقامت میں انگوٹھے چومنے کا بیان

تصنیفِ لطیف

امامِ اہلسنت مجدد اعظم دین وملت اعلیحضرت عظیم البرکت سیدنا الشاہ امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

# تقدیم

حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعظیم و تکریم مطلوب شرع اور مقصود اسلام ہے۔ آپ سے بے پناہ عقیدت وعشق بنیاد اسلام ہے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم، جب اذان میں آپ کا نام نامی اسم گرامی سنتے تو اپنے انگوٹھوں کو چوم کر آنکھوں سے لگاتے اور درود وغیرہ پڑھتے، لیکن سوال یہ ہے کہ اذان کے علاوہ اقامت میں بھی انگوٹھے چومنے چاہئیں یا نہیں؟

اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اس رسالے میں اسی مسئلے کو حل فرمایا ہے، یہ رسالہ صرف اسی مسئلے پر مشتمل نہیں بلکہ آپ اس میں جا بجا اصول حدیث اور اصول فقہ کی قیمتی بحثیں بھی پڑھیں گے۔ درحقیقت اعلیٰ حضرت کے تمام رسائل کا یہی حال ہے کہ اگرچہ وہ کسی ایک مسئلے پر لکھے گئے ہیں مگر جب ان کا تفصیلی مطالعہ کیا جائے تو لاتعداد دوسرے مسائل بھی حل ہو جاتے ہیں اور اسی نظر سے آپ کے رسائل کا مطالعہ کیا جانا چاہیئے۔

مرتّب

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ ط

مسئلہ:

از اپر برہما، شہر مانڈلے، سورتی مسجد، مرسلہ مولوی احمد مختار صاحب قادری رضوی صدیقی میرٹھی۔

۲۶ جمادی الاخریٰ ۱۳۳۳ھ

منقول از فتاویٰ امدادیہ معروف بہ فتاویٰ اشرفیہ جلد چہارم صفحہ ۵۷، ۵۸

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس صورت میں کہ جس وقت مؤذن اقامت میں اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّداً رَّسُوْلُ اللّٰہِ بولے تو سننے والا، دونوں انگوٹھوں کو چوم کر دونوں آنکھوں پر رکھے یا نہیں؟ اگر رکھتا ہے تو آیا جائز یا مستحب یا واجب یا فرض ہے؟ اور جو شخص اس کا مانع ہووے اس کا کیا حکم ہے؟ اور اگر نہیں رکھتا ہے تو آیا مکروہ یا مکروہ تحریمی یا حرام ہے۔ اور جو مرتکب اس فعل کا ہووے اس کا اور جو حکم کرے اس کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

جدید یہ کہ اذان پر قیاس کر کے تحریر نہ فرمادیں بلکہ درصورت جواز یا عدم جواز کسی معتبر کتاب سے عبارت نقل کر کے تحریر فرمادیں۔

الجواب:

اوّل تو اذان ہی میں انگوٹھے چومنا کسی معتبر روایت سے ثابت نہیں اور جو کچھ بعض لوگوں نے اس بارے میں، روایت کیا ہے وہ محققین کے نزدیک ثابت نہیں۔ چنانچہ شامی بعد نقل اس عبارت کے لکھتے ہیں:

۱ وذكر ذلك الجراحي واطال ثم قال ولم يصح في المرفوع من كل هذا شيء انتهى (جلد اوّل ص ۲۶۷ باب الاذان) مگر اقامت میں تو کوئی ٹوٹی پھوٹی روایت بھی موجود نہیں، پس اقامت میں انگوٹھے چومنا اذان کے وقت سے بھی زیادہ بدعت و بے اصل ہے، اسی واسطے فقہا نے اس کا بالکل انکار کیا ہے، یہ عبارت شامی کی ہے:

۲ "ونقل بعضهم ان القهستاني كتب على هامش نسخته ان هذا تختص بالاذان و اما في الاقامة فلم يوجد بعد الاستقصاء التام والتتبع (جلد اوّل باب الاذان ص ۲۶۷) یہی مفتی صاحب یصح فی المرفوع پر حاشیہ منہیہ لکھتے ہیں۔

۳ قلت و اما الموقوف فانه و ان كان منقولا لكن مع ضعف اسناده ليس فيه كون هذا العمل طاعة بل هو رقية للحفظ عن د مدو العوام يفعلونه باعتقاد كونه طاعة ۱۲ منہ حاشیہ صاحب فتاویٰ اشرفیہ بر عبارت شامی۔

---

۱ اس کو جراحی نے ذکر کیا اور طویل بحث کی، اس سلسلے میں مرفوع روایت صحت کو نہیں پہنچتی ہے۔۱۲

۲ اور ان میں سے بعض نے نقل کیا کہ قہستانی کے نسخے کے حاشیے پر لکھا کہ یہ اذان کے ساتھ مخصوص ہے اور اقامت میں کامل تلاش کے بعد بھی کوئی دلیل نہیں ملی ۱۲

۳ میں کہتا ہوں، موقوف تو اگرچہ وہ منقول ہے لیکن ضعف سند کے ساتھ ہی کوئی ایسا عمل نہیں جو موجب طاعت ہو بلکہ یہ آشوب چشم کا منتر ہے عوام اس کو نیکی سمجھ کر کرتے ہیں۔۱۲

گذارش و موجب زحمت دہی یہ ہے کہ ہفتہ گذشتہ میں ایک عریضہ دربارہ استفتائے تقبیل الابھامین عند قول المؤذن اشھد ان محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ابلاغ خدمت کیا ہے۔ آج فتاوائے امدادیہ میں ایک صاحب نے عبارت مرقومۂ بالا دکھائی جو بلفظہٖ ملاحظۂ عالی میں پیش کر کے رفع شکوک کا خواستگار ہوں وھی ہٰذا:

(۱) علامہ شامی یا دوسرے محققین نے تقبیل کے بارے میں ابوبکر الصدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت نقل کر کے لم یصح فی المرفوع یا اس کے ہم معنی الفاظ تحریر کئے ہیں، ان سے حدیث کے مرفوع ہونے کا انکار ہے یا کلیتًا تقبیل ہی کا ثبوت صحت کو نہیں پہنچتا۔

مفتی صاحب کی تحریر و حاشیہ خور غور طلب ہے، پھر ان کے معتقدین تقبیل مطلق کو غیر صحیح فرماتے ہیں، خود یہ روایت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ یا بہ تعلیم سیدنا خضر علیہ السلام، جامع الرموز نے کنز العباد سے جو عبارت نقل کی ہے اس میں اثبات استحباب ہے۔ مجموعہ فتاویٰ جلد سوم ص ۴۲

طحطاوی نے شرح مراقی الفلاح مصری ص ۱۱۸ میں اسی روایت کو نقل کیا ہے، نیز فردوس دیلمی سے حدیث ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ مرفوعًا لکھ کر حضرت خضر علیہ السلام سے عملاً روایت بطور تائید بیان کی علیٰ ہذا سادات احناف کی اکثر کتب میں موجود ہے۔

اعانۃ الطالبین علی حل الفاظ فتح المعین مصری ص ۲۴۷ (فقہ شافعی)

وفی الشنوانی ما نصہ من قال حین یسمع قول المؤذن اشھد ان محمد رسول اللہ مرحباً بحبیبی و قرۃ عینی محمد بن

عبداللّٰہ صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم ثم یقبل ابھا میہ و یجعلھما علٰی عینیہ لم یعم ولم یرمد ابداً انتھٰی.

(اعانۃ الطالبین، فصل فی الاذان والاقامۃ ج ۱ ص ۲۳۳، مطبوعہ احیاء التراث العربی، بیروت)

شنوانی میں ہے جس نے مؤذن کو اشھد ان محمد رسول اللہ کہتے سنا اور مرحبا بحبیبی وقرۃ عینی محمد بن عبداللہ صلی اللہ علیہ وسلم پھر اپنے انگوٹھے چومے اور اپنی آنکھوں میں لگائے تو اندھا نہ ہوگا، اور آشوب چشم میں مبتلا نہ ہوگا۔

کفایت الطالب الربانی لرسالۃ ابن ابی زید القیر وانی فی مذہب سیّدنا الامام مالک رضی اللہ تعالٰی عنہ مصری جلد ا ص ۱۶۹ (فائدہ)

نقل صاحب الفردوس ان الصدیق رضی اللّٰہ تعالٰی عنہ لما سمع قول المؤذن اشھد ان محمدا رسول اللّٰہ، قال ذالک وقبل باطن انملۃ السبابتین و مسح عینیہ فقال صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم من فعل مثل خلیلی فقد حلت علیہ شفاعتی قال الحافظ السخاوی ولم یصح ثم نقل عن الخضر انہ علیہ الصلاۃ والسلام قال من قال حین یسمع قول المؤذن اشھد ان محمدًا رسول اللّٰہ مرحبا بحبیبی و قرۃ عینی محمد بن عبداللّٰہ (صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم) ثم یقبل ابھا میہ و یجعلھما علٰی عینیہ لم یعم و لم یرمد ابداً و نقل غیر ذٰلک ثم قال و لم یصح فی المرفوع من کل ھذا شَیْ ءٌ واللّٰہ تعالٰی اعلم

صاحب فردوس نے نقل کیا ہے کہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ جب مؤذن کے اس قول کو سنتے کہ اشھد ان محمداً رسول اللہ تو یہ الفاظ کہتے اور

دونوں شہادت کی انگلیوں کا اندرونی حصہ چومتے اور آنکھوں پر لگاتے، تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا، جس نے میرے خلیل کی طرح کیا اس پر میری شفاعت حلال ہوئی۔ حافظ سخاوی نے کہا، کہ صحیح نہیں۔ پھر خضر سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، جس نے مؤذن کے اس کلمہ، اشہد ان محمدا رسول اللہ کو سن کر کہا، مرحبا بحبیبی وقرۃ عینی محمد بن عبداللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) پھر اپنے دونوں انگوٹھے چومے اور وہ اپنی دونوں آنکھوں پر لگائے وہ کبھی نابینا نہ ہوگا اور آشوب چشم میں مبتلا نہ ہوگا۔ اس سلسلے میں مرفوع حدیث ثابت نہیں، واللہ تعالیٰ اعلم۔

علامۃ الشیخ علی الصعیدی العدوی اسی شرح کے حاشیہ ص ۱۷۰ میں فرماتے ہیں (قولہ ثم یقبل الخ)

**لم یبین موضع التقبیل من ابھا مین الا انه نقل عن الشیخ العالم المفسر نور الدین خراسانی قال بعضھم لقیته وقت الاذان فلما سمع المؤذن یقول اشھد ان محمدا رسول اللّٰه ابھامی نفسه و مسح بالظفرین اجفان عینیه من المآقی الٰی ناحیة الصدغ ثم فعل ذلک عند کل تشھد مرةً مرةً فسالته عن ذٰلک فقال کنت افعله ثم ترکته فرضت عینای فرأیت صلی اللّٰه علیه وسلم منا ما فقال لم ترکت مسح عینیک عند الاذان ان اردت ان عینک فعد الی المسح فاستیقظت و مسحت فبرئتُو لم یعادونی مرضھما الی الان انتھی. فھذا یدل علی ان الاولٰی التکریر والظاھر انه حیث کان المسح بالظفرین ان التقبیل لھما واللّٰه**

تعالیٰ اعلم.

انگوٹھے چومنے کا مقام بیان نہیں کیا۔ البتہ شیخ عالم مفسر نورالدین خراسانی سے منقول ہے کہ بعض علماء نے کہا کہ میں ان سے اذان کے وقت ملا تو جب انھوں نے اشھد ان محمدا رسول اللہ سنا تو انھوں نے اپنے دونوں انگوٹھے چومے اور دونوں ناخن آنکھوں کے پپوٹوں کو لگا کے کویوں کی طرف سے کنپٹی کی طرف کیا پھر ایسا ہی ہر تشہد کے موقع پر ایک ایک بار کیا تو میں نے ان سے دریافت کیا تو انھوں نے فرمایا کہ میں یہ کیا کرتا تھا، پھر چھوڑ دیا تو میری آنکھیں خراب ہوگئیں۔ میں نے ایک دن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا تو آپ نے فرمایا، کہ اذان کے وقت آنکھوں کو ہاتھ لگانا کیوں چھوڑ دیا، اگر تم اپنی آنکھیں ٹھیک کرانا چاہتے ہو تو وہ عمل دوبارہ شروع کر دو۔ جب میں بیدار ہوا تو وہی عمل کیا، تو میری آنکھیں ایسی تندرست ہوئیں کہ پھر اب تک بیمار نہ ہوئیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ تکرار بہتر ہے اور بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ چونکہ ناخنوں کو لگانے کا حکم آیا ہے اس لئے چومنا بھی ان ہی کا ہوگا۔ واللہ اعلم۔

ان تمام عبارات میں کہیں تقبیل ابہامین پر نکیر ثابت نہیں ہوتی بلکہ استحباب کا پتہ الفاظ صریحہ میں ملتا ہے۔ برخلاف اس کے صاحب فتاوائے اشرفیہ عبارت شامی پر حاشیہ لکھ کر (مباح ص۲ ملاحظہ ہو۔) مان رہے ہیں پھر اس مباح کو بھی بدعت ٹھہرا رہے ہیں۔ اس تضاد و اشکال کو رفع فرما کر قاطع فیصلہ فرمایا جائے۔

صاحب فتاویٰ اشرفیہ عمل مانحن فیہ کو اپنے حاشیہ مذکورہ میں رقیہ مان کر

دعویٰ کرتے ہیں۔

"والعوام یفعلونہ باعتقاد الطاعۃ"

(عوام اسے عبادت سمجھ کر کرتے ہیں)

یہاں صرف یہ اشکال ہے کہ اعتقاد قلب سے تعلق رکھتا ہے اس پر مفتی صاحب مذکور کو کس طرح اطلاع ہوئی درصورتیکہ ان کے نزدیک رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام بھی باوصف اعلام علّام ما فی الصدور علوم غیبیہ سے بے خبر ہیں۔(معاذ اللہ) وہ بھی عامۂ مومنین کے دلی خیال اور اعتقاد سے اطلاع ہوئی، خواہ وہ ہند میں ہوں یا کابل میں، ایران میں ہوں یا عرب شریف میں، غرض شرق میں ہوں یا غرب میں حیث یقول و العوام یفعلونہ باعتقاد الطاعۃ یہاں بعض الناس نے سخت فتنہ برپا کر رکھا ہے۔

مسترصد[1] کہ جلدتر جواب باصواب سے اعزاز بخشیں۔ اجر کم اللہ تعالیٰ بجاہ طٰہٰ و یٰسٓ صلی اللہ تعالیٰ علیہ و علیٰ اٰلہ و صحبہ اجمعین والحمد للہ رب العالمین.

مختار صدیقی

---

[1] منتظر ہوں ۱۲

**الجواب:**

اس مسئلہ کی تحقیق بالغ وتنقیح بازغ میں بائیس سال ہوئے فقیر نے کتاب "منیر العین فی حکم تقبیل الابہامین" لکھی کہ بیس سال ہوئے بمبئی میں چھپ کر ملک میں مفت تقسیم ہوئی اب میرے پاس صرف ایک نسخہ باقی ہے کہ آپ جیسے علم دوست حق پرست کی اعانت کو بغرض ملاحظہ مرسل ہے۔ ایک نسخہ بھی اور ہوتا تو ہدیہ حاضر کر دیتا، بعد ملاحظہ بیرنگ واپس فرمائیں، یہ رسالہ باذنہ تعالیٰ دربارہ حدیث وفقہ منکرین کے خیالات باطلہ عاطلہ کی بیخ کنی وصفرا شکنی کو بس ہے، لہٰذا ان سے زیادہ تعرض کی حاجت نہیں، صرف بعض امور جہالت فتوائے مذکور اجمالاً گزارش و باللہ توفیق۔

(۱) دعویٰ یہ کہ اذان میں کسی معتبر روایت سے ثابت نہیں اور اس پر دلیل شامی کی جراحی سے نقل کہ ان میں سے کوئی حدیث مرفوع درجۂ صحت کو نہیں پہنچی جو خود مشیر ہے کہ اس کی احادیث موقوفہ پر یہ حکم نہیں ورنہ مرفوع کی تخصیص کیوں ہوتی۔ عبارات کتب میں مفہوم مخالف بلا شبہ معتبر ہے۔ اسی شامی طابع قسطنطنیہ جلد ۵ ص ۵۲ میں ہے:

**فان مفاہیم الکتب حجۃ ولو مفہوم لقب علی ما صرح بہ الاصولیون۔**

ترجمہ: عبارات کتب میں مفہوم مخالف حت ہوتا ہے خواہ وہ مفہوم لقبی ہو؛ علمائے اصول نے یہی تصریح کی ہے۔ (ت)

نیز جلد اوّل ص ۱۶۷ **یفتی بہ عند السوال لان مفاہیم الکتب معتبرۃ کما تقدم** (سوال کے وقت اسی پر مفہوم ہوگا کیونکہ عبارات کتب میں

مفہوم مخالف حجت ہوتا ہے، جیسے کہ پہلے گزر چکا ہے۔)

درمختار بیان سنن وضو میں نہر الفائق سے ہے:

"مفاهيم الكتب حجة بخلاف مفاهيم اكثر النصوص"

احادیث موقوفہ کیا روایت نہیں؟ لاجرم ملا علی قاری نے موضوعات کبیر میں کل ما یروی فی هذا فلا یصح رفعه البتة (اس سلسلہ میں جو کچھ مروی ہے اس کا مرفوع ہونا کسی طرح بھی صحیح نہیں) لکھ کر فرمایا:

قلت و اذا ثبت رفعه الی الصدیق رضی اللّٰہ تعالٰی عنه فیکفی العمل به لقوله صلی اللّٰہ تعالٰی علیه وسلم علیکم بسنتی و سنة الخلفاء الراشدین.

یعنی اگرچہ اس بارے میں کوئی حدیث مرفوع صحیح نہیں مگر جبکہ صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ثابت ہے تو اس پر عمل کے لئے کافی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا، تم پر لازم ہے میرا طریقہ اور میرے خلفائے راشدین کا طریقہ۔

(۲) صحیح کی نفی سے معتبر کی نفی جاننا فن حدیث سے جہالت پر مبنی۔ کتب رجال میں ہزار جگہ ملے گا یعتبر به ولا یحتج به (یہ معتبر ہے لیکن اس سے استدلال نہیں کیا جائے گا) اور فضائل اعمال میں احادیث معتبرہ بالا جماع کافی، اگرچہ حدیث صحیح بلکہ حسن، بھی نہ ہوں۔

(۳) فقہ میں روایت، روایت فقیہہ بھی ہے۔ بالفرض اگر حدیث معتبر مطلقاً منتفی تو اس سے روایت معتبرہ کی نفی یا جہل محض ہے یا نری غیر مقلدی کہ بے ثبوت حدیث روایت فقیہہ نہ مانی۔

(۴) یہیں یہیں اسی شامی میں قہستانی وفتاویٰ صوفیہ و کنز العباد سے صراحتاً اس کا استحباب منقول اور بصیغۂ جزم بلا تعصب مذکور و مقبول تو شامی سے صرف نسبت حدیث ایک کلام نقل کر لانا اور اسی عبارت میں شامی کے حکم مقرر فقہی کو چھوڑنا صریح خیانت ہے۔

(۵) پھر روایت فقیہہ قصداً بچا کر وہ سالبہ کلیہ کہ ''کسی معتبر روایت سے ثابت نہیں'' صاف اغوائے عوام ہے۔ کیا کتب فقہ میں ہزار سے کم اس کے نظائر ملیں گے کہ حکم فقہی پر جو حدیث نقل کی اس میں کلام کر دیا گیا مگر اس سے روایت فقہی نامعتبر نہ ہوئی، ہاں وہی غیر مقلدی کی علت پیچھے ہو تو کیا علاج!

(۶) اقامت میں کوئی ٹوٹی پھوٹی روایت بھی موجود نہ ہونے پر شامی کا کلام نقل کیا کہ بعض نے قہستانی سے نقل کیا کہ انھوں نے اپنے نسخے کے حاشئے پر لکھا کہ دربارہ اقامت بعد تلاش کامل روایت نہ ملی اور انہیں شامی کا کلام نہ دیکھا کہ ایسی نقل نقل مجہول اور نقل مجہول محض نامقبول، جلد دوم ص ۵۱۲ قول المعراج ورأیت فی موضوع الخ (ای معزوا الی المبسوط) لا یکفی فی النقل لجہالت، وہاں بواسطہ مجہول ناقل امام قوام الدین کاکی شارح ہدایہ تھے، یہاں شامی وہاں منقول عنہ بالواسطہ امام الائمہ سرخسی تھے یا خود محرر المذہب امام محمد اور یہاں قہستانی، ع

ببیں تفاوت رہ از کجاست تا بہ کجا

جب وہ بوجہ جہالت واسطہ مقبول نہ ہوئی تو اس کی کیا ہستی، مگر کیا کیجئے کہ ع

عقل بازار میں نہیں بکتی!

(۷) لم یوجد اور موجود نہیں میں جو فرق ہے عاقل پر مخفی نہیں مگر عقل بھی

ہو، خالی نایافت کی نقل ہے کہ شہادۃ علی النفی سے زائد نہ ٹھہرے گی۔ آکد الفاظ فتویٰ منقول اور بوجہ جہالت نامقبول ہوا۔ انھیں علامہ شامی کا کلام سنیئے۔ عقود الدریہ ج۲ص ۱۰۹

**قال الزيلعي ان الفتوى على قولهما قال الشيخ قاسم في تصحيحه ما نقله الزيلعي شاذ مجهول القائل.**

درمختار میں ہے۔

**عليه الفتوى الزيلعي و بحر معزياً للمغنى لكن رواه العلامه قاسم في تصحيحه بان ما في المغنى شاذ لجهول القائل فلا يعول عليه.**

(درمختار، باب الاجارۃ الفاسدہ، ج۲ص ۱۷۷، مطبوعہ مجتبائی دہلی)

شامی نے اسے مقرر رکھا۔

(۸) اس پر یہ ادعا کہ اسی واسطے فقہا نے اس کا بالکل انکار کیا ہے، صریح کذب ہے

(۹) اس پر کہنا کہ یہ عبارت شامی کی ہے بکف چراغی ہے۔ شامی میں قہستانی سے بنقل مجہول یہ منقول کہ اس کی روایت نہ ملی، اگر بفرض غلط یہ نقل مجہول مقبول بھی ہو اور عدمِ وجدانِ روایت عدم وجود روایت بھی تو نفی روایت روایت نفی نہیں، ہذا کا اشارہ جانب نقل ہے نہ جانب حکم، فقہاء نے بالکل انکار کیا، کس کے گھر سے لائے۔

(۱۰) ایں ہم برعلم تو، غایت درجہ یہ کہ قہستانی کا اپنا انکار ہوگا نہ کہ وہ فقہا سے کوئی قول نقل کر رہے ہیں، اور قہستانی کا بہ ایں معنی فقہاء میں شمار کہ ان کا اپنا قول بلانقل مسلم ہو باطل ہے، بلکہ نقل میں بھی ان کی وہ حالت جو خود

یہی علامہ شامی عقود الدریہ جلد ۲ ص ۲۹۷ میں بتاتے ہیں:

**القهستانی کجارف سیل و حاطب لیل خصوصاً و استناده الٰی کتب الزاهدی المعتزلی** اور کشف الظنون حرف النون میں علامہ عصام اسفرائنی کا قول نہ دیکھنا کہ اس ادعائے باطل کی لگی نہ رکھے گا اور بالکل کشف الظنون بلکہ علاج جنون کر دے گا، ہم نے پتہ بتا دیا، نہ ملے تو پیش بھی کر دیں گے انشاء اللہ تعالیٰ۔

(۱۱) یہ بھی سہی تو کیسا ظلم شدید اور تعصب عنید ہے کہ مسئلہ اقامت میں قہستانی کا اپنا قول بلا نقل بلکہ صرف روایت نہ پانا سند میں پیش کیا جائے اور اسے انھیں ایک فقیہہ نہیں بلکہ فقہا کا انکار ٹھہرا دیا جائے اور یہیں یہیں مسئلہ اذان میں جو یہی قہستانی خاص روایت فقہی نقل فرما کر استحباب بتا رہے ہیں وہ مردود و نامقبول قرار پائے غرض بری امام اپنی ہوائے نفس سے ہے وبس۔

(۱۲) اقامت میں اذان سے بھی زیادہ بدعت و بے اصل ہے۔ یعنی بدعت و بے اصل اذان میں بھی وہی مرض غیر مقلدی ہے کہ فقہا، اگرچہ غیر مستحب، فرمائیں گے مگر ان کا مردود اور بدعت مذمومہ ہونا غیر مسدود۔

(۱۳) نہیں نہیں نری غیر مقلدی نہیں بلکہ اجماع امت کا رد اور غیر سبیل المومنین کا اتباع بد ہے جس پر قرآن عظیم میں **نصلہ جہنم و ساءت مصیرا** (النساء: ۱۱۵) کہ وعید مؤکد ہے احادیث یہاں قطعاً مروی مرفوع بھی اور موقوف بھی اور غایت ان کا، ضعف جس کا بیان قطعی منیر العین ہے جس سے حق کی آنکھیں پرنور اور باطل کی ظلمتیں دور بلکہ خود اسی قدر عبارت کہ منکر نے نقل کی منصف کو کافی کہ اس میں صرف لم یصح (صحیح نہیں) کہا اور وہ بھی فقط احادیث مرفوعہ کو، اگر سب کو کہتے جب بھی نفی صحت

سے غایت درجہ اتنا معلوم ہوتا کہ ضعیف ہیں پھر ضعیف تعدد طرق سے حسن ہو جاتی اور مسائل حلال و حرام میں حجت قرار پاتی ہے اور نہ بھی سہی تو قطعاً باب فضائل اعمال میں حدیث ضعیف، بالاجماع مقبول اور مخالف اجماع، مردود و مخذول۔ اربعین امام ابوزکریا نووی رحمۃ اللہ تعالیٰ میں ہے:

[1] قد اتفق العلماء علیٰ جواز العمل بالحدیث الضعیف فی فضائل الاعمال۔ (شرح متن اربعین نوویہ، قبیل حدیث اوّل، ص ۶، مطبوعہ قطر)

(۱۴) اجماع امت کا خلاصہ وہاں دشوار نہ تھا۔ مصیبت یہ ہے کہ جمہور وہابیہ کی بھی مخالفت ہوئی کہ تخصیص عدم صحت بہ احادیث مرفوعہ نے صحت بتائی، ملا علی قاری کی عبارت گزری تو قرون ثلاثہ میں اصل محقق ہوئی، پھر بدعت و بے اصل کہنا اصول وہابیت پر بھی چھری پھیرنا ہے۔

(۱۵) سخت تر آفت یہ ہے کہ دیوبندیت کے امام اعظم جناب گنگوہی صاحب سے چل گئی اور وہ بھی بہت بری طرح کہ ان کی سنت، ان کی بدعت ان کی ہدایت ان کی ضلالت، یہ فاعل کو بدعتی، گمراہ ٹھہرائیں وہ ان کو منکر سنت، ضال، بد راہ بتائیں، پھر یہ کیا انھیں چھوڑے دیتے ہیں۔ یہ کہیں گے کہ وہ بدعت و ضلالت کو سنت بتا کر سخت گم راہ، بے دین ہوئے کفی اللہ المومنین القتال۔ (لڑائی میں مومنوں کیلئے اللہ تعالیٰ کافی ہے) اس کا مفصل منیر العین افادہ ۳۰ میں ملاحظہ ہو، مجمل یہ کہ یہ احادیث تقبیل گنگوہی صاحب کے نزدیک بھی، فضائل اعمال کی ہیں کہ اس پر ترغیب و ثواب ان میں مذکور ہے۔

مسند الفردوس کی حدیث میں بہ روایت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

---

[1] تحقیق علماء کا اتفاق ہے کہ حدیث ضعیف پر فضائل اعمال میں عمل جائز ہے۔

ہے کہ انھوں نے اذان میں نام سن کر انگلیوں کے پوروں کو بوسہ دے کر آنکھوں پر پھیرا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**من فعل مثل مَا فعل خليلى فقد حلت عليه شفاعتى**

جوایسا کرے جیسا میرے اس پیارے نے کیا اس پر میری شفاعت حلال ہو جائے۔

جامع الرّموز و کنز العباد وغیرہما میں ہے:

**فانه صلّى اللّٰه عليه وسلّم يكون له قائداً الى الجنة**

(جامع الرموز، باب الاذان، ج ۱ ص ۱۲۵)

جو ایسا کرے گا، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے پیچھے پیچھے اسے جنت میں لے جائیں گے۔

اور یہ تو روایات عدیدہ میں ہے، جو ایسا کرے گا کبھی اندھا نہ ہوگا۔ نہ اس کی آنکھیں دُکھیں۔ یہ کیا فضلیت و ترغیب نہیں۔ بہرحال یہ حدیثیں فضائل اعمال کی ہیں اور گنگوہی صاحب براہین قاطعہ طبع دوم ص ۹۶ میں فرماتے ہیں: ''سب کا مدعا یہ ہے کہ فضائل اعمال میں ضعیف پر عمل درست ہے۔'' ظاہر ہے کہ یہاں درست یہاں بہ معنی جائز ہی ہے خصوصاً جبکہ امیر المومنین، صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ثبوت لیں جیسا کہ عبارت علی قاری میں گزرا۔ جب تو اس مسئلے میں قبول کی بھی حاجت نہ ہوگی کہ شیخین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی تقلید کا خود احادیث صحیحہ میں حکم فرمایا۔

حدیث خلفاء کلام قاری میں گزری۔ دوسری حدیث میں ارشاد فرمایا:

**اقتدوا بالَّذِيْنَ مِنْ بَعْدِیْ** ابی بکر وعمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما، (جامع

ترمذی، مناقب ابوبکر صدیقؓ)

ان دو کی پیروی کرو جو میرے بعد والی امت ہوں گے۔

**رواہ احمد والترمذی وحسنہ و ابن ماجۃ والزرقانی والحاکم و صححہ ابن حبان فی صحیحہ عن حذیفۃ والترمذی و الحاکم عن ابن مسعود و ابن عدی عن انس بن مالک رضی اللہ تعالٰی عنہم عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم،** بلکہ تقلید عام صحابہ ہمارے امام اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہم وعنہ کا مذہب ہے بلکہ وہابیہ کے نزدیک تین قرن تک حکم تقلید بلکہ منصب تشریع جدید ہے **کما بیناہ فی کتبنا فی الرّد علیھم** (جیسے کہ ہم نے اپنی کتب میں ان کا رد کرتے ہونے واضح کیا ہے) بہر حال اس عمل کی دلیل جواز قرون ثلاثہ میں متحقق ہوئی اور گنگوہی صاحب ص ۲۸ میں کہتے ہیں۔" جس کے جواز کی دلیل قرون ثلاثہ میں ہو وہ سب سنت ہے اھ۔ تو روشن ہوا کہ جناب گنگوہی صاحب کے نزدیک اذان میں نام اقدس سن کر انگوٹھے چومنا سنت ہے، اور حدیث سے ثابت ہے کہ منکر سنت پر لعنت ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

**ستۃ لعنتھم لعنھم اللّٰہ و کل نبی مجاب (الٰی قولہ) و التارک لسنتی رواہ الترمذی عن ام المومنین والحاکم عنہا و عن علی والطبرانی بلفظ سبعۃ لعنتھم و کل نبی مجاب عن عمرو بن شغوی رضی اللّٰہ تعالٰی عنھم بسند حسن**

کچھ لوگ ہیں جن پر میں نے لعنت کی، اللہ ان پر لعنت کرے، اور ہر نبی کی دعا قبول ہے، ازانجملہ ایک وہ کہ میری سنت کا منکر ہو۔

اب صاحب فتاویٰ اشرفیہ اپنا حکم گنگوہی صاحب سے دریافت کریں یا گنگوہی صاحب کے حق میں خود کوئی حکم فرما دیں۔

(۱۶) اب اقامت کی طرف چلئے، شامی سے بحوالہ مجہول قہستانی کا روایت نہ پانا نقل تو کر لائے اور اس سے یہ نتیجہ کہ فقہا نے اس کا بالکل انکار کیا، حالانکہ خلفائے کرام کا مسلک وہ ہے جو امام محقق علی الاطلاق نے فتح القدیر ص۱۴ میں فرمایا عدم النقل لا ینفی الوجود.

(۱۷) عدم نقل کو نقل عدم ٹھہرانے کا رد خود اسی شامی میں جا بجا موجود، ازا نجملہ جلد اوّل ص ۶۰ میں بعد ذکر احادیث فرمایا:

**قال العلماء هذه الاحاديث من قواعد الا سلام و هو ان كل من ابتدع شيئا من الخير كان له مثل اجر كل من يعمل به الٰى يوم القيٰمة.**

یعنی علمائے کرام نے فرمایا کہ یہ حدیثیں دین اسلام کے قواعد سے ہیں، ان سے یہ قاعدہ ثابت ہوا کہ جو شخص کوئی اچھا کام نیا نکالے کہ پہلے نہ تھا، قیامت تک جتنے مسلمان اس پر عمل کریں سب کے برابر ثواب اس ایجاد کرنے والے کو ہو۔

(۱۸) بدعت و بے اصل کی بھی حقیقت سن لیجئے۔ فتح اللہ المعین جلد۳ ص۲۰۴ فصل فی الاستبراء وغیرہ

**لا اصل لها لا يقتضى الكراهة ولذا قال فى الدر ما قيل انها بدعة اى مباحة حسنة**

یعنی، بے اصل ہونے سے مکروہ ہونا لازم نہیں آتا اسی لئے درمختار

میں فرمایا کہ اسے جو بدعت کہا گیا اس کے معنی یہ ہیں کہ نو پیدا جائز اچھی بات ہے۔

فرض کرو اگر اس سے بوجہ عدم نقل انکار مطلق ہی مقصود ہو، تو بحال عدم نقل احکام فقہا جن کا نمونہ ہم نے ذکر کیا اس کے معارض ہوں گے اور ترجیح و توفیق و توجیہہ و تحقیق کہ ہمارے رسائل وہابیہ میں ہے اس کی مؤنت جناب گنگوہی صاحب نے کم کر دی اور منکرین کو کسی عبارت خلاف سے شبہ ڈالنے کی گنجائش نہ رکھی کہ اس سے غایت درجہ مسئلہ عدم نقل میں اختلاف ثابت ہوگا، اور گنگوہی صاحب براہین ص ۱۳۷ میں فرماتے ہیں:

''اس کی کراہت مختلف فیہ ہوئی اور مختلف فیہ مسئلہ تو یوں بھی بلا ضرورت جائز ہو جاتا ہے۔''

یہ وہاں کہی اور اتباع رخص حلال کر دینے کی داد دی ہے جہاں ہمارے علماء اور امام شافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا اختلاف ہے، تو جہاں خود علمائے حنفیہ کے قول دونوں طرف ہوں تو بدرجہ اولیٰ بلا ضرورت مطلقاً جائز رہے گا اور منکر کے قول کے خلاف سے سند لائے، احمق کج فہم ٹھہرے گا۔

نہیں نہیں فقط یہ نہیں بلکہ گنگوہی صاحب کے خیال میں وقت اقامت بھی تقبیل مذکور سنت اور تھانوی صاحب کا اس پر انکار گمراہی و ضلالت اور بحکم حدیث موجب لعنت ہے۔ علماء فرماتے ہیں، اقامت احکام میں مثل اذان ہے۔ سوا مستثنیات کے، بلکہ ہدایہ میں ہے یروی انہ لا تکرہ الاقامۃ ایضاً لانہا احدی الاذانین۔ ترجمہ: اور یہ مروی ہے کہ اقامت بھی مکروہ نہیں کیونکہ یہ بھی ایک اذان ہے اور عند التحقیق تنقیح مناط انتفائے خصوص کرے گی، تو اس کی دلیل جواز بھی متحقق ہوئی اور سنت ٹھہری، یہاں اس کی

جنس یعنی تقبیل اذان خود موجود ہے۔ گنگوہی ص ۲۸ میں ہے ''جس کے جواز کی دلیل قرون ثلاثہ میں ہو، خواہ وہ جزئیہ بوجود خارجی ان قرون میں ہو یا نہ ہو، اور خواہ اس کی جنس کا وجود خارج میں ہوا ہو یا نہ ہوا ہو، وہ سب سنت ہے۔''

یہ اس چار سطری تحریر پر تلک عشرۃ کاملۃ ہیں، وہ بھی، بہ نہایت اختصار۔ اب ڈیڑھ سطری منہیہ کی طرف چلئے و باللہ التوفیق۔

(۲۱) علمائے کرام نے کہ نفی صحت میں مرفوع کی تخصیص فرمائی، اس کا مطلب یہ گڑھا کہ اس بارہ میں حدیث موقوف اگرچہ منقول ہے مگر ضعیف الاسناد ہے۔ کیا علماء نے یہ فرمایا تھا کہ اس بارہ میں حدیث مرفوع کوئی منقول ہی نہیں، یا یہ فرمایا تھا کہ جو منقول ہے ضعیف نہیں بلکہ صحیح ہے، یا یہ فرمایا تھا کہ ضعیف بھی نہیں بلکہ موضوع ہے۔ انھیں تین صورتوں میں اس اختراعی مطلب پر مرفوع و موقوف کا تفرقہ اور تخصیص کا فائدہ صحیح رہتا مگر ہر ذرا سے فہم والا بھی دیکھ رہا ہے کہ یہ بہر وجہ علماء پر افترا ہے، علماء نے یہی بتایا ہے کہ اس بارہ میں احادیث مرفوعہ اگرچہ منقول ہیں مگر درجۂ صحت پر نہیں بلکہ ضعیف ہیں۔ یہی اس بے معنی منہیہ نے حدیث موقوف میں کہا تو فرق کیا رہا۔ صراحتاً، تخصیص مرفوع باطل کرنے کو تخصیص مرفوع کا مطلب ٹھہرانا جنوں نہیں تو شدید مکاری ڈھٹائی ہے، مکاری نہیں تو سخت جنون و بے عقلی ہے (۲۲) بفرض باطل یہی مطلب سہی مگر یوں بھی کال نہ کٹا، امام الطائفہ گنگوہی صاحب ایمان لا چکے کہ یہاں مقبول ہے۔ اگر ضعیف حدیث اور طائفہ بھر کا دھرم قرون کی تثلیث، پھر حدیث موقوف وضعیف موجود مان کر، بدعت و بے اصل کہنا کیسا۔

(۲۳) ایک بھاری دیانت یہ دکھائی کہ حدیث سے اس عمل کا طاعت ہونا نہیں نکلتا بلکہ رمد سے بچنے کا ایک منتر ہے۔ الحق حیا و ایمان متلازم ہیں۔ یہ اعتراض اگرچل سکتا تو نہ موقوف وضعیف بلکہ خود رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد صحیح اگر صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں ہوتا، اسے بھی اڑا دیتا۔ حدیثوں میں تو یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کی شفاعت فرمائیں گے، اسے اپنے ساتھ جنت میں لے جائیں گے، اور منہیہ کہتا ہے کہ یہ کوئی طاعت ہی نہیں۔ کیا کوئی مسلمان کہہ سکتا ہے کہ جس پر عظیم و جلیل ثواب موعود ہوں وہ سرے سے طاعت ہی نہیں ایک منتر ہے۔

(۲۴) حدیث ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں ہے، یوں پڑھے:

**رضیت باللّٰہ ربًا و بالاسلام دینا و بمحمد صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم نبیًا۔** (المقاصد الحسنہ، حرف المیم، حدیث ۱۰۲۱، ص ۳۸۴، مطبوعہ بیروت)

حدیث خضر علیہ الصلاۃ والسلام میں ہے، یوں کہے:

**مرحبا بحبیبی وقرۃ عینی محمد بن عبداللّٰہ صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم.** (المقاصد الحسنہ ص ۳۸۴) اسی طرح حدیث سیّدنا امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں ہے

چوتھی روایت میں ہے، یوں کہے:

**صلی اللّٰہ تعالٰی علیک یا رسول اللّٰہ قرۃ عینی بک یا رسول اللّٰہ اللّٰھم متعنی بالسمع و البصر.** (جامع الرموز، باب الاذان ج ۱ ص ۲۲۵)

پانچویں میں ہے درود پڑھے اور چھٹی میں ہے یوں کہے:

صلی اللّٰہ تعالیٰ علیک یا سیّدی یا رسول اللّٰہ یا حبیب قلبی یا نور بصری و یاقرۃ عینی. (المقاصد الحسنہ ص ۳۸۴)

ساتویں میں ہے یوں کہے:

اللّٰھُم احفظ حدقتی و نورھما ببرکۃ حدقتی محمّد رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم و نورھما. (المقاصد الحسنہ ص ۳۸۵) منہیہ کے نزدیک یہ اللہ و رسول کے ذکر، نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود، اللہ عزوجل سے دعا کچھ طاعت ہی نہیں، حالانکہ ذکر ہی روح طاعت ہے اور دعا مغز عبادت اور درود کو مسلمان ایمان کا چین، چین کا ایمان سمجھتے ہیں اگرچہ منہیہ منتر مانے۔

(۲۵) اس عمل مبارک کے فوائد میں ایک فائدہ جو یہ فرمایا گیا، کہ جو ایسا کرے گا اس کی آنکھیں نہ دکھیں گی نہ کبھی اندھا ہو، اس جرم پر وہ ذکر الٰہی و درود و دعا سب طاعت سے خارج ہو کر ردکا منتر رہ گئے۔ نام محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے اس عداوت کی کوئی حد ہے، صدہا حدیثیں ہیں جن میں تلاوت قرآن عظیم و تسبیح و تہلیل و حمد و تکبیر ولا حول وغیرہا اذکار جلیلہ پر منافع جسمانیہ و دنیاویہ ارشاد ہوئے ہیں، جسے شوق ہو صحاح ستہ و ترغیب و ترہیب امام منذری و جوامع امام جلیل سیوطی و حصن حصین امام جزری وغیرہا کتب حدیث مطالعہ کرے۔ منہیہ کے دھرم میں یہ اسلامی ایمانی کلمے اور خود قرآن عظیم سب منتر ہیں جنہیں طاعت سے کچھ علاقہ نہیں اعوذ باللّٰہ من الشیطٰن الرجیم ولا حول ولا قوۃ الّا باللّٰہ العلی العظیم.

(۲۶) اللہ و رسول جل وعلا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہر حکیم سے بڑھ کر حکیم

ہیں، ان کی رعایا میں ہر قسم کے لوگ ہیں، ایک وہ عالی ہمت کہ اللہ ورسول جل وعلا وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اللہ و رسول کے لئے یاد کریں، اپنی کوئی منفعت دنیوی تو دنیوی اخروی بھی مقصود رکھیں، یہ خالص مخلص بندے ہیں جن کی بندگی میں کسی ذاتی غرض کی آمیزش نہیں، ان کے لئے وصل ذات ہے جن کو فرمایا: وَالَّذِیۡنَ جَاهَدُوۡا فِیۡنَا لَنَهۡدِیَنَّهُمۡ سُبُلَنَا ۔(پ۲۱ العنکبوت آیت ۶۹) دوسرے وہ جن کو کسی طمع کی چاشنی ابھارے مگر نفع فانی کے گرویدہ نہیں باقی کی تلاش ہے، قرآن و حدیث میں نعیم جنت کا بیان ان کی نظیر سے ہیں، جن کو فرمایا:

اِنَّ اللّٰهَ اشۡتَرٰی مِنَ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ اَنۡفُسَهُمۡ وَ اَمۡوَالَهُمۡ بِاَنَّ لَهُمُ الۡجَنَّةَ ۔(پ۱۱ سورہ التوبۃ آیت ۱۱۱)

یقیناً اللہ نے مومنین سے ان کے نفسوں اور مالوں کو جنت کے بدلے خرید لیا ہے۔

تیسرے وہ جن کو نفع عاجل کی امید دلانا زیادہ مؤید ہے جن کو فرمایا:

فَقُلۡتُ اسۡتَغۡفِرُوۡا رَبَّكُمۡ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا یُرۡسِلِ السَّمَآءَ عَلَیۡكُمۡ مِدۡرَارًا (پ ۲۹ سورہ نوح آیت ۱۰،۱۱)

تو میں نے ان سے کہا کہ اپنے رب سے مغفرت طلب کرو وہ تم پر موسلا دھار بارش برسائے گا۔

اور فرمایا: قُلۡ هُوَ لِلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا هُدًی وَّ شِفَآءٌ (پ ۲۴ حٰمٓ السجدہ ص ۴۴) اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

اغزوا تغنموا و صوموا تصحوا و سافروا واتستغنوا و فی

حدیث حجوا تستغنوا (مجمع الزوائد ج ۵ ص ۳۲۴، باب اغزوا تغنموا، مصنف عبدالرزاق، باب فضل الحج)

جہاد کرو غنیمت پاؤ گے اور روزہ رکھو تندرست ہو جاؤ گے اور حج کرو غنی ہو جاؤ گے۔

روی الاوّل الطبرانی فی الاوسط بسند صحیح عن ابی هريرة رضی اللّٰه تعالٰی عنه والاخر عند الرزاق عن صفوان بن سليم مرسلا ووصله فی مسند الفردوس.

چوتھے وہ پست فطرت، دوں ہمت کہ امید نفع پر بھی نہ سرکیں جب تک تازیانے کا ڈر نہ دلائیں۔ قرآن و حدیث میں عذاب نار کے بیان ان کی نظری سے ہیں، جن کو فرمایا:

وَمَنْ يَّعْشُ عَنْ ذِكْرِ الرَّحْمٰنِ نُقَيِّضْ لَه شَيْطٰنًا فَهُوَ لَه قَرِيْنٌ وَ اِنَّهُمْ لَيَصُدُّوْنَهُمْ عَنِ السَّبِيْلِ وَ يَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ط

۲ حَتّٰى اِذَا جَآءَنَا قَالَ يٰلَيْتَ بَيْنِيْ وَ بَيْنَكَ بُعْدَ الْمَشْرِقَيْنِ فَبِئْسَ الْقَرِيْنُ وَلَنْ يَّنْفَعَكُمُ الْيَوْمَ اِذْ ظَّلَمْتُمْ اَنَّكُمْ فِي الْعَذَابِ مُشْتَرِكُوْنَ O

(پ ۲۵ سورہ الزخرف آیت ۳۶ تا ۳۹)

اور جو رحمٰن کے ذکر سے پہلو تہی کرے گا تو ہم اس پر شیطان کو مسلط کر دیں گے اور وہ ان کا ساتھی ہو جائے گا۔

۱ اور وہ یقیناً ان کو راہ راست سے روکتے ہیں اور گمان یہ کرتے ہیں کہ وہ ہدایت یافتہ ہیں۔

۲ حتّٰی کہ جب وہ ہمارے حضور آئے گا، کہے گا اے کاش میرے اور تیرے

درمیان مشرقین کا بعد ہوتا تو، وہ برا ساتھی ہے۔ اور آج تم کو نفع نہ ہوگا کیونکہ تم نے ظلم کیا ہے، بے شک تم عذاب میں شریک ہو۔

اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

من لم يدع الله غضب عليه. رواه ابن ابی شيبة فی المصنف عن ابی هريرة و بلفظ من لم يسأل الله يغضب عليه احمد و البخاری فی الادب المفرد و الترمذی و ابن ماجة و البزار و ابن حبان و الحاكم و صححاه و للعسكری عنه رضی الله تعالیٰ عنه فی المواعظ بسند حسن عن النّبی صلّى الله تعالیٰ عليه وسلم قال قال الله تعالیٰ من لا يدعونی اغضب عليه. اللّٰهم صل و سلم و بارک عليه و علیٰ اٰله و صحبه و ابنه و حزبه ابداً اٰمين.

جو اللہ سے دعا نہیں کرتا، اللہ اس پر ناراض ہوتا ہے۔ اسے ابن ابی شیبہ نے مصنف میں ابوہریرہؓ سے روایت کیا۔ (مصنف ج ۱۰ ص ۲۰۰، ف فضل الدعاء، مطبوعہ کراچی)

صاحب منہیہ اللہ عزوجل کی حکمتوں کو باطل کرتا اور طاعت کو صرف قسم اوّل میں منحصر کرنا چاہتا اور حدیث و قرآن کے تمام اذکار جنت و نار ترغیب و ترہیب کو لغو و فضول بلکہ اغوا و اضلال بتاتا ہے کہ بندوں کو مقصود سے دور کر کے منتر جنتر میں لا ڈالا وَ سَيَعْلَمُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اَیَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ ۔ ترجمہ: عنقریب جان لیں گے ظالم کہ کس کروٹ پر پلٹ کھائیں گے (۲۷) عوام پر غیظ ہے کہ وہ یہ ذکر خدا اور رسول جل و علا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بہ اعتقاد طاعت کرتے ہیں۔ الحمد للہ، مسلمانوں کے عوام آپ جیسے

خواص سے عقل و فہم و فضل و علم میں بدر جہا زائد ہیں۔ وہ اپنے ربّ عزو جل کے ذکر و دعا اور اپنے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ذکر و محبت و تعظیم و توسل کو طاعت نہ جانیں تو کیا آپ کی طرح ذکر و تعظیم مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بہر حیلۂ ممکنہ باطل کرنے بلکہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی صریح توہینوں کو عبادت مانیں۔ وہ رمد چشم کا عمل ہی سہی، فرض کیجئے ایک شخص اپنی آنکھوں کے علاج کو جالینوس کا شیاف یا ابن سنیا کی سلائی لگاتا ہے اور ایک مسلمان سورۂ فاتحہ و آیۃ الکرسی واسم الٰہی نور صلاۃ نور سے علاج کرتا ہے، آپ کے دھرم میں دونوں برابر ہیں کہ ایک فعل مباح کر رہے ہیں، طاعت نہ یہ نہ وہ، مگر مسلمان جانتے ہیں کہ کہاں جالینوس و ابن سینا پر بھروسا اور کہاں کلام اللہ نور ہدیٰ و شفا و اسمائے الٰہیہ سے توسل والتجا بہ ضرور طاعت اور اس کے حسن ایمان کی علامت ہے **ولکن النجدیۃ لا یعلمون**۔ (لیکن نجدی نہیں سمجھتے) بات یہ ہے کہ وعیدوں یا جسمانی، دنیاوی بلکہ اخروی منفعتوں، ثوابوں کے وعدوں سے بھی حاشا یہ مراد خدا اور رسول نہیں جل وعلا وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کہ ان وعیدوں سے بچنا یا ان کا منافع ملنا ہی مقصود بالذات بنا کر اسی غرض و نیت سے ذکر خدا و رسول جل جلالہ، وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کرو کہ یہ تو قلب موضوع و عکس مقصود ہے۔ جو عبادت جنت کی نیت سے کرے کہ وہی اس کی مقصود بالذات ہو ہرگز عابد خدا نہیں، عابد جنت ہے۔

توریت مقدس سے منقول، اس سے بڑھ کر ظالم کون جو بہشت کی طمع یا دوزخ کے ڈر سے میری عبادت کرے، کیا اگر میں جنت و نار نہ بناتا مستحق عبادت نہ ہوتا، بلکہ اس سے مراد صرف ابھارنا ہے کہ اس طمع و خوف کے لحاظ سے عمل لوجہ اللہ کریں۔ مضرت سے بچنا یا منفعت جسمانی خواہ روحانی، دنیوی

